جلد (٨)

# البيان

187

مجلة علمية اخبارية تاريخية سياسية

تصدر مرة فى الشهر

لمنشئها

عبد الله العمادى

المحرر بالمجلة: السيد سليمان آفندى

---

صاحب الامتياز جناب القارئ عبد الولى

بدل الاشتراك

عن سنة ثلاث روبيات فى الهند و ١٢ شلينا فى الخارج

العنوان: إدارة البيان بلكنو - الهند

| ضمیمہ البیان معارف ۹۹/۹۶ | فہرست مضامین | ضمیمہ البیان بیان از دبلگرامی ۴۹/۵۶ |
|---|---|---|

بسم الله الرحمن الرحيم



# البيان

## هذا بيان للناس

شهر ربيع الثاني وجمادى الاولى وجمادى الاخرة ـ سنة ١٣٢٧ للهجرة النبوية

## بلاد الافغان

حم جلالة الملك حبيب الله خان من الملوك
للب الحين الذين ملكوا بلادا شقية لا خير فيها
الكه ها على شفا حفرة من السقوط فشمروا عن ساق
والا د وبذلوا غاية الجهد لسعادة البلاد حتى
ف نفذ وا اهلها وخلدوا ذكرهم،

بلاد الافغان متالفة من مدن وقرى
تفصل بلاد الفرس عن ثغور الهند، وفاتحو
الهند فى العهد الاخير اكثرهم من ملوك
الافغان فلما ملك هولاء ازمة الهند عنوة
ورثوا مساقط رؤوسهم عن ابائهم اتخذوا الهند
دار مملكتهم وضموا اليها بلاد الافغان يحكم عليها
ولاتهم منهم فلما اضطربت احوالهم تضعضعت
دعائم حكومتهم بالهند استقل الافغان ببلادهم
وتركوا اخوانهم بالهند منغمسين في الترف
مشغوفين بنهب الاموال متعامين في امرهم،
فافترسهم مفترس على غرة منهم ولات حين مناص،
نجت بلاد الافغان عن مخالب الدخلاء وركبت
بعد ذلك طبقا من طبق حتى انتهى الامر الى
ملكها المصلح الشهير الذي كان من الساسة الذين
حنكتهم التجارب وعجمتهم الايام ورضعوا لبان السياسة من
صباهم حتى شبوا وفتحتهم الدنيا على اكفها و
هرموا والدهر على وجل منهم وما تواوهم احيكم،
فخلفه اكبر انجاله الامير حبيب الله خان فزاد
الامير البلاد ثمراء وعمرانا واسس كلية و
انشأ معامل للاسلحة يزيد كل يوم عملها

حسناً واتفاقاً حتى فانت مصانع اوربا واتباعها القبائل المحتلة فى الثغور واصبحت شاكة السلاح موجودة بينا دق سريعة الطلق ومدافع،

وقد قام فى احد بطونهم بالامس رجل يدعى بملا باشده يثير الفتنة ويشب نار الثورة ويستنهض همم قومه الى الحرب التسلح التام وقد استنجد الامير وسأله ان يأمر تبعته بالتسلح والاعتداد فرفض الامير اقتراحه وتركه وشانه والانكليز يثنون على الامير فى خطته التى سلكها تجاه تلك الظروف،

## كلية عليگده الاسلامية

انتهت المشاكل التى كانت قد حدثت فى كلية عليگده للاختلافات بين النواب وقار الملك سكرتيرها والمستر ارجيولد ناظرها بعزل اعضاء الكلية ارجيولد الذى كان يحسب نفسها من ملاك الكلية ويسعى ليجعلها ملكا للانكليز يقود ونها قود الوليدات البعير تنشأت الاختلافات بين السكرتير فلجأ السكرتير الى اعضاء الكلية ولاذ الناظر بعطف السير جون هيوت والى ايالة اوده وراعى الكلية فارتأى الاعضاء كلهم لحل الصعوبات ان يعزلوا ارجيولد على رغم انوف المعلمين البيضان فاضطر السرجون الى عزله طبقاً لاميال المسلمين الذين صرحوا بعزله من نظارة الكلية بفم واحد،

ولعمرى هذا اول قدم سلكها الاعضاء فى سبيل الحرية التى منحتهم الحكومة،

## الجمعية السياسية الاسلامية

سافر الخواجه السيد على امام القانونى الشهير والخواجه عبد العزيز الى لوندره ليقابلا هنا السيد امير على وسمو الامير اغاخان ويتشاوروا فى امر عضوية المسلمين فى مجلس التشريع البريطانى الهندى،

## اللورد كشنر

سيسافر اللورد كتشنر القائد العام للجيش الانكليزى بالهند فى الشهر القادم الى الصين ويرتحل منها الى استراليا ويأخذ زمام القيادة الاسترالية كفى بالهند فخراً ان تحب الدول قائدها وتنظر اليه نظر الظمآن الى الماء،

(س)

## الارتداد فی الهند

انا نسمع کل یوم ثورة من زوایا الهند من اقوام
آریه سماج من الهنود وتلقی الینا الانباء الهائلة
المقلقة للقلوب ان آریه سماج قد فازوا فی
مساعیهم فی قریة فلانیة واثر سحرهم علی
سکانها حتی استعدوا علی الارتداد من الاسلام
وتهیؤا للدخول فی مذهب الهنود واصحاب
الجرائد والمجلات فی الهند یصیحون دائما وتبرز
جداول الصحائف مشحونة برسالات حاثة
للمسلمین علی سد تلك الثلمات وجبر تلك العظام
الکسیرة وتحضهم علی العصبیة الاسلامیة
والایثار لخدمة اخوانهم المسلمین والهنود
فی سعی کامل وتشمروا فی غایة عزائمهم
مصروفة الی نشر مذهبهم وضم عوام المسلمین
الی قومهم والمسلمون فی غرة عن تلك
الدسائس حتی انتهزوا فرصة للفوز بمناهم
والسبب فی ذلك ان اقواما کثیرة من المسلمین
من سکان البوادی والقری فی بعض نواحی الهند
کراجپوتانه وگوالیار واتاوه وآگره واطراف
من ایالة پنجاب یقال لهم مسلمین لان اباءهم
دخلوا فی الاسلام وقبلوا احکامه وکانوا قبل

## ہندوستان مین ارتداد

ہم ہر روز ہندوستان کے گوشون سے ہندو آریہ سماج
کی ایک شورش سنتے ہین اور خوفناک اور لونکو ہلا دینے والی
خبرین ہمکو پہونچائی جاتی ہین کہ آریہ سماج کو فلان موضع مین اپنی
کوششون مین کامیابی حاصل ہوئی اور اُنکا جادو وہان کے
باشندون پر اثر کر گیا حتی کہ وہ ترک اسلام پر مستعد ہوگئے ہین
اور مذہب ہنود مین داخل ہونا چاہتے ہین اور یہ چرچے اور اخبارون کے
ہندوستان بھر مین ہمیشہ چلاتے رہتے ہین اخبارون کے کالم ہمیشہ ایسے
مضامین سے پر نکلتے ہین جو مسلمانون کو ان مفاسد کے
روکنے اور ٹوٹی ہوئی ہڈیون کے جوڑنے پر برانگیختہ
کرتے ہین اور اسلامی غیرت اور مسلمان بھائیون کی خدمت پر
اُبھارتے ہین ۔ زمانے مین ہندو سرگرم کوشش ہین ہین
اور اُنکی تمامی ہمتین اس طرف مصروف ہین کہ اپنے
مذہب کو پھیلایا جائے اور عام مسلمانونکو اپنی قوم مین
ملایا جائے ۔ اور مسلمان ان فریبون سے بالکل بے خبر ہین
یہان تک کہ اُنھون نے اپنی مرادون کی کامیابی کا موقع پالیا ہی
اسکا اصلی راز یہ ہی کہ مسلمانونکی بہت سی قومین جو صحراؤن اور
گاؤنمین ہندوستان کے بعض اطراف مین آباد ہین جیسے راجپوتانہ
گوالیار اٹاوہ آگرہ اور پنجاب کے بعض حصے اُنکو مسلمان صرف
اسلیے کہا جاتا ہی کہ اُنکے بزرگون نے دائرۂ اسلام مین
آکر اُسکے احکام کو قبول کیا تھا اور اسکے پہلے

المحدث الدهلوي ونجله الشاه عبد العزيز
الدهلوي والشاه عبد الحق المحدث الدهلوي
ومولانا مسعود بن سعيد اللاهوري ومولانا
عبد المقتدر صاحب لامية الهند ومولانا
القاضي شهاب الدين ملك العلماء ومولانا
عبد الله بن الهداد العثماني ومولانا الشيخ علي
المتقي الجونفوري ومولانا الشيخ محمد طاهر
الفتني صاحب مجمع بحار الانوار ومولانا الشيخ
احمد المجدد في الالف الثاني الفاروقي السرهندي
وملا محمود الفاروقي الجونفوري صاحب الشمس
البازغة في الحكمة وملا نظام الدين السهالوي
وغيرهم من الاجلة الاعلام الذين يضيق نطاق
المجلة عن نشر اسمائهم واغتبط بهم العرب والعجم۔
وبالجملة لما انتهزت اقوام الهنود فرصة ووجدت
من المسلمين غرة خالطوهم واستمالوا اهواءهم
الى الدخول في دينهم باعانتهم لهم في الشؤون
والحوادث تارة واعطاءهم لهم اقراضا
ونقودا اخرى الى ان اشتهرت الاخبار في
العالم ونشرت الهنود في صحائفهم انهم نجحوا في
اشاعة دينهم والمسلمون يريدون الانضمام
معهم فنحن نهدي الشكر التام الى سادتنا

محدث دہلوی اور اُنکے بیٹے شاہ عبد العزیز دہلوی
اور شاہ عبد الحق محدث دہلوی اور مولانا مسعود بن
سعید لاہوری مولانا عبد المقتدر صاحب لامیۃ الہند
مولانا قاضی شہاب الدین ملک العلما ، مولانا
عبد اللہ بن الہداد عثمانی مولانا شیخ علی متقی
جونپوری مولانا شیخ محمد طاہر فتنی صاحب
مجمع بحار الانوار مولانا شیخ احمد مجدد
الف ثانی فاروقی سرہندی ملا محمود
فاروقی جونپوری صاحب شمس بازغہ
ملا نظام الدین سہالوی اسکے سوا اور
بڑے بڑے علماء جنکے نام اس
پرچہ مین نہین آسکتے اور عرب وعجم نے
اُنپر رشک کیا۔

حاصل یہ کہ جب ہنود کی قومون نے موقع پایا اور مسلمانونکو غافل
دیکھا تو اُن لوگون نے خلط وملط پیدا کیا اور اپنے دین
مین داخل ہونے پر اُنکو آمادہ کرنا چاہا کبھی بعض
معاملات مین مدد پہونچا کر کبھی اُنکو قرض روپیہ
دیکر یہان تک کہ تمام مین یہ خبرین مشہور ہو چلین
اور خود ہندؤن نے اپنے اخبارون مین شائع کیا
کہ ہم اپنے دین کی اشاعت مین کامیاب ہوگئے ہین
اور مسلمان بھی ہمارے ساتھ ملنے کا ارادہ رکھتے ہین

وقوادنا الذين قاموا بالنهضة الاسلامية وحثهم الحمية الدينية الى تاليف جمعية هداية الاسلام فى دهلى وفروعها فى بلاد اخر ليعاونوا فى زمن الشغب والفتن اخوانهم المسلمين و يردعوهم عن الوقوع فى النار وشدّوا عزائمهم فى تلك الفظائع الاليمة والانقلاب الناحت للافئدة الذى استولى على نفوس الامة قاطبة و نصبوا الوعّاظ والعلماء باجراء الوظائف عليهم لنشر احكام الاسلام ومناقبه على اخوانهم الجاهلين عنها بارتحالهم فى تلك المواضع والقرى ليعلموهم فرائضهم المذهبية الدينية جزاهم الله احسن جزاء وشكر سعيهم۔

ونحن نقدم المعروض الى تلك السادة الكرام ان تلك المعالجات الفورية وان نفعت حالا لكن نفرق ان لا تبقى مالا الى زمن بعيد ويمكن ان تعود عوائدهم بعد انقراض هذا الجيل الحاضر كبعض المعالجات الدكتورية بان الة الالم حالا فان المريض يجد راحته من الالم وان الداء باق ما زال الى ان يستاصل مادته فكذا تلك الاقوام قد تاصل فيهم الجهل ونشأ فيهم مثالب الاختلاط مع الهنود۔

ہم اپنے اُن بزرگان قوم اور سرواران ملت اسلامیہ کا پورا شکریہ ادا کرتے ہین جنھون نے اسلام کو سنبھالا اور دینی غیرت نے اُنکو انجمن ہدایت الاسلام دہلی کے قائم کرنے پر آمادہ کیا تاکہ اس پر آشوب و فتنہ ما بین اپنے مسلمان بھائیون کی خدمت کرین اور اُنکو دوزخ مین جانے سے روکین اور اُنھون نے ان دردناک مصیبتون اور دل خراش انقلاب مین جبکہ تمام امتہ اسلامیہ کے دلون پر چھا رہا ہی اپنے ارادونکو مضبوط کیا اور تنخواہ دار علماء اور واعظین مقرر کیے تاکہ احکام اسلام اور اُسکی خوبیونکی اپنے اُن بھائیون پر اشاعت کرین جو اُس سے واقف ہین اور ان گاؤن مین دورہ کرکے اُنکو مذہبی فرائض کی تعلیم دین خدا اُنکو جزائے خیر دے اور اُنکی سعی کو قبول فرمائے۔

ہم ان بزرگان دین کی خدمت مین اتنا عرض کرتے ہین کہ یہ فوری علاج اگرچہ بالفعل نفع دے سکتے ہین لیکن ہمین خوف ہی کہ آئندہ زمانہ دراز تک باقی نہ رہین اور ممکن ہی کہ موجودہ قرن گذرنے کے بعد اُن لوگونکی پھر وہی حالت ہو جاے جیسے بعض ڈاکٹری علاج ہوتے ہین کہ فی الحال تکلیف دفع کردی جاتی ہی اور مریض کو ایک قسم کی تسلی ہو جاتی ہی حالانکہ مرض باقی ہوتا ہی اور دفع نہین ہوتا یہانتک کہ اُسکے مادہ کی بیخ کنی کیجائے۔ اسی طرح ان اقوام مین جہالت جڑ پکڑ گئی ہی اور ہندؤن سے میل جول کے تمام بُرے نتائج پیدا ہوگئے ہین

قد ذكر لي صديق حكاية عن تلك الاقوام
ناقلا عن ابيه وكان ابوه موظفا في جيش
دار الامارة گواليار قال انا كنا في رحلة عسكرية
اذ اظل علينا يوم العيد الاضحى وقد قمنا في واد
قريبا من قرية فاستاذنا الماجور للخروج الى
المصلى لنؤدي الصلوة فاذن لنا فلما اتينا
المصلى واخذنا امكاننا والرجال ايضا كانوا ياتون
ويأخذون مكانهم فلما التأم الزحام ضاق
المكان بالناس وكنا منتظرين للامام
مستبطئين الصلوة اذ خرج من بينهم رجل
من براهمة الهنود وعلمائهم فصعد المنبر
وهنأ المسلمين بعيد الضحى ووعظهم وبركهم
ثم قرء شيئا في لغة الهندية فنزل فقام الناس
يريدون الرجوع الى بيوتهم فشملنا العجب و
والتحير عن تلك العادة وسألنا الناس اين الامام
ومتى الصلوة فقيل لنا ان امام هذه القرية
رجل قاض كان يصلي بالناس في الجمع و
الاعياد قبل اعوام لكنه رهن قضاءه عند
هذا البرهمن منذ اعوام فياتي هذا البرهمن
ويؤدي مراسم العيد فقلنا لا حول ولا قوة
الا بالله وابنا باسف وحزن وعجب۔

میرے ایک دوست نے ان اقوام کی ایک حکایت اپنے باپ سے
نقل کرکے بیان کی انکے والد ریاست گوالیار کی فوج مین
ملازم تھے انھون نے بیان کیا کہ ہم سفر مین تھے عید الضحی کا
دن آگیا ہم ایک میدان مین ایک گاؤن کے قریب
ٹھیرے ہوے تھے ہم نے کمانڈر انچیف سے عیدگاہ
جانے کے لئے اجازت چاہی تاکہ نماز عید ادا کرین
اُسنے ہمکو اجازت دی جب ہم عیدگاہ پر پہونچے
اور اپنی جگہ بیٹھ گئے اور دوسرے لوگ بھی آتے تھے
اور اپنی اپنی جگہ بیٹھ جاتے تھے جب مجمع پر ہوگیا
اور جگہ آدمیون سے تنگ ہوگئی ہم امام ونماز کے منتظر تھے
کہ ناگاہ ایک شخص برہمن جو علماء ہنود سے تھا نکلا اور
منبر پر چڑھا اور مسلمانون کو عید الضحی کی مبارکباد دی
اور کچھ نصیحت کی پھر کچھ ہندی زبان مین کتھہ پڑھی اور
اتر آیا لوگ کھڑے ہوگئے اور اپنے اپنے گھرونکو لوٹنے لگے
ہمین اس امر پر سخت حیرت اور تعجب ہوا اور ہمنے لوگون سے
پوچھا کہ امام کہان ہی اور نماز کب ہوگی ہم سے کہا گیا کہ
اس گاؤن کے امام ایک قاضی صاحب ہین جو لوگونکو کچھ
سال پیشتر جمعہ اور عید کی نماز پڑھایا کرتے تھے مگر انھون نے
چند سالون سے اپنی قضا اس برہمن کے پاس گرو رکھدی ہی
اب یہ ہی برہمن آتا ہی اور عید کے مراسم ادا کرجاتا ہی ہم
لاحول پڑھتے ہوے نہایت افسوس اور غم اور تعجب کے ساتھ لوٹے

فما بال القوم التي هذا شانها وقد بلغت بها
الحال الى اقصى الجهل والغي وكيف يرجى
قوامها واهتداءها بنصب الوعاظ والعلماء
الذين ياتي نوبتهم دورتهم الى قرية في عام او
اشهر۔

فنلتمس لقائمين باعباء نشر الهداية والاحكام
الاسلامية ان يصرفوا هممهم العالية الى تعليمهم
واستيصال مادة ضلالهم باجراء المدارس
الدينية في بيوتهم ونصب العلماء الكرام في كل
قرية ليعلموهم دينهم كل يوم وان ينشؤا
العلماء من بينهم ويبذلوا على سعيهم في قلب
حالهم كلية والانقليب شانهم واخراجهم من
تلك الاحوال امر دونه شيب الغراب۔

والعجب من الامة المسلمة كيف لا تنظر الى
مساعاة اريه سماج فانها تعرج يوما فيوما الى
درجات الترقية وتتسابق الاقوام في تشديد
العزائم وتوطيد الامور وتنضيد القواعد
وتعضيد الاخوان في كل ما عراهم من النوائب
والمصعوبات واعلى هممهم مصروفة الى نشر مذهبهم
وكل رجل منهم من الشيب والشبان منغمس في
غمرات التشهير كان طينته عجنت بالشهرة القومية

جس قوم کا یہ حال ہو اور جہالت اور گمراہی کی اعلی
نہایت کو پہونچگئی ہو اُسکی درستی اور ہدایت کی
ایسے واعظ اور علماء مقرر کرکے جنکے دورہ کی نوبت
ایک گاؤن مین سال بھر یا چند مہینہ مین آئیگی۔
کیونکر امید ہوسکتی ہی۔

ہم اُن بزرگون سے جنھون نے ہدایت اور اشاعت اسلام کا بوجھ
اپنے سر لیا ہی التماس کرتے ہین کہ اپنی عالی ہمتین ان اقوام کی
تعلیم اور مادہ ضلالت کی بیخ کنی کی طرف مصروف فرمائین
اُنکے گھرونمین دینی مدارس جاری کرین علماء کرام کو ہر
گاؤن مین مقرر فرمائین تاکہ ہر روز اور ہر وقت
اُنکو تعلیم دین اور خود اُن مین سے علماء پیدا کرین اور اپنی اعلی
کوشش اس باب مین صرف کرین کہ اُنکی حالت بالکلیہ بدل جائے۔ اور اگر
ایسا نہوا تو اُنکی حالت کا بدلنا اور اُنکو ان احوال سے نکالنا ایک دشوار بات ہی

مسلمانون سے تعجب ہی کہ کیون آریون کی کوشش کو
نظر نہین کرتے وہ روز بروز ترقی کی سیڑھیون پر
چڑھتے جاتے ہین ارادونکی مضبوطی امور کی
پختگی قواعد کی ترتیب اپنے بھائیون کی
اڑے وقت مین امداد کرنے مین تمام قومون سے
آگے ہین انکی بلند ہمتین مذہب کی اشاعت
مین مصروف ہین ہر شخص کیا بوڑھا کیا جوان
کوشش کے کنڈون مین غرق ہی گویا اسکی مٹی قومی

والحمية المذهبية۔

وقد اسسوا جمعيات في الهند لنشر مذهبهم وادخال اقوام اخر في قومهم يقال له في لغتهم (شدهي) معناه التطهير اي تطهير الناس عن الادناس وارشادهم الى مذهب طاهر ويقال لتلك الجمعيات شدهي سبها اي جمعية التطهير وقد نشر احد معاصرينا رسالة ذكر فيها صنائع اريه سماج فاخذنا منها قائمة رجال تركوا مذاهبهم ودخلوا في مذهب الهنود في المدن والقرى من الهند في سنة ۱۹۰۸ فنذكرها ههنا لافادة القراء =

| | | |
|---|---|---|
| بيسوارہ من اعمال اتاوہ | ۵۴ | المسلمين |
| حيدرآباد دكن | ۲ | المسيحيين |
| بچھپورہ من اعمال مين پور | ۵۰ | المسلمين |
| لاهور | ۱۰۰ | كبيرپنتهي |
| فيروزپور | ۹ | المسلمين |
| راول بندي | ۱ | المسيحيين |
| بانده | ۷ | 〃 |
| 〃 | ۳ | المسلمين |
| كروي من اعمال بانده | ۷ | المسيحيين |
| 〃 | ۹ | المسلمين |

اور مذہبی حمیت سے گوندھی گئی ہی۔

انھون نے ہندوستان مین اشاعت مذہب اور لوگونکو اپنے مین ملانیکے لئے کئی انجمنونکی بناڈالی ہی جسکو انکی زبان مین شدہی یعنے پاکیزگی کہتے ہین جس کا مطلب ہی کہ لوگون کو نجاستونسے پاک کرکے پاک مذہب کی طرف رہبری کیجائے ان انجمنونکو شدہی سبھا یعنے پاکیزگی کی انجمنین کہتے ہین ایک ہمعصر نے ایک مضمون شائع کیا ہی جسمین آریون کے کارنامہ درج ہین ہمنے اس مضمون سے ایک فہرست تیار کی ہی جسمین اندازہ ہوتا ہی کہ کتنے انسان اپنے مذہب چھوڑکر آریونمین جاملے ہین یہ لوگ ہندوستان کے مختلف حصونکے ہین ہم اُس فہرست کو ناظرین کے فائدہ کے لئے اس مقام پر درج کرتے ہین

| | | |
|---|---|---|
| بیسوارہ ضلع اٹاوہ | ۵۴ | مسلمان |
| حیدرآباد دکن | ۲ | عیسائی |
| بچھپورہ ضلع مین پور | ۵۰ | مسلمان |
| لاہور | ۱۰۰ | کبیرپنتھی |
| فیروزپور | ۹ | مسلمان |
| راول پنڈی | ۱ | عیسائی |
| باندہ | ۷ | 〃 |
| 〃 | ۳ | مسلمان |
| کروی ضلع باندہ | ۷ | عیسائی |
| 〃 | ۹ | مسلمان |

| | | |
|---|---|---|
| دنیانگر | ۱ | مھیاکھار |
| سیالکوت | ۲۰۰۰ | میکه |
| گوجرانواله | ۲ | جوگی کھتری |
| سنبھل | ۱ | المسلمین |
| پیلی بھیت | ۳ | المسیحین |
| اگره | ۱ | المسلمین |
| " | ۱ | المسیحین |
| بھوربریلی | ۱ | المسلمین |
| ایته | ۱ | المسیحین |
| بجنور | ۱۰ | التبتین |
| حیدرآباد سندھ | ۱ | المسلمین |
| اجمیر | ۸ | المذاهب المختلفة |
| گجرات | ۱ | المسلمین |
| دیواس | ۲ | التبتین |
| | ۲۲۶۵ | |

فیا ایها القواد للعساکر الاسلامیة ویا ایها الروساء لجمعیات الدینیة این الحمیة والعصبیة اما ترون قد انقطع عنکم مائة وثلثون اعضاء من الامة ولا نری ان ترکد تلك الزعازع وتخمد هذه النیران الا ان تشدوا اذرکم وصمموا عزائمکم فان سلسلة ربطوها وحرکوها قد فتلت

| | | |
|---|---|---|
| دنیانگر | ۱ | مہیاکھار |
| سیالکوٹ | ۲۰۰۰ | میکھ |
| گوجرانولہ | ۲ | جوگی کھتری |
| سنبھل | ۱ | مسلمان |
| پیلی بھیت | ۳ | عیسائی |
| آگرہ | ۱ | مسلمان |
| " | ۱ | عیسائی |
| بھوربریلی | ۱ | مسلمان |
| ایٹھ | ۱ | عیسائی |
| بجنور | ۱۰ | قوم تپت |
| حیدرآباد وسندھ | ۱ | مسلمان |
| اجمیر | ۸ | مختلف مذہب والے |
| گجرات | ۱ | مسلمان |
| دیواس | ۲ | تپتی قوم |
| | ۲۲۶۵ | |

ای اسلام کے سپہ سالارو ای دینی انجمنوں کے پریزیڈنٹو تمھاری حمیت اور عصبیت کہان ہی کیا آپ نہیں دیکھتے کہ اُمت کے ایکسو تیس ممبر آپ سے منقطع ہوگئے ہم ان آندھیوں کو رکتا نہیں دیکھتے اور نہ یہ اُمید ہے کہ یہ آگ بلا اسکے بجھ جائے کہ آپ لوگ کمر ہمت مضبوط باندھیں اور اپنے ارادونکو پختہ کرین

قد شزروا حكمت طاقاتها غاية الاحكام لا يمكن
ان تنقطع بسهولة اوادنى منة فانهم ما لوا الى
شوارع الترقية مجتمعين كانهم جاؤا على بكرة
ابيهم لا تسكن غلتهم ولا تفثأ حميهم وكلهم
من الفتيان المترعرعين والشيوخ المتسعسعين
والنساء والصبيان قد صبغوا بصبغة واحدة
لا تزول عنهم ولا يرون الاحجام عن تلك الثغور
قيد شبر ولا يختص هذا الامر بالمدن والامصار
بل قاطنوا القرى والبوادى ايضا يتمرون فى انجاح
مرامهم لا ترنوا ابصارهم الى امر لا يعنيهم بل
القوا بغيتهم بين اعينهم وليس لهم شان يهمهم
سوى ايصال مرامهم الى حد الغاية كان فى فقد تهم
شرر البرق لا تخبو حينا۔ واقصى ما ارادوا ان يحوموا
حوله وينالوا اذ راه استجلاب العامة من اقطار الهند
الى مركزهم المذهبى واستجذابهم الى قومهم۔
ان الحزب المسيحى منذ وردوا نواحى الهند يصرفون
هممهم فى هذا المرام ويبذلون جميع قواهم لنشر
مذهبهم وما لوا الى سعاف ماربهم بجميع جوانحهم
لكنهم ما فازوا الى الان فوز اقوام الآرية وسببه
ان آريه قد بسطوا اشراك امانيهم بترتيب محكم
ونظام مشيد لا تفترقوا هم حينا ومدوا سلسلة

کیونکہ آریون نے جو سلسلہ جنبانی کی ہی اور اُسکو قائم کیا ہی وہ ایک مضبوط سلسلہ ہی اُسکی لڑین نہایت مضبوطی سے بٹی گئی ہین جو آسانی سے نہین کٹ سکتین اور نہ تھوڑی ہی قوت سے ٹوٹ سکتی ہین وہ لوگ ترقی کے رستون پر دفعتہ ٹوٹ پڑے ہین اُنکی پیاس نہین بجھتی اور اُنکا جوش ٹھنڈا نہین ہوتا اور کیا بچے سب جوان کیا بوڑھے عورتین بچے ایک ہی رنگ مین رنگے ہوے ہین جو ان سے اُتر نہین سکتا اور نہ وہ اس سرحد سے ایک بالشت ہٹنا چاہتے ہین بڑے شہرونکی کچھ خصوصیت نہین بلکہ گاؤن دیہاتونکے لوگ بھی اپنے مقصد کے پورا کرنے مین مستعد ہین وہ ضروری باتونکے سوا کسی طرف نہین دیکھتے اپنے مقصد کو نظر کے سامنے رکھ لیا ہی اُنکو اس سے زیادہ کوئی چیز ضروری نہین ہی کہ اپنے مقصد کو کامیابی کی حد تک پہونچایا جاے گویا اُنکے دلونمین برق کی چنگاریان ہین جو کسی وقت نہین بجھتی اُنکا سب سے بڑا مقصد جسکے گرد گھومنا اور جہانتک پہونچنے کا اُنھون نے ارادہ کیا ہی اطراف ہندوستان سے عوام کو اپنے مذہبی مرکز کی طرف کھینچنا اور اُنکو اپنی قوم مین جذب کر لینا ہی۔ عیسائی گروہ جب سے ہندوستان مین وارد ہوا اپنی ہمتین اس مقصد پر خرچ کر رہے ہین اور اشاعت مذہب مین اُنھون نے اپنی تمامی قوتین صرف کر دی ہین مگر ابھی تک اُنکو آریونکی سی کامیابی حاصل نہین ہوئی اسکا سبب یہ ہی کہ آریون نے اپنے مقاصد کے جال ایک باقاعدہ ترتیب اور مضبوط انتظام کے ساتھ بچھائے ہین اور ایک ایسا سلسلہ

صفدت الافراد کلها فی نظم واحد فان لم تهب
النهضة الاسلامیة فی هذه الثورة العظیمة
والداهیة الکبیرة التی شملتهم من کل جهة
فسیعضون ایدیهم ولا تجدیهم الندامة شیئا
علی ما فات فعلیهم ان یتناسوا الخلافیات فیما
بینهم و یقیموا المنازلة تلك الثورات و یدافعوا
عن حمی الاسلام بالشدات القویة والزماع الشدید
ویلقوا عرضهم بین اعینهم ولا تطمح انظارهم الی امر
سواه و یتذرعوا بکل حیلة الی وقایة مذهبهم
فان اسلافهم اسسوا بنیانه باراقة دمائهم و
بذل مهجاتهم وان اهم مالابد منه فی نیل هذا المرام
تعلم لغة سنسکرت واکتشاف حقایق مذهب
الهنود فلیوسع نطاق مدرسة الالهیات التی
اسست لهذا المقصد فی کانبور ویکثر عدد الوعاظ
والهداة وکل جمعیة قام بها افراد القوم لهذا المرام
علیها ان تنضم مع اختها فی اسعاف اربها ولا
تتفقد علوها وخفض غیرها فان الزمان زمان
التعضید لا التنقید والا فسیلحق الوف من
الامة بالهنود ویزیدون قولهم الف الف
ضعف ۔

السید علی الزینبی المعلم فی دار العلوم لندوة العلماء

دراز کیا ہی جسنے قوم کے کل افراد کو ایک انتظام مین
جکڑ لیا ہی اگر اسلامی آمادگی اس عظیم الشان
شورش اور خوفناک بلا کے وقت بیدار نہ ہوئی
جسنے انکو ہر طرف سے گھیر لیا ہی تو مسلمان دانتون
انگلیان دینگے اور وقت نکلجانے پر ندامت
کچھ فائدہ نکریگی مسلمانون کا فرض ہی کہ آپس کے
جھگڑ ونکو بھلا دین اور اسلام کی جانب سے ان
شورشونکا مضبوط حملون اور پختگی کے ساتھ مقابلہ کرین
اپنے مقصود کو مدنظر رکھین اور دوسری طرف آنکھ اٹھا کر
نہ دیکھین اور اپنے مذہب کی حفاظت مین ہر ایک تدبیر کو
کام مین لائین انکے بزرگون نے اپنے خون بہا کر اور
جانین خرچ کرکے اسلام کی بنیاد رکھی تھی۔ اس مقصد کے
حاصل کرنے مین سب سے زیادہ ضروری چیز زبان سنسکرت کا سیکھنا
اور ہندؤنکے مذہب سے واقفیت حاصل کرنا ہی مدرسۂ الٰہیات کا
پیمانہ وسیع کیا جائے جو اس غرض سے کانپور مین قائم کیا گیا ہی
واعظین اور ہادیان اسلام کے عدد مین توفیر کیجائے اور جو
انجمن اس غرض کے لئے قائم ہوئی ہی اُسکا فرض ہی کہ وہ اپنی ہم قسم
کی دوسری انجمن کے ساتھ ملکی کام کرے اپنا علو اور دوسرے کی پستی نہ تلاش
کرے یہ وقت امداد کا ہی نہ جانچ کا ورنہ مسلمانون میں سے ہزارون
افراد ہندؤن مین شامل ہوکر انکی قوت کو ہزارون گنا بڑھادینگے

سید علی زینبی مدرس دار العلوم ندوۃ العلما

## حفلة فی دار العلوم لندوة العلماء

انعقدت حفلة فی دار العلوم لندوة العلماء فی ۱۸ یولیو حضر فیها جمیع تلامذة دار العلوم و اساتذتها وبعض من اعضاء ندوة العلماء کان الغرض من تلک الحفلة اظهار الحزن والاسف علی قتل مستر کرنل وائیلی فی لندن فی ۱۱ یولیو سنة ۱۹۰۹م الذی کان من یاوران مستر مورلی وقد قتل بغایة القساوة والجبانة بید مدن لال احد المتعلمین فی لندن الذی کان من هنود مدینة امرتسر من ایالة پنجاب قد اجتمع الناس بعد الساعة الثامنة صباحا فی قاعة دار العلوم واخذ کل مکانه فقام فضیلة العلامة الشبلی النعمانی وطفق یخطب علی الخصائص الجدیدة التی اضیفت العام فی دار العلوم۔

لعل القراء بلغهم ان قد وسع نطاق اللغة الانکلیزیة والعربیة العام فی دار العلوم الی غایة۔

واضیف فی عدد الاساتذة باستاذین للانکلیزیة وباستاذین للعربیة وقد تحملت حکومة الهند عبأ وظائفهم علیها وقبلت اعطاء خمسمائة روفیة اعانة لها منها۔

فحض حطوفة الخطیب اولا تلامذة دار العلوم علی تعلم اللغة الانکلیزیة واثبت افتقارهم الیها فقال

## دار العلوم ندوۃ العلماء مین ایک جلسہ

۱۸۔ جولائی سنہ ۹ء کو ندوۃ العلماء کے دار العلوم مین ایک جلسہ ہوا جسمین کل طلباء مدرسین اور بعض اراکین ندوہ شریک تھے اس جلسہ کی غرض یہ تھی کہ لندن مین جو یکم جولائی سنہ حال کو کرنل وائلی ایڈی کانگ مسٹر مارلے نہایت بے دردی اور بزدلی کے ساتھ مسمی مدن لال امرتسری کے ہاتھ سے قتل کئے گئے اسپر اظہار نفرت و افسوس کیا جاے۔ آٹھ بجے صبح کے بعد سب لوگ دار العلوم کے بڑے ہال مین جمع ہو گئے سب سے پہلے علامۂ شبلی نعمانی نے دار العلوم کی اُن جدید خصوصیات پر تقریر کرنی شروع کی جو اسوقت اُسمین زیادہ کی گئین ہین۔ غالبًا ناظرین کو یہ معلوم ہو چکا ہوگا کہ اسوقت دار العلوم ندوہ مین انگریزی اور ادب عربی کے حصہ کو ایک حد تک وسیع کیا گیا ہے دو استاد انگریزی کے لئے اور دو عربی علم ادب کے لئے اور زیادہ بڑھائے گئے ہین اور اُنکی تنخواہ ہو لکا صرف گورنمنٹ نے اپنے ذمہ لیا ہے جسکے لئے پانسو روپیہ ہوار بطور امداد کے منظور کئے گئے ہین علامۂ موصوف نے اپنی تقریر مین پہلے دار العلوم کے طلباء کو انگریزی تعلیم پر مستعد کیا اور انگریزی تعلیم کی ضرورت بیان کی اور فرمایا

ان العلماء الذين يقتضي الزمان نشأتهم في هذا الدهر والجديد هم الذين لهم دربة بلغته من لغات اوروبا۔

قال ان هذه الوقعة وقعة عجيبة وهي ان ندوة العلماء لما عرضت مقاصدها على الامة فكان اصلاح البروغرام التعليمي المعمول عليه في الهند من اهم مقاصدها فعرضته على القوم فيما عرضته فاستقبله علماء الهند قاطبة واخذوه بايدي القبول متفقين متضامين الاراء ومابقي احد منهم ياباه اويستنكف عن قبوله واعترف كل منهم ان هذا النصاب الرائج قابل للتسديد والاصلاح لكن اذا اسست دار العلوم وافتتحت واخذ هذا المشروع صورة عملية فابت عنه السواد الاعظم من معشر العلماء۔

فصار مثله كمثل الخمر والكاس والساقي يستحسن ذكرها عند شعراء الفرس في الاشعار والقصائد تخيلا محضا والى ان يبقى ذكرها في الكلام ويذكرها الشاعر في كلامه ولا تلفى الا في تخيله واذا وجد احد في العمل فالطبع ياباه عنه ويستهجنه ويستنكره من يدام بالراح وعند ادواتها ولا يسوغ النظر اليه۔

کہ اسوقت زمانہ کو جن علماء کی ضرورت ہو وہ ایسا گروہ ہونا چاہیے جسکو یورپ کی زبانوں میں سے کسی زبان سے واقفیت ہو۔

فرمایا کہ یہ ایک عجیب واقعہ ہو کہ جب ندوۃ العلماء کے ابتدائی جلسوں میں اسکے مقاصد کا اظہار کیا گیا تھا تو منجملہ دوسرے مقاصد کے اصلاح نصاب کا مسئلہ بھی پیش کیا گیا ہندوستان کے تمامی علماء نے متفق الراے ہوکر اس تجویز کو پسند فرمایا اور اور کوئی ایک فرد بھی ایسا نہ تھا جسکو اس سے انکار رہا ہو اور ہر شخص نے اس امر کو قبول کیا کہ موجودہ نصاب تعلیم قابل اصلاح ہی مگر جب دار العلوم کھولا گیا اور اس تجویز کو عملی حالت میں لایا گیا تو علما کی کثیر جماعت نے اسکا انکار کیا۔

اسکی ایسی مثال ہو کہ جیسی ایرانی شاعری میں شراب اور ساقی اور اسکے تمام سامان کے مضامین شاعرانہ خیال میں اسوقت تک اچھے معلوم ہوتے ہیں کہ جب تک ایک شاعر محض انکو اپنے کلام میں خوبصورتی کے ساتھ ذکر کرے اور ان چیزوں کا وجود فقط تخیل میں رہے اور اگر انکو عمل میں لایا جائے تو طبیعت سخت نفرت کرتی ہو اور اس شخص کو دیکھنا گوارا نہیں کرتی جو شراب پی رہا ہو اور اسکے پاس اسکا سامان موجود ہو

ثم قال انی اسمع فی الناس ثورة وصخبا وهو ان
دار علوم ندوة اذ وسع فیها نطاق الانکلیزیة
فالغرض منه جعلها مدرسة ابتدائیة انکلیزیة
لحکومة الهند الا انها غلط رسخ فیهم وتخیل
نشا من سوء تدبرهم لوکنت ارید هذا الامر
فما کان لی ان افارق کلیة علیگڈه ولا یخفی
ان دار العلوم لوجعلت مدرسة انکلیزیة
لاتبلغ وقتا ما درجته ولا ترقی الی رفعة تفوق
کلیة علیگڈه ولا تنشاء لها حالا یقال لها انها
خیر من حالها وما کان لی حاجة ان اتنحی لاجل
الندوة من کلیة علیگڈه واجعل انصارها
اعداء لی واخالف کلهم واسس مدرسة
اخری مضادة للکلیة۔

انی معترفٌ بان هذه حیاتی العلمیة من
فیوض تلك الکلیة وما نلت من الامتیاز والسمعة
والمأثر بین الامة منها ساداة المغفور له السید
احمد خان موسس کلیة علیگڈه ان تصانیفی
وبراعتی ونبلی وبالجملة کل ما حصل لی من الجلد
واللحم والدم هی من الفقید السید المرحوم۔

فمع تلك النعم الباهرة والایادی الظاهرة
ما کان لی ان اجاهر بخلاف الکلیة بل ارید

اسکے بعد فرمایا کہ مین لوگون مین ایک شور وغوغا سنتا ہون
اور وہ یہ ہی کہ اب جبکہ دارالعلوم مین انگریزی زبان کا پیمانہ
وسیع کردیا گیا ہی تو اس سے یہ غرض ہی کہ دارالعلوم کو
گورنمنٹ اسکول بنادیا جائے مگر یہ ایک سخت غلطی ہی اور
محض خیال ہی اگر مین دارالعلوم کو انگریزی اسکول
بنانا چاہتا تو کوئی وجہ نہ تھی کہ مین علیگڈھ کالج کو چھوڑتا
کیونکہ یہ ظاہر ہی کہ ندوہ اگر انگریزی اسکول بنا دیا جائے تو کسی وقت
مین ایسی حالت پیدا نہین کرسکتا جو علیگڈھ کالج کی
حالت سے بہتر ہو مجھے کچھ ضرورت نہ تھی کہ مین ندوہ
کی خاطر علیگڈھ کالج سے علٰحدگی اختیار کرتا
اور وہان کے لوگون کو اپنا دشمن بناتا اور سب کی
مخالفت کرتا اور کالج کے مقابل ایک دوسرے
مدرسہ کی بنیاد ڈالتا۔

مجھے اسکا اقرار ہے کہ میری تمام علمی زندگی علیگڈھ
کالج کی بدولت ہی قوم مین جو کچھ شہرت اور نمود
مجھے حاصل ہی اُسکا سرچشمہ سر سید احمد خان مرحوم
کی ذات ہی میری جملہ تصنیفات اور میری لیاقت
اور غرضکہ تمام علمی مایہ میرا گوشت اور پوست اور خون
سب کچھ سرسید مرحوم سے ہی۔

باوجود اتنے احسانات کے کوئی وجہ نہ تھی
کہ مین علیگڈھ کالج کی صریح مخالفت کرتا

ان تنشأ فی دار العلوم هذه زجلة من التلامذة القادرين على القاء الخطب فی اللغة الانكليزية على المسائل الاسلامية فی كل ناد واحتفال يعلمون الحزب الجديد من الفتيان المتنورين تلك المسائل فی لغتهم وعلى طريقة توافق مذاقهم وان كان قضاء الارب سهلا بان تاخذ فی دار العلوم للتعليم العربی تلامذة نالوا درجة من مدارج اللغة الانكليزية فی المدارس الابتدائية ويتعلموا العربية والدينيات وتجری الوظائف عليهم فينشأ طائفة جامعة للغتين العربية والانكليزية الا انه ما كان يلفى فی تلك الطائفة اثر يلفى من تعليم اوائل العمر من الروح المذهبی ثم اظهر الاسف والحزن على قتل كرزن وائلی فی لندن وقال ان مدن لال الامرتسری قد قتله بغاية الجبن فنحن نتبرء من تلك الحادثة ثم قدم المشروع ان يرسل بنبأ تلك الحفلة الى الجرائد بتلغراف واید تلك المشروع فضيلة مولانا حافظ حفيظ الله مهتمم دار العلوم وحضرة النواب علی حسن خان وتمت الحفلة۔

السيد علی الزينبی

میری غرض یہ ہی کہ دار العلوم مین ایسے لڑکے تیار ہون جو انگریزی زبان مین ہر ایک مجمع مین مذہبی مسائل پر تقریر کرسکین اور نئے گروہ کو اونکی زبان مین اور اونکے مذاق کے مطابق اسلامی مسائل سمجھا سکین اگرچہ یہ ضرورت اسطور پر بھی پوری ہو سکتی تھی کہ ایسے لڑکونکو جنھون نے انگریزی اسکولون مین کوئی ڈگری حاصل کی ہو وظائف دیکر عربی کی تعلیم دیجاتی اور اسطرح علما کا ایک ایسا گروہ پیدا کیا جاتا جو انگریزی اور عربی دونون زبانونکا جامع ہوتا مگر اسمین نقصان یہ تھا کہ ایسے گروہ مین مذہبی روح کا وہ اثر نہ پایا جاتا جو ابتدائی عمر سے مذہبی تعلیم حاصل کرنیکی بدولت پایا جاتا ہی۔ اسکے بعد کرزن وائلی کے قتل پر افسوس ظاہر کیا اور فرمایا کہ مدن لال امرتسری نے نہایت بزدلی کے ساتھ اونکو قتل کیا ہے ہم اس سے بیزار ہین پھر یہ تجویز پیش کی کہ اخبارون کو بذریعہ تار اس جلسہ کی کارروائی سے مطلع کیا جائے مولانا حفیظ اللہ صاحب مہتمم دار العلوم اور جناب نواب علی حسن خانصاحب نے اس تجویز کی تائید کی اور جلسہ برخاست ہو!

سید علی زینبی

## النائبة الفاجعه

إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ

لعمرك ما الرزية فقد مال    ولا فرس يموت ولا بعير
ولكن الرزية فقد حر    يموت بموته خلق كثير

قد سلب الزمان من يد اهله علقا نفيسا وفقد
الفضل من ذويه ماجدا فضيلا واعدم
الادب والمجد من بيتها عمودا نبيلا توفى
الى رحمة الله تعالى المرحوم المبرور حضرة
مولانا الفاضل الاسى الشيخ عبد العلى
المدراسى مدير مجلة البيان ومالك مطبعة
اسى بريس فى ۲۳ يوليو مطابقا ۴ رجب
فترك الافئدة مضطربة والاجفان هاطلة
وليبك الزمان واهله باربعة على الفقيد المجيد
فانه كان وحيد عصره فريدة دهره عالما
بارعا فاضلا كاملا عارفا برموز الادب فى العربية
متمكنا على كل نوع من الانشاء والبراعة نظما ونثرا
سجعا وقافية متقلبا فى شوارع البيان بكل
ما تعسر للكاتب المجيد والبليغ المفلق وله
قصائد كثيرة ورسالات عديدة فى العربية
والفارسية والاوردية ابدع فيها بكل ما جاء
فى البدايع وسلك مسالك وعرة كان ذا طبع

## دردناک مصیبت

تیری قسم مال کا گم ہونا گھوڑے اونٹ کا مرجانا کچھ مصیبت نہین
مصیبت اُس آزاد مرد کا مرنا ہی جسکے مرنے سے خلق کثیر مرجائے
زمانہ نے اہل زمانہ کے ہاتھ سے ایک نفیس چیز چھین لی اور
بزرگی نے اہل بزرگی مین سے ایک بزرگ کو کھو دیا اور
اور مجد نے اپنے گھر مین سے ایک شریف ستون گم کر دیا
یعنی مرحوم ومغفور حضرت مولانا فاضل آسی
شیخ عبد العلی مدراسی مدیر رسالہ البیان ومالک
مطبع آسی پریس ۲۳ - جولائی مطابق
۴ - رجب کو راہی بقا ہوگئے اپنے فراق مین
دلون کو بیقرار اور آنکھونکو آنسو برسانا چھوڑ گئے
اب مناسب ہی کہ زمانہ اور اہل زمان مرحوم پر چار آنسو روئین
مولانا مرحوم یکتاے زمانہ عالم بارع فاضل کامل تھے
ادب اور رموز عربیہ سے بخوبی واقف تھے
ہر قسم کے انشا نظم ونثر سجع وقافیہ وغیرہ پر
قادر تھے - جو باتین بڑے جید منشی اور
ماہر بلیغ کو مشکل تھین وہ انکی مٹھی مین رہتی تھے
اُنکے بہت سے قصائد اور متعدد رسالے عربی اور فارسی
اور اُردو زبان مین ہین جنمین بدیع کی صنایع کو عمدگی
سے ظاہر کیا ہی اور دشوار گذار رستے اختیار کئے ہین طبیعت

وقادة وفهم ثاقب وكان له تعلق خاص ودربة راسخة في صنعة مادة التاريخ على الوقائع والحوادث وكل ما له من القطعات التاريخية والقصائد البديعية لا يسع نطاق البيان لذكرها غفر الله للفقيد المبرور وهداه سبل دار السلام.

ونحن نتاسى بنجله النجيب على هذا الخطب الفادح ونعزيه تعزية المفجوع الى المفجوع وهو مثاله في الاخلاق الفاضلة والسجايا المتالقة الا هو حضرة القارى عبد الولى صاحب امتياز البيان سهل الله خطبه ويثيبه خيرا الجزاء ويبلغه الى رفعة ابيه ومنزلته.

## الخط الشريف السلطاني

الى الضباط والجنود العثمانية برية وبحرية في جميع المواقع العسكرية اولادى العساكر

قد جلست على عرش اجدادى بعناية الله ولطفه وحماية النبى الاعظم وشفاعته ورغبة العناصر العثمانية ومبايعتهم وحمية وسطوة الجند الذى ملا تاريخ حياة الامة بانتصاراته وعليه فانا اول سلطان دستورى عثمانى.

واحمد الله تعالى على ان الشريعة الاحمدية كانت لى ليلا في كل امالى ومقاصدى من اول عمرى الى

وقادہ اور فہم روشن رکھتے تھے مادۂ تاریخ نکالنے مین آپ کو ایک خاص دلچسپی و رملکہ تھا جتنے قطعات تاریخ اور بیش بہا قصیدے آپنے تصنیف کئے ہین وہ احاطۂ بیان سے باہر ہین خدا پاک آپ کی مغفرت کرے اور دار السلام کی طرف رہنمائی۔

ہم اُنکے صاحبزادہ کے سامنے اس حادثہ عظیمہ پر اظہار افسوس کرتے ہین اور وہ تعزیت پیش کرتے ہین جو ایک غمگین دوسرے غمگین کے سامنے پیش کرتا ہے۔ اس سے مراد وہ شخص ہے جو اخلاق فاضلہ اور روشن خصائل مین اپنے باپ کا مثل ہے یعنی جناب قاری عبد الولی صاحب مہتمم رسالہ البیان خدا اُنکی مصیبت کو آسان کرے اور انکو جزاء خیر دے اور انکو انکے باپ کی رفعت منزلت تک پہونچائے۔

## فرمان سُلطانی

جو کہ بری اور بحری افسران افواج عثمانیہ کو تمام چھاونیون مین بھیجا گیا میرے بچو سپاہیو۔

مین خدائے پاک کی عنایت و مہربانی اور نبی کریم کی حمایت و شفاعت اور ارکان دولت عثمانیہ کی رغبت و اطاعت اور اُس لشکر کی قوت اور دبدبہ سے جسنے امت کی زندگی کی تاریخ کو اپنے کارنامون سے بھر دیا ہے آج اپنے باپ دادا کے تخت پر بیٹھا ہون اسلیے مین پہلا پارلیمنٹی عثمانی بادشاہ ہون۔

مین اسپر خدا تعالیٰ کا شکر کرتا ہون کہ ابتداء عمر سے اس وقت تک میری تمام مرادون اور مقصدون مین شریعت احمدیہ

هذه الدقيقه والان وقد تايدت قاعدة الشورى التى هى احد الاحكام الاساسية للشريعة الاحمدية التى هى المدار الوحيد لاسباب ارتقاء الامة و المملكة ونجاتها ونلت على اثر تاييدها مقام الامامة والخلافة فانى سأتذرع بكل الوسائل والاسباب لترقية وطننا المبارك الذى عجنت كل قبضة من ترابه بدماء اجدادى والتوفيق من الله۔

ليكن معلوما ان المحافظة على الحدود الطبيعية لحكومتنا المشروطة حتى تكون كحصن منيع لاينال ثم ايصالها الى الدرجة التى تليق بها فى مدارج العمران ثم استحصال منافع الوطن والامة وتاييدها كل ذلك لايكون الا بتعزيز الجيش البرى والاسطول البحرى وتزييد القابلية العسكرية المسلحة بحق وايصال الضبط والربط والتنظيم الى الدرجة المطلوبة اللازمة ولذلك اريد ان ارى مظاهر الترقى فى الجيش بجميع معانيها الحقيقية والنصيب من الله۔

سأثبت انى الحفيد اللائق لاجدادى العظام الذين قادوا اجدادكم الابطال اصحاب الحمية والانفة وانشأوا بقيادتهم دولة قوية ذا شكيمة تابى ان تزول وقد جعلت الجميع يعترفون للقلب العثمانى

میری راہبر رہی ہی اور اب جبکہ قاعدہ شوری کی جوکہ شریعت احمدیہ کی بنیادی احکام مین کا ایک حکم ہے تائید کی گئی ہی اور یہی شریعت قوم و سلطنت کی ترقی اور نجات کے اسباب کا دارومدار ہی اور مین نے اسکی تائید کے بعد مرتبہ امامت و خلافت حاصل کیا ہی مین تمام وسائل اور اسباب کو کام مین لاکر اپنے اس مبارک وطن کی ترقی مین کوشش کرونگا جسکی ہر مٹھی خاک میرے باپ دادا ؤنکے خون سے سینچی گئی ہی خدا اسکی توفیق دے۔

یہ بات معلوم رہے کہ ہماری حکومت کی طبعی حدود کی ایسی حفاظت کر وہ مثل ایک محفوظ قلعہ کی ہوجائے اور اسکو اس درجہ تک پہونچانا جو آبادی کے لحاظ سے اسکے شایان شان ہی پھر وطن اور قوم کے منافع کا حصول اور اسکی تائید یہ سبکا سب بغیر اسکے نہین ہوسکتا کہ بری لشکر جنگی جہاز تیار کیے جاوین جو افواج حق کو ماننے والے ہین انکی طاقت بڑھائی جائے ربط و ضبط اور نظم و نسق اس مرتبہ پر حاصل کیا جاوے جسکی ہمین ضرورت ہو اور اسی لیے مین چاہتا ہون کہ ترقی کے مظاہر کو اپنے لشکر مین انکے حقیقی معنے مین دیکھون اور یہ سب کچھ خدا کے اختیار مین ہے۔

مین عنقریب ثابت کر دکھاؤنگا کہ مین اپنے ان معزز اجداد کا لائق پوتا ہون جنھون نے آپکی حمیت و غیرت والے دادا ؤن پر سرداری کی ہی اور انکے حاکم بنکر اپنے زمانہ حکومت مین ایک ایسی مضبوط سلطنت کی بنیاد ڈالی تھی جو ہمیشہ کو قائم رہ سکتی ہے اور جسکی شان و شوکت کا

بالتبجيل والاحترام والعناية من الله

ان الجيش لما كان قائما بوظيفة المقدسة
حق القيام كانت المملكة بطاعته وانتظامه وشجاعته
اشبه بحصن حصين لا يتزلزل ولا يتزعزع وقد ملأت
شهرة الدولة به الآفاق ولما قام بحركات تخالف
امر الله ورضاء نبيه واشارة خليفته واوامر ضباطه
وتاه في وادي الضلالة والغفلة والفساد والجهالة ونسي
وظيفته امام الدين والمذهب والدولة والملة والسلطان
واولي الامر وضعفت طاعته واضطرب نظامه ولم
يقم بوفاء الدين المطلوب منه وتاييد سلامة الوطن
المودعة له كاد يهدد كيان دولة عظيمة

ولما كان من الحقائق الراهنة ان اهم شيء في
الجيش تاييد الضبط والربط اللذين هما مدار
التوفيق امر الاعلى منكم بالشفقة والادنى بالطاعة

ايها الابناء من اركان وضباط وامراء وجنود
اني ابين لكم ان كل من يمتثل بجميع حواسه
الى جميع احكام القوانين والنظامات الموضوعة
يكافأ وكل من يسير على العكس فانه يجازى جزاء
الولد العاق لوالديه واني اشهد الله احكم
الحاكمين باني سابقى صادقا حتى النفس الاخير من
حياتي للمحافظة على احكام القانون الاساسي

نہایت عزت واحترام کے ساتھ اقرار کرتے ہیں یہ سبب ہے کہ چونکہ آپکی عنایت شامل ہے
فوج جبتک اپنے کام میں کما حقہ مصروف ہوتی ہے تو سلطنت ہی اُسکی اطاعت اور
انتظام اور شجاعت کے باعث ایک ایسے قلعہ سے زیادہ مشابہت رکھتی ہے
جو کبھی متزلزل نہیں ہوتا اور فوج ہی کے باعث سلطنت اپنی شہرت سے
دنیا کو بھر دیتی ہے - اور جب فوج سے ایسے حرکات صادر ہوں
جو حکم خدا اور رسول کی مرضی اور اوسکے خلیفہ کے اشارے و افسران فوج
کے احکام کے خلاف ہوں اور گمراہی غفلت فساد جہالت کے بیابان میں
بھٹکنے لگے اور اپنی اُس خدمت کو جو دین و مذہب سلطنت و ملت سلطان
اور اولی الامر اُس سے لینا چاہتے ہیں بھول جائے اُسکی طاقت ضعیف اور سلسلہ انتظام
درہم برہم ہو جائے اور وہ اطاعت جو کہ اُس سے مطلوب ہے پوری نہ کرے یعنی
سلامتی وطن کی تائید جو اُسکو سپرد کی گئی ہے تو بہت ہی جلد ایک
عظیم الشان سلطنت کے ارکان کو گرا دیگی ہمیشہ سے یہ ایک مسلم امر چلا آتا ہے کہ
فوج میں سب سے زیادہ ضروری چیز ربط ضبط کی تائید ہے جو کہ توفیق کا دارمدار ہے
اسلئے میں اعلی کو شفقت کا اور ادنی کو اطاعت کا حکم دیتا ہوں
میرے بیٹو - ارکین دولت اور افسران فوج امراء اور سپاہی
میں تمہارے لئے ظاہر کئے دیتا ہوں کہ جو شخص ہمہ تن ان احکام و
قوانین کی اطاعت کریگا جو انتظاماً تجویز کئے گئے ہیں وہ اُسکا پھل
کھائیگا اور جو اسکے خلاف راستہ پر چلیگا اُسکو وہ سزا دیجائیگی جو باپ
کے نافرمان بیٹے کو دیجاتی ہے میں خدا احکم الحاکمین کو گواہ
بناکر اقرار کرتا ہوں کہ میں مرتے دم تک قانون اساسی
کے احکام کی حفاظت میں صادق رہونگا

المطابقة للشرع الشريف مستندا على التاييد الالهي
وقوة الجيش والاسطول الحاميين للدستور
وكل من يمني نفسه بامل قولي او فعلي ضد القانون
الاساسي فهو عندي مردود۔
لكل صاحب رتبة صلاحية حسبما هو معلوم
لاجل تاييد الانتظام والارتباط وان من اقصى آمالي
ان يستجلب كل ضابط ما دونه بالاقتدار والاخلاق
وان يستحصل رضا ومحبة ما فوقه۔
اذ اعد الان بحسب الانتقال الارثي القائد العام
للجيش البري والبحري المملوء بالفضائل والمكارم
ان جميع الضباط والجنود هم سواء عندي
واجهتي وهم في نظري اعز من ابناء صلبي اني
بهذه الوصايا استجلب نظر جميع الامراء والضباط
والجنود واهديهم كلهم السلام۔
واني لصفتي كوني رئيسا للقواد الجيش البري والبحري
حسب الشريعة والنظام مرتبط ارتباطا محكما بالجيش
حتى يمكنني ان اقول (ان الجيش لي وانا للجيش)
اسال الله عز شانه ان يجعل من خدم الدولة
والامة خدمة حسنة سعيدا في الدارين

## البيان

هذا ما خاطب به السلطان الدستوري العثماني

جوکہ شرع شریف کے بالکل مطابق ہین۔ تائید الٰہی
فوج وجنگی جہازون کی قوت جوکہ پارلیمنٹ کے حامی
ہین میرے معتمد علیہ ہونگے جو شخص کیہ قول فعل کو قانون
اساسی کے خلاف مائل کرنیکی آرزو کرے وہ میرے نزدیک مردود ہی
ہر ایک عہدہ دار مین جیسا کہ معلوم ہی نظم ونسق کی
تائید کی ایک صلاحیت ہی اور میری انتہائی آرزو یہ ہی کہ
ہر ایک فوجی افسر اپنے ماتحت پر اقتدار و اخلاق کے ساتھ حکومت
کرے اور اپنے سے اعلیٰ افسر کی رضا ومحبت کا طالب ہو۔
مین اسوقت باعتبار انتقال میراثی کے ایک ایسے عظیم الشان
لشکر بری وبحری کا افسر اعلیٰ شمار کیا جاتا ہون جو بیحد فضائل ومکارم سے بھری
تمام افسر اور فوج میرے دست وبازو ہین وہ میری نظر مین
میری اولاد سے بھی زیادہ عزیز ہین مین ان ہدایات کے
ذریعہ تمام امرا اور افسران کی نظر اپنی طرف متوجہ کرنا
چاہتا ہون اور سبکے لیے ہدیۂ سلام پیش کرتا ہون۔
اور مین باعتبار افسران فوج کے رئیس ہونیکے شریعت اور انتظام
کی رو سے فوج کے ساتھ ایک زبردست تعلق رکھتا ہون اور یہانتک
مین یہ کہہ سکتا ہون کہ فوج میرے لئے ہی اور مین فوج کے لئے ہون
میری خدا سے دعا ہی کہ جو شخص دولت اور قوم کی عمدہ
خدمت کرے خدا اُسکا دونون جہان مین بھلا کرے

## البیان

یہ وہ فرمان ہی جو عثمانی دستوری بادشاہ

جلالة السلطان محمد الخامس لعساكر العثمانية البرية والبحرية واعطاهم الذمام انه يمتثل للاحكام الاساسية المطابقة للشرع الشريف وان الشريعة كانت له دليلا من اول عمره الى الان والعجب انه كيف يمتثل احكام الشريعة اذ لا يكون بيده امر من الحل والعقد سوى الامضاء على ما عرض عليه من المجلس النيابي وقد نشرنا فى عدد من هذه المجلة مقالة على الحكومة الدستورية اثبتنا فيها ان الدولة التى اسسها الاسلام فى المسلمين هى الحكومة الدستورية وذكرنا ايضاً ما هى الحكومة الدستورية۔

الحكومة الدستورية حكومة لا تامن حينا من المسألة والمحاسبة ويكون فيها لكل فرد خيار المسألة والمحاسبة سواء كانت الحكومة بيد رجل او رجال او حزب عظيم فان كانت فى يد رجل لكن يعطى خيار المسألة لكل فرد من الاعلى الى الادنى ولا ياخذه فرق عند المسألة فهى دستورية كما كانت فى زمن الخلفاء الراشدين وان كانت بيد حزب عظيم ولا يعطى خيار المحاسبة لافراد القوم ويكون الامر بايديهم بيضوا او سودوا فلا ريب فى انها مستبدة فان سموا انفسهم احرارا اباة مستنكفين۔

فجلالة السلطان ادامه الله وابقاه۔

جلالتماب سلطان محمد خامس کیجانب سے بری اور بحری عثمانی فوج کیتمام سپاہی سے اسنے معاہدہ کیا ہے کہ مین ان احکام اساسیہ کا اتباع کرونگا جو شرع شریف کے بالکل مطابق ہین اور یہ کہ شریعت ابتدائی عمر سے ابتک ونکی رہبر رہی ہے مگر تعجب یہ ہے کہ وہ احکام شرع کی کیونکر پیروی کرینگے جبکہ اونکے اختیار مین کوئی کام بند وکشاد کا سوا اسکے نہوگا کہ پارلیمنٹ نے جو تجاویز پاس کرکے اونکے سامنے پیش کین اوسپر دستخط کردین۔ ہمنے اس رسالہ کے کسی پرچہ مین ایک مضمون پارلیمنٹی سلطنت پر شائع کیا ہے جسمین ہمنے ثابت کیا ہے کہ اسلام نے جس حکومت کی مسلمانون مین بناڈالی تھی وہ حکومت پارلیمنٹی تھی اور ہمنے یہ بھی بیان کیا ہے کہ حکومت دستوری کیا شی ہے

دستوری حکومت وہ ہے جو کسیوقت سوال اور حساب فہمی سے بری نہو اور اوس مین قوم کے ہر فرد کو سوال کرنے کا اختیار ہو خواہ وہ ایک شخص کے ہاتھ مین ہو یا چند اشخاص کے یا کسی گروہ عظیم کے۔ اگر ایک کے ہاتھ مین ہو لیکن سوال کا اختیار اعلی سے لیکر ادنی تک ہر شخص کو دیا جائے اور سوال کے وقت اسکو کچھ خوف نہو وہ حکومت دستوری ہے جیسا کہ خلفاء راشدین کے زمانہ مین تھی اور اگر کسی گروہ عظیم کے ہاتھ مین ہو اور حساب فہمی کا اختیار قوم کو نہ دیا جاے اور تمام اختیار انھین کو ہو خواہ سیاہ کرین یا سفید کرین تو اسمین کچھ بھی شک نہین کہ وہ حکومت شخصی ہے اگرچہ وہ لوگ اپنا نام آزاد وذی عزت مستنکف وغیرہ رکھ لین

جلالتماب سلطان المعظم ادامہ اللہ وابقاہ۔

يرجى الجيوش العثمانية ويثبت انه الحفيد اللائق
لاجداده العظام وانه سيبقى صادقا حتى النفس
الاخير من حياته للمحافظة على احكام القانون
الاساسي المطابقة للشرع الشريف ابقاه الله
على ما عاهد ارشد الاحرار الى اقتفاء آثار الرسول
عليه الصلوة والسلام وخلفائه الراشدين في كل
امر ديني اودنيوي ـ

لكن لا نرى ان ينال هذا المرام مع تلك العصابة
السامة التي هبت من اقطار الحزب الجديد
من المتنورين التي طار معها حب المذهب من
افئدتهم واريقت دماء الوف من المسلمين لنيل
الحرية من قيود المذهب والشرع ويفعل بالسلطان
المخلوع ما يفعل حتى لا يوذن له للحضور في الجمعة
والجماعات والعجب من اصحاب الصحافة الذين
شدوا الازرهم اليوم على تعديد مثالب من كانت
جداول جرائدهم امس مشحونة بمناقبه كانوا
امس ينادون باعلى اصواتهم باعماله الحسنة
ويصوبون رايه في كل امر ويستحسنون سياسته
ويغردون بمديحه وشمائله وكانت الخطبة شائقة
بذكره حلالا باسمه ولقبه على وجه الارض قاطبة
وكان يدعى لطول حياته وتاكيد شوكته في الجوامع

عثمانی افواج کو امید دلاتے ہین اور عنقریب ثابت کر دینگے
کہ وہ اپنے عظیم القدر اجداد کے لایق پوتے ہین اور یہ کہ وہ
آخر عمر تک قانون اساسی کی حفاظت پر جو کہ شرع شریف کے بالکل
مطابق ہے صادق رہینگے خدائے تعالی اونکو اونکے معاہدہ پر
قائم رکھے اور آزاد پارٹی کو رسول مقبول علیہ الصلوۃ
والسلام اور اونکے خلفائے راشدین کی ہر ایک
امر دینی یا دنیوی مین پیروی کرنے کی توفیق عطا فرمائے
مگر ہمارے نزدیک ان زہریلے جو کونکے سامنے یہ مقصد
حاصل ہوتا نظر نہین آتا جو روشن خیال نئی پارٹی کیجانب سے
چل رہے ہین جنکے ساتھ مذہبی محبت اونکے دلسے اوڑ گئی ہے
اور ہزارون مسلمانون کے خون مذہب اور شرع کی قیود سے
آزادی حاصل کرنیکے لئے بہائے گئے اور معزول سلطان کے
ساتھ جو کچھ کیا جاتا ہے وہ ظاہر ہے یہان تک کہ اونکو جمعہ
اور جماعت مین حاضر ہونے کی اجازت نہین دیجاتی
اخباری دنیا کے لوگون سے بھی تعجب ہے جنہون نے آج اوس
شخص کی عیب جوئی پر کمر باندہ لی ہے جس کے اوصاف سے کل
اونکے اخبارون کے کالم بھرے رہتے تھے کل وہ اپنی بلند آواز سے
اوسکے اعمال حسنہ کے مقرر تھے ہر بات مین اوسکی رائے کو درست
بتاتے تھے اوسکی سیاست اونکو پسند تھی اوسکی مدح اور اوصاف کا
ذکر کرکے چہچہاتے تھے روئے زمین پر خطبے اوسکے ذکر اور نام اور لقب سے
مزین تھے اوسکی زندگی کی درازی کی اور تائید شوکت کی

من العرب والروم الى الهند والسند الى الآن قد بلغت به رداءة الاحوال الى خفض وانأخر به الزمان كلكل السوء حتى انه اليوم يذكر فى تلك الصحائف بمساءة تامة فيقال انه خرب البلاد وسلب العباد وفتك بالمعصومين عن الخطاء كان سفاحا طاغيا يتسرب الريب اليه سريعا ويتفقد التفريق بين الناس لتحصيل اغراضه النفسانية يتفحص سواسه وكان مضطهدا جبارا فما هى الا عبرة وذكرى للذاكرين

## عبد الحميد فى نظر الهند

تلك الثورة التى حدثت فى تركيا الفتاة وانقلاب الدولة من حال الى حال خلع عبد الحميد عن عرش الخلافة وتمكن جلالة السلطان محمد الخامس مقامه لانقلاب استلفت انظار العالم الاسلامى من وجه الارض قاطبة اليه وادهش قلوب المسلمين بعظمته وروعته واحدث اختلاف الآراء فى اقطار الارض فالناس فيه بين مستحسن صنيع جمعية الاتحاد والترقى وما فعلت بالدولة العليا وبين مستنكر مستهجن لفعلها وعملها.

ولعمرى ان تلك الوقعة وقعة غريبة ما رأت عين مثلها ولا اذن سمعت هى فى تاريخ هذا الجيل الحاضر اهم واعجب اذ جذب افكار الناس اليها واكبر

عرب اور روم سے لیکر ہندوستان و سندھ تک جامع مسجدوں میں دعائی جاتی تھی اور بدحوالی کی خرابی نے انکو اس پستی میں گرا دیا ہے اور زمانہ نے انکو ایسا مجبور کیا ہے کہ آج انھیں اخبار و رسائل میں بری برائی کے ساتھ ذکر کیا جاتا ہے یوں کہا جاتا ہے کہ اُسنے ملک کو خراب کردیا خدا کے بندوں کو لوٹ لیا بے گناہوں کو قتل کرایا خونریز تھا سرکش تھا شک اُسکی طرف بہت جلد دوڑتا تھا نفسانی اغراض حاصل کرنیکے لئے لوگوں میں تفریق چاہتا تھا وسوسوں کی پیروی کرتا تھا ظاہر جابر تھا بہرحال لوگوں کے نزدیک ایک عبرت اور نصیحت ہے۔

## عبد الحمید کی نسبت ہندوستان کے خیالات

ترکی کی موجودہ شورش اور سلطنت کی ایک حال سے دوسرے حال کی طرف کایا پلٹ عبد الحمید کا تخت خلافت سے عزل ہز مجسٹی سلطان محمد خامس کا انکے قائم مقام ہونا ایک ایسا انقلاب ہے جسنے کل روے زمین سے اسلامی دنیا کی نظریں اپنی طرف متوجہ کرلی ہیں اور مسلمانوں کے دلوں میں اپنے خوف اور ہیبت کے باعث ایک دہشت پیدا کردی ہے اور اطراف عالم میں ایک اختلاف پیدا کردیا ہے بعض لوگ انجمن اتحاد وترقی کی کارروائی کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور بعض لوگ اُسکے افعال و اعمال کو برا سمجھتے ہیں۔

درحقیقت یہ ایک ایسا نادر واقعہ ہے جسکی مثل نہ کبھی آنکھ نے دیکھا نہ کان نے سنا اور اس زمانہ کی تاریخ میں سب سے زیادہ لوگوں کی فکروں کو اپنی طرف کھینچنے والا اور [illegible]

مايعبث القلق في افئدة المسلمين قد رسخ في
اعتقادات اهل الهند ان جمعية الاتحاد والترقي
جمعية تألفت من رجال يدعون الحرية في امور
السلطنة والسياسة واقصى مايطلبون قطع
الاستبداد واجتياحه واقامة الدستور مقامه ومع
ذلك لايبالون بامور الدين وقانون الشرع۔

وقد تعود اهل الهند الى الان بسماع مناقب
السلطان عبد الحميد وما قرع اذانهم قط في زمن
حكومته شئ من مثالبه وكان افئدتهم معلقة من
قديم بسلطان عبد الحميد وخلافته وكانوا يباهون
بالخلافة الاسلامية ويحسنون الظن به وبالخلافة
ماخطر في قلوبهم قط سوء الظن بعبد الحميد
وقد ازداد هذا الاعتقاد منذ سمعوا اجراء الخط الحديدي
في الحجاز وبلغ حسن الظن الى قصاه حتى اكتتبوا لبناء
السكة الحديدية في الحجاز اكتتابا جزيلا وبذلوا
نفقات لامدادها يشهد بذلك قوائم الاكتتاب
في جرائد الهند وما حملهم على ذلك الا حبهم
عبد الحميد وخلافته الاسلامية وكان في ظنهم ان
السلطان يجهد جهدا تاما في تربية مملكته واصلاح
وطنه وقد نجح في مرامه الى حد وانه مكب على مراجعة
حسابات السلطنة وتنقيح دفاترها وامعان النظر

مسلمانون کے دلون مین اضطراب پیدا کرنیوالا حادثہ ہے
ہندوستانیونکے اعتقاد مین یہ بات بیٹھ گئی ہے کہ انجمن اتحاد ترقی
ایسے اشخاص کے مجموعہ کا نام ہے جو سلطنت اور قوانین مین
آزادی کا دعوی کرتے ہین اور انکی انتہائے طلب ہے کہ شخصی
سلطنت کی بیخ کنی کردی جائے اور اُسکے قائم مقام پارلیمنٹ
رکھی جائے اور اُسکے ساتھ دینی امور اور قانون شرع کی اُنکو کچھ
پروا نہین ہے ہندوستانی ابتک سلطان عبد الحمید کے اوصاف سننے
عادی رہے اُسکے زمانۂ حکومت مین کبھی اُسکے عیوب اُنکے کان مین نہ پڑے
ہمیشہ سے اُنکے دل سلطان عبد الحمید اور اُسکی خلافت سے معلق
رہتے تھے اور وہ خلافت اسلامیہ پر فخر کیا کرتے تھے عبد الحمید
اور اُسکی خلافت سے اُنکا گمان اچھا تھا کبھی اُنکے دلو مین عبد الحمید
کی جانب بدگمانی نہین گذری یہ اعتقاد اُسوقت سے اور بڑھ گیا
تھا جب سے اُنہون نے حجاز ریلوے لائن کے اجراء کی خبر سنی تھی
اور یہ حسن ظن انتہا کو پہونچ گیا تھا یہانتک کہ انہون نے
حجاز ریلوے کے واسطے بہت کچھ چندہ بھی دیا اور اُسکی تیاری کے لئے
بہت مال خرچ کیا وہ فہرستین اسکی گواہ ہین جو ہندوستان کے
اخبارون مین شائع ہوتی رہین اسکا باعث صرف سلطان عبد الحمید
اور خلافت اسلامیہ کی محبت تھی اُنکا گمان تھا کہ سلطان اپنے
ملک کی تربیت وطن کی اصلاح مین کامل کوشش کرتا ہے اور اسکو
اپنے مقصود مین ایک حد تک کامیابی بھی ہو گئی ہے کہ وہ سلطنت
کی حساب فہمی دفترونکی تنقیح اور اُسکی تفصیل پر گہری نظر

فی تفاصیلها واجهاد القریحة فی استنباط التدابیر
والاحتیاط اللازم للاقتصاد وکانوا یسمعون ان
الامة تطلب منه الدستور فیقول ان اقتراحکم
هذا اما ان فی وقته تریدون ان تقتفوا آثار الاوربیین
فی السیاسة وحمایة الوطن وتربیته فان اوروبا
قد مهدت ارضها اعواما وعصورا حتی جاءت بما
نراه فیها من منشآت الحریة وانتم تطلبون الی
ان اقلع فسیلة من منابت الحریة التی فیها
واغرسها فی اراضی آسیا الوعرة البائرة القاحلة
دعونی اتعهد هذه الاراضی قبلا بما یحسنها فاقتلع
اشواکها وارفع احجارها واصلح تربتها واحفر
الاقنیة لارواتها ثم انقل تلک الفسیلة الیها واکون
اول من یطیب نفسا ویقر عینا بنمائها ونضارتها
وانه اصلح الخزانة وعمر الممالک وجعل اعتبار الوطن
فی اعین اوربا وحصن حدود الملک وحفظها
عن الصولات الخارجیة وقد بث فی الوطن تعلیم
العلوم الجدیدة وقام باجراء المکاتب والمدارس مع
انه کان عامیا عن تلک العلوم فما حضه علی ذلک
الا حب الوطن وتشدیده وابلاغه الی حد معارج
الترقیة وقد قضی من عمره ثلاثا وثلثین سنة
مجتهدا فی سعادة الدولة والملة وقد مضی علی

ڈالنے میں متوجہ ہی تدبیر سوچنے اور احتیاط کو کام میں
لانے کے لیے ہر طرح اپنی طبیعت پر بار اُٹھاتا ہی وہ یہ بھی
سنتے تھے کہ اُسکی قوم اُس سے پارلیمنٹ مانگتی ہی اور وہ یہ
جواب دیتا ہی کہ تمھارا یہ سوال قبل از وقت ہی تم چاہتے ہو کہ
سیاست اور حمایت وطن میں یورپ کے نقش قدم پر چلو حالانکہ
یورپ نے اپنی زمین کو برسوں تیار کیا ہی تب اِس حال کو پہونچی کہ
کہ آج ہم اوسمیں آزادی کے منابت دیکھتے ہیں اور تم مجھسے یہ
چاہتے ہو کہ میں آزادی کے چمن سے ایک پودہ اُکھاڑ کر جو
اسوقت یورپ میں ہی ایشیا کی سخت اور ویران قحط زدہ
زمین میں لگا دون مجھے اتنی مہلت دو کہ اس زمین کو پہلے تیار
کرلون اُسکے کانٹے اُکھاڑ دون پتھر اُٹھا دون مٹی نرم کرلون
اُسکے سینچنے کے لیے کنوئے تیار کرلون پھر یہ پودہ اُسکی طرف
نقل کرون اور میں سب سے پہلا وہ انسان ہونگا جسکا اُسکی
تروتازگی دیکھنے سے دل خوش ہوگا اور آنکھیں ٹھنڈی
ہونگی اور یہ کہ اُسنے خزانہ کی اصلاح کی ملکونکو آباد کیا
یورپ کی نظرون میں وطن کا اعتبار بڑھایا ملک کی حدود کو
مضبوط کیا بیرونی حملون سے اوسکو بچایا وطن میں علوم جدیدہ کی تعلیم کو
رواج دیا اور مدارس و اسکول جاری کئے باوجودیکہ وہ خود
ان علوم سے ناواقف تھا صرف وطن کی محبت اُسکی درستی اور اُسکو
ترقی کی سیڑھیون تک پہونچانا اسکا باعث تھا اپنی عمر میں سے ۳۳ سال
اسی فکر میں گذارے کہ سلطنت اور قوم کی خوبی میں کوشش کرے

علی سعادة الوطن عیشه وراحته ماکان وظیفته الا
الجهد فی حفظ الملک والدولة وحقوق السوقة
من المسلمین وغیرهم۔
هذا ما علیه اهل الهند من حسن الظن بعبد الحمید و
الآن لما قرع آذانهم انقلاب الاستانة وان عبد الحمید
قد خلع عن عرش الخلافة من غیر جنایة وجرم احدثها
خطر فی قلوب الناس ان جمعیة الاتحاد والترقی قد
جنت جنایة هائلة فی خلع عبد الحمید وقد حضها
علی تلک الشنیعة طلبها الحریة فی الامور کلها حتی
عن قیود المذهب والشرع وان الجمعیة المحمدیة
قد قامت لحمایة الدین فافسدتها وخربتها جمعیة
الاتحاد والترقی وصالت علی الدولة صولة منکرة
لا یحبها العالم الاسلامی فی اقطار الارض وقد
نشرت تلک الاعتقادات من اهل الهند فی الجرائد
الهندیة فسمح حضرة مولانا السید محمد رشید رضا
منشئ مجلة المنار الغراء لکشف الغطاء عن تلک
المسئلة وقد نقل فی (المنار) مقالتین احدهما
لحضرة الفاضل المولوی محمد انشاء الله صاحب
جریدة وطن والاخری لصاحب جریدة ابزرور
ثم اجاب عنهما وقد بالغ فی تفنید رأیهما
فقد شفی غلیل القلوب اهل الهند هذا

وطن کی خوبی پر اپنا عیش و راحت بھی قربان کردیا اسکا
کام اسکے سوا اور کچھ نہ تھا کہ ملک و دولت کی حفاظت مین
کوشان ہو اور مسلمان و غیر مسلمان رعایا کے حقوق کا نگران ہو
ہندوستان والون کے عبد الحمید کی نسبت یہ خیالات ہین اور
اب جبکہ آستانہ کی انقلاب کی خبرین اُنکے کان مین
پڑی ہین اور یہ کہ عبد الحمید تخت خلافت سے بلا قصور اتار دیا گیا
لوگون کے دل مین یہ بات گذری ہی کہ انجمن اتحاد و ترقی نے
عبد الحمید کی معزولی مین ایک خوفناک گناہ کیا ہی اور انجمن کو
اس امر زشت پر اُسکی ہر بات مین آزادی کی طلب نے آمادہ
کیا ہی حتی کہ وہ مذہب و شرع کی قیود سے بھی آزادی چاہتی ہی
اور یہ کہ انجمن محمدیہ دین کی حمایت کے واسطے کھڑی ہوئی
تھی مگر انجمن اتحاد و ترقی نے اُسکو خراب کردیا اور سلطنت پر
ایک ایسا ناگوار حملہ کیا ہی جسکو روئے زمین کی اسلامی دنیا پسند
نہین کرتی یہ اعتقادات ہندوستان والون کی جانب سے
ہندوستان کے بعض اخبارون مین شائع ہوے تھے جناب مولانا
سید محمد رشید رضا صاحب ایڈیٹر المنار نے اس مسئلہ پر روشنی
ڈالنے کے لئے مہربانی فرمائی ہے اور المنار مین دو خط نقل
کئے ہین ایک جناب فاضل مولوی محمد انشاء اللہ ایڈیٹر
وطن کا دوسرا ایڈیٹر آبزرور کا پھر ان دونون کا جواب دیا ہی
اور ان دونون کی رائے کی سخت تردید کی ہی۔
اس فاضل نے اپنے بیان سے اس مسئلہ کی حقیقت پر سے

الفاضل ببيانه وكشفه الظلمة عن حقيقة تلك
الامور لكن الباعث على العجب لا يزول عن اهل
الهند وسببه انهم ما سمعوا قط في الدهر الحميدي
شيئا من تلك الاحاديث الغريبة التي تذاع في تلك
الايام في الجرائد العثمانية بمصر وغيرها وكون خفي
عليهم امر عبد الحميد شانهم مع قيام سلسلة الجرائد
الى الهند وما تفوه احد من اصحاب الجرائد العربية
المصرية خلافه قط والان كل جريدة تصدر
مشحونة بمثالبه عادة لمعايبه كانها تعاديه من
قديم الزمان فان قيل ان استواء عبد الحميد على
عرش الخلافة واستبداده واستعباده العباد
واضطهاده كان مانعا عن ظهور تلك الخفايا وكانت
تحت الاستبداد والحكومة الاضطهادية في زوايا
الجهل والظلمة والان قد برزت للامة قاطبة۔

فنقول ان استواء الملك على عرش الحكومة
واضطهاده العباد لا يمنع الاطلاع على احواله
الخفية ولا سيما اذا تعلقت تلك الاحوال بامور
السلطنة والوف من العباد۔

هذا الشاه في الايران مع استيلائه على الملك
وحكومته واضطهاده قد يعلم كل الناس احواله
واحوال ملكه وصنيعه بالناس في السلطنة وما شملنا

پردہ اُٹھانے کے ذریعہ اہل ہند کو کچھ تسلی دی ہو مگر تعجب کا
اصلی باعث نہیں ہٹتا اُسکا سبب یہ ہو کہ اہل ہند نے حمیدی
دور میں کبھی یہ عجیب باتیں نہیں سنیں جو اسوقت عثمانی
اور مصری اخباروں میں شائع کی جاتی ہیں اور عبد الحمید کا
حال اہل ہند کو کیونکر معلوم نہ ہوسکا باوجودیکہ اخبارات کا
سلسلہ ہندوستان تک برابر جاری ہو۔ مصر کے عربی
اخبارات والوں نے کبھی عبد الحمید کے خلاف کوئی لفظ نہیں
کہا اور اسوقت ہر اخبار اُسکی عیب جوئی سے پُر اوسکی
بُرائیاں گنتا ہوا نکلتا ہو گویا کہ وہ ہمیشہ سے اوسکا
دشمن ہو اگر کہا جائے کہ عبد الحمید کا سریر آرائے
خلافت ہونا اوسکا استقلال اور لوگوں پر جبر
اور قہر ان اسرار کے ظہور کا مانع تھا جو مستقل حکومت
قہریہ کے نیچے جہالت وتاریکی کے گوشوں میں پوشیدہ
تھے اور اب تمام عالم کے سامنے ظاہر ہوگئے۔

ہم کہتے ہیں کہ بادشاہ کا تخت نشین ہونا اور اوسکا
لوگوں پر قہر اس بات سے مانع نہیں ہوتا کہ اُسکے پوشیدہ
حالات کی اطلاع ہو خصوصًا جبکہ یہ حالات سلطنت
اور ہزاروں بندگان خدا کے متعلق ہوں۔

یہی شاہ ایران باوجود ملک پر غالب ہونیکے اور حکومت
وقہر کے تمام لوگ اُسکا اور اُسکے ملک کا حال جانتے
ہیں اور جو کچھ سلطنت میں اپنے لوگوں کے ساتھ کیا وہ ظاہر ہو

امر عجیب اذ سمعنا ان قد خلعته امته عن العرش
واقاموا بخله مقامه وانه قد فزع الى دار سفارة
روسيا وقول الوصيف الفاضل ان مدائح عبد الحميد
التي كانت تقرع اسماع اهل الهند من اصحاب الجرائد
كانت على سبيل الاستئجار والرشوة فنقول ان هذا
الاحتمال قائم الآن بل القرينة قوية شديدة على
ان اصحاب الجرائد قد اخذوا الرشوة والاجرة
من جمعية الاتحاد والترقي ومن جلالة السلطان
محمد الخامس على اطرائهم الدستور واعماله وضيع
الاحرار بخلع عبد الحميد اذا عثر مثالب عبد الحميد
وتنفير الناس عنه وان ما فعلته جمعية الاتحاد والترقي
هو الاليق والاصلح بالامة العثمانية والدولة العلية
والوطن ويحتمل ان انقلاب الدهر من حال الى
حال هيجهم على مواتاة الدهر وثورات العصر كما هو
داب ابناء العصر فضموا اصواتهم باصوات الحزب
الجديد من المتنورين هذا والله اعلم بحقيقة الاحوال
لا نعلم عواقب تلك الثورة والانقلاب وما يصير
اليه امر الدولة والخلافة لكن خليفة المسلمين في
اقطار الارض قاطبة ان يحسنوا الظن بالدولة
واعضاءها العارفين بالاحوال والحقائق وعليهم
الاتباع لامر الخلافة فان السلطان مطاع في كل

جب ہمنے یہ سُنا کہ قوم نے اُسکو تخت سے اُتار دیا اور اُسکے بھائی کو
اُسکا قائم مقام بنا دیا اور اُسنے سفارتخانہ روس میں
پناہ لی ہی تو ہمیں کچھ تعجب نہیں ہوا فاضل معاصر کا قول کہ عبد الحمید
کی مدائح جو اہل ہند اخبار والوں سے سُنا کرتے تھے وہ
اُجرت اور رشوت کے طریق پر تھی اُسکے جواب میں ہم بھی
کہہ سکتے ہیں کہ یہ احتمال اب بھی قائم ہی بلکہ اسوقت قرینہ
زیادہ قوی ہی کہ اخبار والوں نے انجمن اتحاد و ترقی اور جلالتمآب
سلطان محمد خامس سے رشوت لیکر یہ ذمہ اُٹھا لیا ہے۔
کہ وہ پارلیمنٹ اور اُسکے افعال کی اور آزاد پارٹی کی تعریف
مدح کیا کرینگے کہ آسنے عبد الحمید کا عزل ایک اچھا کام کیا اور عبد الحمید کے
عیوب مشہور کرینگے اور لوگوں کو اُس سے متنفر کرینگے اور یہ کہ جو کچھ
انجمن اتحاد و ترقی نے کیا ہی وہی قوم کی حالت کے زیادہ شایان ہے
اور دولت و وطن کو بھی مفید ہی یہ بھی احتمال ہی کہ زمانہ کے
ایک حال سے دوسرے حال کی طرف بدلنے نے اُنکو زمانہ کی موافقت
پر آمادہ کیا ہو جیسا کہ ابناء زمان کا قاعدہ ہی اسلئے وہ لوگ
نئی روشن خیال پارٹی کے ہم آواز ہو گئے ہوں واللہ اعلم
ہم نہیں جانتے کہ اس شورش اور انقلاب کا کیا انجام ہوگا اور
دولت و خلافت کا رجوع کس طرف ہوگا لیکن تمام روئے زمین
پر مسلمانوں کا کام یہ ہی کہ سلطنت اور اُسکے ارکین سے جو
حقیقت حال کو بخوبی جاننے والے ہیں حسن ظن رکھیں
اور امور خلافت کا اتباع ضروری ہی کیونکہ سلطان کی

حالی کان فان الخلافة لا تتوقف علی زید و عمرو و بکر بل الخلافة قائمة بسلطان عادل مدبر عارف باحوال العباد رفیقا بهم و عطوفا علیهم فان ذهب عبد الحمید استوی علی عرشه بدله و قد تولت الامة باصلاح الدولة و قامت بحمل اعباء السلطنة فعسی ان یکون عاقبة امرها خیرا و الله ناصر لعباده و هو المولی و نعم النصیر۔

السید علی زینبی

ہر حالت مین پیروی چاہیے جو کوئی بھی ہو کیونکہ خلافت زید عمرو بکر پر موقوف نہین ہی بلکہ خلافت کا قیام ایسے سلطان کی ذات سے ہی جو عادل مدبر حالات سے واقف رعایا پر رحم دل مہربان ہو اگر عبد الحمید چلا گیا تو دوسرا سلطان اوسکا بدل تخت پر بیٹھ گیا اور خود قوم سلطنت کی اصلاح کی متولی ہوئی ہی اور تمام بوجھ اپنے سر لیے ہین امید ہی کہ انجام اچھا ہوگا اور اللہ پاک اپنے بندونکا مددگار رہے

سید علی زینبی

## موازنة الخواطر

الموازنة مسبار یسبر به غور الفضل و عیار تظهر به زنة العقل فتری بها شاعرا صائغ الکلام حسن السبک جید الصنع متصرفا فی نحو الشعر کثیر المذاهب فیه و علی شعره رونق و فرند و ماء و اخر جاریا علی وتیرة لا یحید عنها قلق اللفظ متضعضع المعنی عسیر المقصد قاصرا عن الافصاح یخبط فی توخی المعنی خبط عشواء فی اللیلة الظلماء هذا الشان شعراء العرب الذین هم امراء القول و فیهم وشجت اعراقه و عطفت غصانه فما ظنک بشعراء العربیة من العجم الذین هم متطفلون علی مائدة الشعر متطفلون بلغة العرب یعثون فیها یتججمون فی ابانة القول بل فضلهم ان یاتوا بالنحو

باہمی موازنہ ایک آلہ ہی جس سے لیاقت کی گہرائی دریافت کی جاتی ہی اور پاسنگ ہی جس سے عقل کا وزن معلوم ہوتا ہی موازنہ سے نظر آتا ہی کہ ایک شاعر شاعری کا زرگر ہی جسکی صنعت و کاریگری عمدہ ہی مختلف مضامین پر قادر ہی اور شاعری مین مختلف راہین نکالتا ہی اور اسکی شاعری مین آب و تاب ہوتی ہی دوسرا ایک خاص طریقہ پر چلتا ہی جس سے نہین ہٹتا اوسکی بندش سست، مضمون آورد مطلب مین تعقید ادا کرنے سے قاصر مضمون کی تلاش مین اسطرح بیراہ چلتا ہی جسطرح اندھیری رات مین اندھی اونٹنی جب یہ اُن شعرائے عرب کا حال ہی جو شہسواران شاعری تھے جس مین شاعری کی جڑ لگی اور اوسکی شاخین جھکین تو عجم کے اُن عربی شعرا کی نسبت تمھارا کیا خیال ہی جو شاعری کے دسترخوان پر طفیلی اور عربی زبان کے غلط منتسب مدعی ہین جو کہ بیان مین

العكر والوحشي المنكر الذي لا يعرفه اكثر الناس
يستعظموهم ويهابوهم فيستنوقوا الجمل ويستسمنوا الورم
من هولاء الشعراء الاعجام عبد الرحمن الجامي الذي
كان فصيلا سبق في شعر الفرس وبعد صيته في العجم
ومن بديع انه في الشعر الفارسي ان ياتي فيه بشطر
عربي يستملحه ابناء العربية فقال في ابيات غزله

فاح نشر الصبا وصاح الديك

فاستعذب به شعراء العربية من العجم فقد وميزان
قولهم واكثره اجازة هذا الشطر للبيت فاثرنا
ان نقتطف ابياتهم هذه ليعرف فضل شاعر على صاحبه
وان كانت كلها عند علماء العربية المعرقين في الادب
عاطلة غفلا ليس عليها طلاوة، ولا فيها حلاوة
قال ابو محمد العاملي صاحب التصانيف الكثيرة والرسائل
المتكررة الشهيرة، وكفى له فخرا ان يكون له ولد مثل محمد،

اونکی ساری لیاقت یہ ہی کہ وحشی غیر مانوس او ر ہیلے الفاظ لاتے ہین
جنکو اکثر لوگ نہین جانتے تا کہ لوگ اُنسے ڈرجائین اور اونکو بڑا جانین
انھین شعراے عجم مین سے علماء عبد الرحمان جامی ہین جو فارسی شعر مین
نہایت باکمال ہین اور عجم مین اونکا بڑا شہرہ ہی اونکی عادت سے ہے
کہ فارسی شعر مین کوئی عربی مصرعہ لے آتے ہین تا کہ
عربی دان اُس سے چاشنی لین ایک غزل مین مولنا جامی کہتے ہین۔

صبا کی خوشبو پہلی اور مرغ نے آواز دی

عجم کے عربی شعرا نے اس مصرعہ کو بہت پسند کیا اکو اپنی شاعری کی میزان
قرار دی اور اس مصرعہ پر طرحین لگائین ہم نے مناسب سمجھا کہ ان اشعار کو
منتخب کر لین تا کہ ہر ایک شاعر کی لیاقت معلوم ہو گرچہ یہ کل کے
کل علماے عربیت کے نزدیک جو ادب مین مہارت تامہ رکھتے ہین
سادہ غیر آراستہ ہین جن مین نہ آب و تاب ہے نہ شیرینی ہی
مولنا ابو محمد عاملی صاحب تصانیف کثیرہ اور رسائل متبدعہ فرماتے ہین
اور انکے لیے یہ فخر کیا کم ہے کہ محمد جیسے اُنکے بیٹے ہوں۔

| | | |
|---|---|---|
| فاح ريح الصبا وصاح الديك | فانتبه وانتف عنك ما ينفيك | واخلع النعل في الهوى ولها |
| دا دن منا فانا نذ نيك | واستلمها سلافة سلمت | من اذى من بغى لها تشريك |
| فاورد مدحها الفصيح وقل | كل مدح بغير تلك ركيك | وتعشق وكن اذا فطنا |
| كل شيء عشقيه بفنيك | وانف عنك الوجود فان تجد | نفحة من قبولنا تبقيك |
| وان تسر توبنا تسر وان | مت فالسير دونها يحييك | واذا هالك الحميم وفحم |
| في حانا فانسا نحميك | وتخلق بما خلقت له | فهو من مورد الردى منجيك |
| جد بنفس تجد نفيس هدى | كف كفا من غيرنا نكفيك | خل خلي منالك بي بمنى |

| | | |
|---|---|---|
| واجعل النفس هدینا هذیلك | وانتصب افعایدیك بها | واخفض القدر ساكنا نعلیك |
| وابك نحو بها محا كتبت | قبل ان تلتقی الذی یبكیك | تدعی غیر ما وصفت به |
| والذی فیك ظاهر من فیك | تجتری والجلیل مطلع | ما كان النهی اذا ناهیك |
| تتلاهی عن الهدی ولها | مبتلی دائما بما یبلیك | تلبس الكبر تائها سفها |
| والنجاسات كائنات فیك | واذا ما ذكرت موعظة | حدت عنها كانها تنسیك |

وتلاه ابنه الشهير محمد بهاء الدين العاملي
الجبعي صاحب الكشكول والتصانيف الباهرة
ولد العاملي ببعلبك سنة ٩٥٣ وانتقل به ابوه
الى بلاد العجم حتى اخذ باطراف العلوم وتضلع في
الفنون واصبح ممن يرحل اليه للاخذ منه، وتنشاء
الرجال للرواية عنه او ولي مشيخة الاسلام ثم رغب
في الفقر والسياحة فساح في الارض ثلاثين سنة
وورد كل بلاد واجتمع في اثناء ذلك باعاظم علمائه حتى بلغ
خبره الى الشاه عباس فدعاه لرياسة العلماء واكرم مثواه
وهناك وهو عنت بفضله وانسجم اليه المستفيدون
من كل ناحية حتى توفي باصبهان ونقله ابنه الى دار كرامته
سنة احدى وثلاثين والف وثوى جسده بتربة طوس

انکے بعد انکے بیٹے محمد بہاء الدین عاملی صاحب کشکول
وتصانیف باہرہ آئے ہیں یہ سنہ ۹۵۳ھ میں
پیدا ہوے اور اونکے والد اونکو لیکر
عجم کے شہروں میں پہرے یہانتک کہ انہوں نے علوم حاصل کیے۔ اور ان
لوگوں میں ہوے جنکی طرف اونسے حاصل کرنیکے لیے کوچ کیا جاے
شیخ الاسلام ہوے پہر فقر و تصوف کا شوق پیدا ہوا اور
تیس برس سیاحت کی اور ہر مجلس میں وارد ہوے اور اس اثنا
میں بہت بڑے بڑے علما سے ملاقات کی یہانتک کہ اونکی
خبر شاہ عباس تک پہونچی اور اونکو رئیس العلمائی کے لیے
بلوایا اور اونکی نہایت تعظیم و تکریم کی وہیں اونکا ابر
فضیلت برسا اور طالبین سیر ہوئے اونکے پاس آئے یہانتک کہ
سنہ ۱۰۳۱ میں وفات پائی اور طوس کی خاک میں مدفون ہوے

| | | |
|---|---|---|
| یا ندیمی بمهجتی افدیك | قم وهات الكؤوس من هاتیك | هاتها هاتها مشعشعة |
| افسدت نسكه التقی انسیك | قهوة ان ضللت ساحتها | فسنا نورها سما یهدیك |
| یا كلیم الفؤاد داو بها | قلبك المبتلی لكی تشفیك | هی نار الكلیم فاجتلها |
| واخلع النعل واترك تشكیك | صاح هنا هیك بالمدام قدم | فالتماسها لعلنا ناهیك |

عمرك الله قل لنا كرما
بعد ما قد توطنوا واديك
ذا قسوام كانه غصن
وحده وحده بغير شريك
قلت صرح فقال تجهل من
قهوة تترك المقل مليك
قال لی ما ترین قلت له
قلت زدنی فقلت لا وابیك

یا حمام الاراك ما یبلیك
ان لی بان ربعهم رشا
مال لما بدا به التحریك
طرق الباب خائفا وجلا
سیف الحاظه تحكم فیك
ثم جاذبته الرداء وقد
یا منی القلب قبلة من فیك
ثم وسد تم الیمین ۲ لـه

اتری غاب عنك اهل منی
طرفه ان تمت اسی یحییك
لست انساه اذا تی سحرا
قلت من قال كل من یرضیك
بات یسقی و بت اشربها
حامر الخمر طرقه الفتیك
قال خذها فما ظفرت بها
ان دنا الصبح قال لی یكفیك

قلت مهلا فقال قم فلقد | فاح ریح الصبا وصاح الدیك

واقتفی اثره الشیخ علی بن ابی طالب اللاهیانی المشهور بالحزین ولد الشیخ باصفهان ۱۱۰۳ واخذ عن والده و غیره من الجهابذة حتی اذعن له بذلك كل من اشتد كاهله. وصفت من العلم مناهله وبرز فی صناعة الشعر بالفارسیة ثم رغب فی السیاحة فجاب الارض سنوات وتنقلت به البلاد واجتمع فی اثناء ذلك بكثیر من اهل الفضل ثم القی عصاه فی بلاد الهند. وقصده الشعراء من كل فج حتی لقی ربه فنسج على منواله الفرس لابیات تعلی...

انکے بعد شیخ علی بن ابی طالب مشہور بحزین انکا اتباع کیا شیخ اصفہان میں ۱۱۰۳ میں پیدا ہوا اور اپنے والد سے اور دوسرے فضلا سے علم حاصل کیا یہانتک کہ ہر ایک مناظر اونکا فرمانبردار ہوگیا اور اونکا دوش مضبوط ہوگیا اور علم کا سرچشمہ اونکے لئے صاف ہوگیا اور فارسی شاعری میں کمال حاصل کیا پھر سیاحت کا شوق ہوا اور چند سال سیاحت کی اور شہروں میں پھرے اور اس سیاحت میں بہت سے اہل کمال سے ملاقات کی پھر ہندوستان میں اقامت کی اور شعرا اونکے پاس آئے یہانتک کہ انہوں نے وفات پائی اور فارسی طرز پر یہ شعر لکھے۔

| یا بدیع الجمال منذ اهویك[1] | أبلی المبتلی تحیر فیك | بلغ الدمع واصلا لربـاه |
|---|---|---|

[1] قد خطأ الشیخ حیث قال اهویك ارادوذلك من باب ضرب یضرب وانما الهوی بمعنی المودة من باب سمع یسمع والهوی الذی جاء من باب ضرب معناه سقط كقوله تعالی والنجم اذا هوی وفی هذا لا ابیات یسلكها اخو...

يوم سوء هجرت عن اديك
قد حكاه الرشاة من نصيبي
قال وصلي رجوت ان يشفيك
قال ما تبتغي؟ فقلت له
ميتة بعد ما لعمر ابيك

يملكت للملاك ما رديا
فاتاني وقال ما يبكيك
ودنى ....... ودوى
يا مسيح ابدامة من فيك
شر قلب الحزين من رشاء

بعد ما قد قدرت رق عليك
قلت داء البعاد يا سكني
لى حديثا بالمعظلة الفتيك
فشفاني وقال لست ترى
فبقى فارغا عن التفكيك

واتبع سبيله ونظم على هذا الاسلوب السيد غلام
علي البلجرامي المورخ الاديب، صاحب سبحة المرجان
واليد البيضاء كان البلجرامي نسيج وحده في التاريخ
منقطع الاقران في معرفة اخبار الاوائل وتراجم
الناس وطبقاتهم وتقييد اسمائهم صنف فيها
كتبا هي من خيرة كتب التاريخ واحسنها بيد ان
في شعره رائحة من العجمة وان كان منسجم الالفاظ عذب
العبارة جيد التشبيه حلو الاستعارة، قال رحمه الله-

اور انکی تقلید میر غلام علی آزاد نے کی جو مورخ
ادیب مصنف سبحۃ المرجان و ید بیضا تھے،
فرد تھے تاریخ مین فرد تھے کوئی اونکا مقابل نہ تھا
اس فن مین بہت سی کتابین تصنیف کین
جو تاریخ بہترین کتابین ہین لیکن اونکی
شاعری مین عجمیت کی بو ہے اگرچہ اون کے
الفاظ رواں، عبارت شیرین، تشبیہ عمدہ استعارہ
بہتر ہے ان بلگرامی کہتے ہین-

هي سلمى جمالها يكفيك
هي عن سهم لحظها تصميك
صانك الله زمرا الى اصنم
فتنا من عقيقها يهديك
وارى انت لا ترق لها
حب سلمى وهند يحييك
مت غراما ولا تكن وجلا
عرضت لى لعلها تبليك

في العيون المراض ما يشفيك
صاح حتام تشتكي عطشا
ثم ترعى غزالة تسبيك
صدحت في الغوير ساجعة
لم هذا الانين ما يبكيك
ارأيت الفراش في فلوت
آرج من نسيمها يحييك
اقبلت العجمية سحرا

شكر الله سعي قانصة
رشئم من النجد بارقا يريك
ان ضللت العقيق مضطربا
وهي فيما اظنه تغنيك
لا تخافن لائما سمجا
كيف يصبوا الى اللظى ناهيك
يا نديمي اقصدوا قعة
قلت بالفارسي آئزویک

فاشارت الى مقلتها
خاف ان يذهبوا بلا تحريك
رغبة فى الجلوس انسة

فى حضور الرجال لا اتيك
ذهبوا كلهم فقلت لها
قلت دومى، بهجتى انديك
يخدم العبد ضل منة ترضيك

قلت مهلا سلمت راضية
يا فتاة اجلسى وراس ابيك
انت شرفت منزلى كرمًا

وجاء بعده العلامة شمس العلماء محمد سعيد الجعفرى
العظيم ابادى صاحب تصانيف شائقة واشعار رائقة
ولد العلامة سنة احدى ثلاثين اثنتى عشر مائة
وتوفى فى حدود سنة ١٣٠٠ الهجرة، تلمذ على المولى المفتى
ظهور الله واخذ علوم الحديث سنة ١٢٦٣ من السيد محمد
العطوسى المدنى والسيد محمد السنوسى المغربى والشيخ عبد الغنى
الدمياطى وشرح لامية الهند للقاضى عبد المقتدر
الكندى الدهلوى قال منه مجيزا لهذا البيت

انکے بعد علامہ شمس العلما، محمد سعید جعفری
عظیم آبادی آئے جو عمدہ کتابوں کے مصنف اور عمدہ
کہنے والے تھے علامہ سنہ ۱۲۳۱ میں پیدا ہوئے اور سنہ ۱۳۰۰
کے حدود میں وفات پائی مفتی
ظہور اللہ صاحب کے شاگرد تھے اور سنہ ۱۲۶۳ میں
سید محمد عطوسی مدنی اور سید محمد سنوسی مغربی
شیخ عبد الغنی دمیاطی سے علم حدیث حاصل کیا تھا قاضی عبد المقتدر
دہلوی کے لامیۃ الہند شرح شرح کی علامہ ممدوح کہتے ہیں

قل لنا ما الطريق الفيك
لضلال خويتنا يهديك
اضحك الله فاك من طرب
انت ما قلت قط ما يبكيك
صادنى شادن وفى قلبى
كسواد يزين عين الديك
بالقد كانه غصن
قال يا مستهام ما يرضيك
قال قم واعتنق خذ يا من

كل لحظ بقتلنا يفتيك
يا متى انقلب لا جناية لى
لا تبالى بهم مشتاقيك
قطع الهجر والنوى كبدى
حبه ساكن بغير شريك
ارنى بابنة كقامته
من نسيم الصبا له تحريك
قلت لقياك فورنا ظرفى
كان دقالنا قصار مليك

ان قتل المحب عمد وانا
غير ان الفواد يطمع فيك
فى الهوى طال ما بكيت دمًا
صل محبا بروحه يفديك
نقطة الخال فوق مبسمه
ان تكن باحمام انى داويك
جاء بعد البعاد معتذرًا
وعتاق وقبلة فى فيك
قمت عانقته اقبله

قال ذرنی فقلت لا وابیک
سقم جفنیک قلت امرضنی
نقضت عہد زاہر نسیک
یرلا مع بلا ریب
وادار الکؤوس ماہا تیک
بات یسقی ویحسی حتی

قال لی یا مقل لا تکثر
قال مبرک مرافقی تشفیک
قال فاشرب فانہا ماء
جوہر مائع بلا تشکیک
اخذ الکاس من ید بیضاء
طلع الفجر ثم صاح الدیک
ذکر سعدی وخذ بما یعنیک

او ما کان واحد ایکفیک
آ تبغی قہوۃ متشعشعۃ
کنت آدمیتا مسی یحییک
قال ان لا لاعتقاد
وسقانی وقال لی تہنیک
اذکر اللہ یا سعید ودع

وھذا آخر الابیات ومسک الختام

یہ آخری شعر تھے اور مشک مہر ہے،

## مقتطفات الجرائد

### دار السلام

جاء فی جریدۃ الطان ان ثلاثۃ مہندسین احدہم فرنسی والثانی المانی والثالث نمسوی سافروا من اسکندرونۃ لدرس مشروع سکۃ حدید تربط حلب باسکندرونۃ

وھذا المشروع بخلاف المشروع الاصلی لسکۃ حدید بغداد الذی کان یراد بہ ربط اطنۃ بیکتش وطلباش ویتفرع من الاخیرۃ خط یربطہا بحلب فی ہذا الخط الجدید سیبتدئ من اطنۃ ویمتد بازاء الشاطئ من (ایاس) الی (اسکندرونۃ) مخترقا نفقا تحت ہر تفر (بیلان) ومتوجہا نحو حلب ممتدا علی جانب بحیرۃ انطاکیہ او متبعا الطریق الموجود الان

## اخبارونکا انتخاب

### بغداد

اخبار طان راوی ہے کہ تین انجنیر ایک فرانس کا دوسرا جرمن کا تیسرا آسٹریا کا اسکندرونہ سے ریلوے لائن کی تجویز کو جاری کرنے کے لئے چلے ہیں جو حلب کو اسکندرونہ سے ملا دیگی۔

یہ تجویز اُس اصلی تجویز کے علاوہ ہے جو بغداد کی اُس ریلوے لائن کے متعلق ہے جس سے اطنہ کا بکتش اور طلباش سے الحاق مقصود ہے اور اسی لائن سے ایک برینچ لائن نکالی جائیگی جو اطنہ کو حلب سے ملا دیگی اور یہ نئی لائن عنقریب اطنہ سے شروع ہو کر ایاس کے کنارہ پھیلتی ہوئی اسکندرونہ پہونچیگی جہاں بیلان کے نیچے گھاٹی کو کاٹتی ہوئی بحیرہ انطاکیہ کے کنارہ پر پھیلتی ہوئی حلب کو جائیگی یا موجودہ راستہ پر جائیگی

الذی تسیر فیہ البغال وھذا المشروع ینطبق مع رغبات
اھالی حلب واسکندرونہ فان الاولی تعتبر السوق
الطبیعی لتجارۃ الثانیۃ وکثیر من المدن الداخلیۃ
الاخری۔

## الحکومۃ العرفیۃ

ان الحکومۃ العرفیۃ فی الاستانۃ العلیۃ تھتم کثیرا فی
مصادرۃ الارجاعیین ومحاکمۃ من تشتبہ فیھم
لا فی الاستانۃ العلیۃ فقط بل فی سائر الولایات العثمانیۃ
فھی تاخذ علی التھمۃ اولا ولکنھا لا تبرم حکما قبل
التحقیق الدقیق وقد ثبت لعطوفۃ البطل الغازی
محمود شوکت باشا حفظہ اللہ ان کثیرین ممن القی القبض
علیھم بدعوی الارجاع ھم ابریاء مما نسب الیھم فارسل
عطوفتہ امرا سامیا الی عموم الولایات والمتصرفیات
المستقلۃ قاضیا بوجوب التثبت من امر الذین یرمون
بالارجاع حتی لا یوخذ البری بجریرۃ الاثیم۔
(العمران)

## جلالۃ امیر کابل

قد افاق جلالۃ امیر من وجعہ الذی ابتلی فیہ وقفل
عن الطریق الدکتور میلو الملکی الذی طلبہ الامیر من حکومۃ الھند
للاستعلاج۔
والذین اخذوا فی مکیدۃ کابل مع الدکتور عبد الغنی من اھل الھند
فقد امر جلالۃ الامیر باعدام ثلثۃ اشخاص منھم۔

جسپر اسوقت خچر چلتے ہین اور یہ تجویز حلب و اسکندرونہ
کے باشندون کے دلی منشا کے مطابق ہی کیونکہ
حلب سکندرونہ کی تجارت کے لئے اور دوسرے
اندرونی شہرونکے لئے ایک اصلی منڈی ہی۔

## مارشل لا

آستانۂ علیا مین مارشل لا باغی اور مشتبہ لوگونکی
نسبت حکم احکام جاری کرنے مین سخت اہتمام کرتا
اور یہ بات نہ صرف آستانہ مین ہی بلکہ تمام ولایات عثمانیہ مین
اول تہمت کی بناپر ملزمونکو پکڑتی ہی مگر تحقیق و تدقیق سے
پہلے کوئی قطعی حکم نہین لگاتی جناب محمود شوکت پاشا غازی کی
نسبت معلوم ہوا ہی کہ بہت سے لوگ جو بدعوی بغاوت گرفتار ہوئے مین
وجرم سے پاک ہے اور نیز لگایا گیا تھا اسلیے پاشا موصوف
نے تمام ولایات اور صوبون مین فرمان سامی جاری فرمایا ہی جسمین حکم کیا
گیا ہی کہ جو لوگ بغاوت کی تہمت مین گرفتار کیے جائین انمین کامل
غور سے کام لیا جائے ایسا نہو کہ بے گناہ گنہگار کے گیہون آجائے۔
(العمران)

## ہز مجسٹی امیر کابل

امیر صاحب جس درد مین مبتلا تھے اوس سے اب فاقہ ہی
ڈاکٹر میلول جو گورنمنٹ ہند سے علاج کے لئے طلب
کئے گئے تھے وہ راستہ سے لوٹ آئے۔
جو لوگ کابل کی سازش مین ہندستانیون مین سے ڈاکٹر عبد الغنی کیساتھ پکڑے
گئے تھے امیر صاحب نے انمین سے تین شخصونکے لئے پھانسی کا حکم صادر فرمایا۔

# نو ایجاد عصر گھڑی

مسلمانونکی عنان توجہ جس زمانہ سے علوم وفنون کی طرف منعطف ہوئی اُسوقت سے ہزارہا اشخاص نے خاص خاص فنون مین حیرت انگیز ترقیان کین جو آج یورپ مین بھی تعجب کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہین مگر مسلمانونکی نسبت لوگون کا ایک عام خیال یہ جم گیا ہے کہ مسلمانون نے زیادہ تر اپنی کوششین صفاء ذہن اور تدقیقات عقلی پر خرچ کین ایسے علوم فنون کا اُنکے زمانہ مین زیادہ رواج ہوا جنمین ہر ایک بات پر موشگافیان ہوتی تھین آسان سے آسان بات کو مشکل بنا لیا جاتا تھا ہر ایک معمولی بات مین منطق و فلسفہ سے کام لیا جاتا تھا اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانون کی قوت بحث مناظرہ اور احتمالات عقلی پیدا کرنے مین خرچ ہو گئی اور کبھی انکو مفید ایجادات کی طرف توجہ نہین ہوئی مگر حقیقت مین یہ خیال محض غلط و بےبنیاد ہے اگرچہ مسلمان ایجادات مین اُس مرتبہ تک تو نہین پہونچے جسکو آج اقوام یورپ نے حاصل کیا ہے مگر اسمین شک نہین کہ اسلامی پبلک مین بہت سے افراد ایسے گزرے ہین جنھون نے اپنے مختلف ایجادون سے بہت سے کام لیے یون تو مسلمانون کو ہر ایک علم و فن سے طبعی اور ذاتی شغف تھا اور ہونا بھی چاہیے تھا جبکہ اُنکے پیشوا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمودہ الحکمۃ ضالۃ المؤمن اُنکو ہر وقت پیش نظر رہتا تھا اور ایک ایک فن مین صدہا اہل کمال ایسے گزر گئے جنکی تصانیف کے سمجھنے اور پڑھنے والے آج میسر نہین آتے مگر خصوصاً دو فن مسلمانون کی علمی دنیا کے زیادہ مایۂ ناز و فخر سمجھے جاتے تھے تاریخ اور ریاضی۔ علم تاریخ تو کوئی ایسا فن نہین تھا جسکی ترقی ایجاد آلات کے ذریعہ ہو سکتی ہو بلکہ اُسمین تو یہی ترقی سمجھی جاتی ہے کہ قدیم زمانونکے حالات کا تحقیق کے ساتھ پتہ لگایا جاوے واقعات کی صحت و غلطی کو عقل و نقل رسم و رواج عادات اقوام شہرت و تواتر کی کسوٹی پر کس کر صحیح کو غلط سے جدا کر دیا جائے مگر مسلمانون نے اس فن کو جس حد تک پہونچایا ہے اُسکی شہادت کے لیے مورخین اسلام کے وہ بڑے بڑے دفتر جو اسوقت تمام دنیا کے کتب خانونمین موجود ہین ایک کافی اور وافی گواہ ہین رہا دوسرا فن یعنی ریاضی سو اُس کا حال اس زمانہ مین پورے طور سے منکشف ہونا ایک دشوار بات ہے کیونکہ اس زمانہ مین مسلمانون کی ریاضی گویا ایک حد تک معدوم ہو چکی ہے نہ صرف اس لیے کہ مسلمانون مین قدیم ریاضی کے جاننے والے نہین رہے ہے بلکہ اس لیے بھی کہ مسلمانونکی تصنیف کا سرمایہ قوم کی غفلت اور بدمذاقی سے بہت کچھ تلف ہو گیا ہے علوم وفنون کی فہرستون سے جن کتابون کا پتہ چلتا ہے آج اُنکے نام کسی کی زبانی نہین سُننے جاتے کچھ تو

جدید علوم و فنون ریاضیہ نے انکو بیکار سا بنا دیا ہے اور زیادہ تر مسلمانون کے افلاس اور لپست ہمتی نے انکے محفوظ رکھنے کی نوبت نھین آنے دی مگر تاریخ اسکی گواہ ہے کہ مسلمانون نے ریاضی مین کس حدتک ترقی کی تھی اگرچہ ریاضی کے سوا دوسرے فنون سائنس وغیرہ کی طرف بھی مسلمان متوجہ ہوے اور بہت سے نئے معلومات انکو ہم پہونچے چنانچہ اُس زمانہ مین جبکہ وہ اسپین مین حکومت کر رہے تھے بہت سی عجیب عجیب کلین اور مفید آلات اُنھون نے بنا کر لگا ے تھے جن سے مختلف قسم کے کام لیے جاتے تھے تواریخ مین اندلس کے حالات مین اُسکا مفصل ذکر موجود ہے۔ عدم خلاء کے مسئلہ پر مبنی رکھ کے کسی نے دو برتن بنائے تھے ایک کا نام قدح عدل تھا دوسرے کا نام قدح جور مگر اسکے موجد کا نام معلوم نھین ہوسکا قدح عدل کی یہ خاصیت تھی کہ اُسمین ایک معین حدتک نشان لگا دیا گیا تھا اگر اُس نشان تک اُسمین پانی بھرا جاتا تو برتن مین ٹھہر سکتا تھا اور اگر نشان سے کچھ اوپر تک پانی بھرا جاتا تو کل پانی برتن سے نکل جاتا تھا قدح جور کی یہ خاصیت تھی کہ یا بالکل تھوڑا پانی اُسمین ٹھہر سکتا تھا یا پورا برتن بھرا ہوا اگر اسکے درمیان کسی حد تک برتن کو بھرا جائے تو کل پانی برتن سے نکل جاتا تھا اس آلہ کو اگر اس حیثیت سے دیکھا جائے کہ اسکی بنا عدم خلاء پر ہے تو وہ علم طبیعی کا مسئلہ ٹھہرتا ہے اور اگر برتن کی مقدار معین کی طرف نظر کیجائے تو وہ علم ہندسہ کے فروع سے ہوجاتا ہے سائنس کا ایک مسئلہ ہے کہ اجسام جیسے صورتونکے اعتبار سے مختلف ہین اسیطرح ثقل کے اعتبار سے بھی مختلف ہین خود ایک ہی جسم مختلف مقامات مین مختلف وزن رکھتا ہے بعض تھر یا معدنی چیزین بعض کی نسبت زیادہ ثقیل اور ٹھوس ہوتی ہین اس لیے وہ گاڑھے قوام کو پھاڑکر مرکز کی طرف جانے مین بہ نسبت دوسرے جسم کے زیادہ سریع ہوتی ہین اور اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جاتا ہے کہ دو جسم اگر ہوا مین برابر ثقل رکھتے ہون تو یہ ضرور نھین کہ پانی مین بھی یہ نسبت اُنکے درمیان محفوظ رہے مثلا کانٹے کے ایک پلہ مین ایک تھر رکھدیا جاے اور دوسرے مین سونا یا چاندی اور ہوا مین انکو برابر وزن کے ساتھ تول لیا جائے اور پھر کانٹے کو اُسی شان کے ساتھ پانی کے کسی حوض مین داخل کردیا جائے تو سونے یا چاندی والا پلہ جھک جائیگا کیونکہ سونے یا چاندی کا جوہر بہ نسبت دوسرے تھرونکے زیادہ ٹھوس اور بھاری ہے اگرچہ ہوا مین دوسرے تھر کے برابر وزن ہوگیا تھا مگر پانی مین یہ مساوات جاتی رہیگی اور چونکہ سونا یا چاندی پانی کو بہ نسبت دوسرے تھر کے زیادہ پھاڑکر اندر جا سکتا ہے اس لیے ضرور ہے کہ سونے یا چاندی والا پلہ پانی مین جھک جائے اور دوسرا بلند رہے

---

سلہ منیۃ العلوم اسمعی علم الآلات المبنیۃ علی ضرورۃ عدم الخلاء

یہ ایک مسلمہ اصول تھا جو تجربہ سے ثابت ہوا تھا مگر معلوم یہ کرنا تھا کہ تمام معدنی اشیاء آپس مین اس ثقل کے لحاظ سے کیا نسبت[۱]
تفاوت رکھتی ہین اور اسکی ترکیب یہ تھی کہ ہر ایک جوہر کو پانی کے بھرے برتن مین ڈالا جاے اور پھر اُس پانی کا اندازہ کیا جائے
جو جوہر کے ڈالنے کے بعد برتن سے نکل گیا ہے پھر کسی دوسرے جوہر کو ڈال کر اسی طرح پانی کا اندازہ کیا جائے اور دونون پانیون کا
مابہ الفرق معلوم کیا جائے جس سے دونون جوہرونکے ثقل کی نسبت دریافت ہو سکے گی۔ ابوریحان بیرونی نے یہی نسبت
دریافت کرنے کے لیے ایک آلہ بنایا تھا اُسکی گردن پر ایک ٹیڑھا پرنالہ لگا ہوا تھا جیسے صراحیونکے منھ پر ہوتا ہے پرنالے کے
نیچے برتن کے سرے پر ایک پلہ لگایا گیا تھا جو کانٹے کا کام دیتا تھا جسوقت اُس آلہ مین پانی بھر کر کوئی جوہر اسمین ڈالا جاتا تھا
تو جوہر کے ڈالنے سے اُس قدر پانی پرنالہ کی راہ سے نکل جاتا تھا اور وہ پلہ اُسکا وزن بتا دیتا تھا یون ہر ایک
جوہر کی نسبت خفت و ثقل بآسانی معلوم ہو سکتی تھی۔ مگر ان فنون کے علاوہ مسلمانون نے ریاضی مین بکثرت آلات
بنائے اور اُنسے بہت ہی مفید کام لیے اسوقت اُن ایجادات کا ذکر کرنا جو ریاضی سے تعلق رکھتے ہین ایک تطویل لاطائل ہوگی
اور ہمین بھی اُسکی تلاش مین ایک بڑی دقت کا سامنا کرنا پڑے گا اسوقت جو کچھ ہمین ذکر کرنا ہے وہ یہ ہے کہ مسلمانون نے
ریاضی سے صرف دنیا کے کام نہین لیے بلکہ بہت سے مذہبی اور دینی مسائل کو ریاضی کے ذریعہ سے حل کر کے قابل اطمینان
اور آسان طریقے بتا دیے مثلاً شریعت ہمین بتاتی ہے کہ روزہ رکھنے والے کو طلوع صبح سے کچھ نہ کھانا چاہیے اب طلوع
صبح اگرچہ ایسی چیز نہین کہ خواہ مخواہ اُسکا انکشاف ریاضی کے باریک مسئلون پر مبنی ہو ہر ایک شخص جاہل اور عالم میدان یا بلند
مکان سے بین طور پر صبح کو طلوع ہوتے دیکھ سکتا ہے مگر علماء اسلام نے علم صبح و شفق کی جدول بنا کر ہر شخص کے لیے اتنی
آسانی کر دی کہ اندر کوٹھری مین بیٹھ کر ابر کے دن ہم معلوم کر سکتے ہین کہ اب سحری کھانے کا وقت نہین رہا اسیطرح شریعت نے
ہم کو نماز کے وقت قبلہ رخ کھڑے ہونے کا حکم فرمایا ہے اور صرف جہت قبلہ کے سامنے ہونا کافی سمجھا گیا ہے اگرچہ بالکل
قبلہ کا رخ نہو مگر علماء اسلام نے اسکے بھی ایسے صحیح قواعد مرتب فرما دیے جس سے ہر شخص اپنا رخ قبلہ کی طرف معلوم
کر سکتا ہے مسجدین صحیح رخ پر بنائی جا سکتی ہین قواعد وہی ہین جو آجکل انجینری اور جہاز رانی مین کام آ رہے ہین
مگر مسلمانون کی حب مذہبی نے یہ اجازت نہ دی کہ اُنکو مذہبی تحقیقات سے صحیح اور آسان ذرائع ہم پہونچین اور
اُنکو دین کے کام مین نہ لائین اس مین شک نہین کہ گھڑی کے موجد نے گھڑی صرف وقت معلوم کرنے کے لیے ایجاد کی

[۱] شرح مقاصد جلد اول مطبوعہ مصر صفحہ ۲۰۶ ۔

مگر کیا ایک مسلمان گوارہ کرسکتا ہے کہ دفتر اور کچہری اور تمام دنیوی کاروبار کو تو وہ گھڑی کے ذریعے انجام دیتا ہے اور نماز کے اوقات مین گھڑی کا استعمال صرف اس لیے نہ کرے کہ شرع نے اسکو گھڑی کے ذریعے وقت معلوم کرنے کی تکلیف نہین دی ہان یہ بیشک صحیح ہے بلکہ شرع نے وقت پہچاننے کا جو معیار رکھا ہے اُسکے مقابلہ مین گھڑی کی کوئی حقیقت نہین ہے مگر جب ہمارے لیے زمانہ کی ترقیات نے ایک اور زیادہ آسان راستہ کھولدیا ہے اور شرع اُس سے منع بھی نہین کرتی تو کیا وجہ کہ ہم تمام دنیوی کامون مین اُس سہولت کو اختیار کرین اور مذہبیات مین اُسی قدیم مشکل طریقہ کو پسند کرین اور اس سہل طریقہ سے کام نہ لین غایت درجہ یہ کہ دار و مدار شرعی احکام کا اسکو نہ بنائین - منجملہ شرعی احکام کے نماز ظہر و عصر کا مسئلہ ایک ایسا مسئلہ ہے جس مین بہت کچھ ریاضی سے کام لیا گیا ہے اور درحقیقت اسکی ضرورت بھی تھی اس لیے کہ شریعت نے جب ہمارے لیے اوقات نماز متعین فرمائے تو یہین بتایا کہ ظہر کا وقت زوال آفتاب سے شروع ہو کر اس وقت تک رہتا ہے جبکہ ہر شئی کا سایہ اصلی سایہ چھوڑ کر ایک مثل یا دو مثل علے اختلاف الروایتین ہو جائے اور ظہر کا وقت ختم ہونے کے بعد عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے سایۂ اصلی اُس سایہ کا نام ہے جو ٹھیک دوپہر کے وقت شمال کی جانب ہوتا ہے اور اُس دن اُس سے زیادہ کسی شے کا سایہ گھٹ نہین سکتا مگر یہ سایہ سال کے ہر دن مین مختلف ہوتا ہے اور روزمرہ اسکی مقدار گھٹتی بڑھتی رہتی ہے اسی طرح ہر شہر مین اسکی مقدار جداگانہ ہوتی ہے ایک ہی تاریخ مین مختلف شہرون کا سایہ مختلف مقدارون مین پایا جائے گا مکۂ معظمہ مین بسبب عرض بلد کی مقدار کم ہونے کے اسکی زیادہ دقت اٹھانی نہین پڑتی کیونکہ وہان سایہ اصلی بہت کم مقدار مین ہوتا ہے مگر جو شہر میل کلی کے باہر ہین وہان اسکی ضرورت پڑتی ہے کہ ہر تاریخ کا سایہ اصلی معلوم کرنے کا کوئی آسان قاعدہ ہوتا کہ ظہر و عصر کا وقت بسہولت معلوم ہو سکے فقہ کی بعض کتابون مین جو طریقہ بتایا گیا ہے وہ اُسی دائرہ ہندیہ کے ذریعے بتایا گیا ہے جو سمت قبلہ معلوم کرنے مین کام آتا ہے اگرچہ اُس طریقہ سے صحیح طور پر سایہ اصلی ہر تاریخ کا معلوم ہو سکتا ہے مگر اس مین جو تکلیف ہے وہ جاننے والون پر پوشیدہ نہین ہے ہر روز دوپہر کے وقت پہلے دائرہ کے قریب بیٹھ کر یہ معلوم کیا جائے کہ آج کی تاریخ مین سایہ اصلی کی کیا مقدار ہے تب اُس روز ظہر و عصر کا وقت صحیح طور پر معلوم ہو سکے اس مقصد کے حاصل ہونے کے لیے آج تک کوئی آسان

طریقہ نہ نکلا تھا مگر جناب مولوی حافظ انور علی صاحب صدیقی رہتکی بیج پنشنر نے جو

## عصر گھڑی

ایجاد کی ہے وہ اس کام کے لیے بہت ہی کافی ووافی ہے اور نہایت صحت کے ساتھ ہر تاریخ کا سایہ اصلی خودہی منہا کرکے ظہر و عصر کا وقت بتاتی ہے اگرچہ اس عصر گھڑی کو ایجاد ہوے کئی سال گزر گئے مگر پبلک کے کان ابتک اس سے ناآشنا ہین اور اس ایجاد کی اسلامی دنیا مین ابتک وہ قدر نہین کی گئی جسکی درحقیقت وہ مستحق تھی ہم نے چونکہ جناب موجد سے اسکے بنانے کے قواعد کو بخوبی سمجھا ہے اور اس راز کو معلوم کیا ہے کہ کیونکر ہر تاریخ کا سایہ اصلی خود بخود شئی کے پورے سایہ مین سے منہا ہوجاتا ہے اس لیے مناسب سمجھا کہ الیبان کے ناظرین کے لیے اُسکے قواعد کو شائع کیا جائے شاید کسی دل مین شوق پیدا ہو اور اس طرح یہ قابل قدر علمی ایجاد دنیا مین کچھ دنون باقی رہے اور جلد ہی مسلمانونکے دوسرے علمی کارنامونمین شامل

باقی آیندہ

سید علی رضی امروہوی

## امام غزالی کا زمانہ کی رفتار سے مقابلہ

یہ ایک مشہور مثل ہے کہ زمانہ کی رفتار انجن کی رفتار کے مشابہ ہے کوئی شخص اُسکے مقابلہ کی طاقت نہین رکھتا قدرت نے فطرتی طور سے زمانہ کو ایسا منقلب بنایا ہے کہ اُسکا ہر ایک دور دنیا مین ایک نیا کھیل اور تماشہ لیکر آتا ہے اور ابناء زمان کو چار و ناچار اُسکی مرضی کے موافق اُسی راستہ پر چلنا ہوتا ہے جسپر زمانہ اُنکو چلانا چاہتا ہے زمانہ کے ہر ایک جدید دور مین ہر ایک سلسلہ اسطرح متغیر ہوجاتا ہے کہ اُس سے پہلا سلسلہ اگر بالکل نیست و نابود نہین ہوتا تو متروک الاستعمال اور معیوب تو ضرور ہی ہوجاتا ہے اور کوئی سلسلہ اسکے اثر سے متاثر ہوے بغیر باقی نہین رہتا وضع لباس اخلاق و عادات صنعت و حرفت اسطرح متغیر ہوجاتے ہین کہ پھر پہلے سلسلہ کا کوئی نام تک لینا گوارہ نہین کرتا اور ہر شخص اس امر پر مجبور ہوتا ہے کہ وہ اپنے زمانہ کے ماتحت رہکر اُسکی تمام حکومتونکو تسلیم کرتا رہے اگر زمانہ مین کسی وقت ایسے امور بھی رواج پاجائین جو درحقیقت قابل حتر ز اور اخلاق انسانی پر زہریلا اثر ڈالنے والے ہون

تب بھی عوام تو درکنار خواص کو اُنسے کنارہ کشی ایک دشوار گزار راستہ پر چلنا ہوتا ہے اور اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ وہ اپنی زندگی زمانہ کے اثر سے پاک و صاف رکھکر بالکل علحدہ طور پر بسر کرے تو وہ چارون طرف سے ہدف ملامت بن جاتا ہے زمانہ کا اثر جسطرح صنعت و حرفت اور دوسرے سلسلہ کائنات پر پڑتا ہے اور عوام اُس سے متاثر ہوتے ہین اسیطرح علوم و فنون کی حالت بھی زمانہ کے تغیر سے بچ نھین سکتی بلکہ درحقیقت یہی تغیر تمام تغیرات کا منشا اور اُنکا سرچشمہ ہوتا ہے علما کی حالت مین ایک عظیم الشان انقلاب اور نمایان تغیر واقع ہوجاتا ہے اور ہر شخص اُسی ایک رنگ مین رنگا ہوا دکھائی دیتا ہے یہ ظاہر ہے کہ اگر ایسے وقت مین کوئی شخص جداگانہ طریقہ قائم کرنا چاہے تو اُسے کتنے مصائب کا سامنا کرنا ہوگا مگر بعض بہادر انفاس ایسے بھی پیدا ہوجاتے ہین کہ وہ نہایت استقلال اور کامل ہمت کے ساتھ زمانہ کے مقابلہ کے لیے سینہ سپر ہوکر لڑنے کو تیار رہتے ہین اور اُنکی اولوالعزمی عالی حوصلگی اس بات کی اجازت نھین دیتی کہ وہ کورانہ تقلید مین مبتلا ہوکر ایک گمشدہ فریق کے پیچھے ہولین جبکہ وہ روز روشن کیطرح دیکھ رہے ہین کہ زمانہ ابنائے زمان کو جس راستہ پر لیے جا رہا ہے وہ حق کیطرف لیجانیوالا نھین ہے

ترسم نہ رسی بکعبہ اے اعرابے  کین رہ کہ تو میروی بہ ترکستان است

ہمارے ہیرو امام غزالی علیہ الرحمتہ اسی فوج کے سپہ سالار ہین جنھون نے اپنے زمانہ مین جب یہ دیکھا کہ علماء کا علمی مذاق بالکل بگڑ گیا ہے علم و فضل کے پردہ مین ہوا پرستی جاہ طلبی آہستہ آہستہ اپنا قدم جماتی چلی آتی ہے تو اُنھون نے نہایت دلیری اور جرأت کے ساتھ اپنے ہمعصرونکو ڈانٹا اور یہ بتایا کہ انسان کو حقیقی ترقی حاصل کرنے کے لیے اور اس درجۂ کمال پر پہونچنے کے لیے جو اُسکی آفرینش کا اصلی راز ہے جو وسائل درکار ہین اس سے آپ لوگ بہت دور ہین اور جن وسائل کو آپ کام مین لا رہے ہین یہ بالکل اُسکے خلاف کی طرف کھینچ رہے ہین اور بڑے استقلال کے ساتھ اپنی راے پر جمکر احیاء العلوم اور کیمیاے سعادت جیسی کتابین تصنیف کین اب ہم اُس زمانہ کے حالات اور امام غزالی کی راے کا خلاصہ اس مقام پر درج کرتے ہین۔ امام غزالی جس زمانہ مین پیدا ہوے وہ فلسفہ کا زمانہ تھا اور ایک جم غفیر قدیم فلسفہ کی تحصیل مین جو دھوکہ کی ٹٹی سے کچھ زیادہ وقعت نھین رکھتا اپنی بیش قیمت عمر کو ضائع کر رہا تھا اور وہی لفظی دلائل جن سے کبھی کوئی قابل اطمینان نتیجہ نکلنے کی امید نھین کی جاسکتی لوگون کا معتمد علیہ اور علمی سرمایہ شمار کیا جاتا تھا۔ فلسفہ عقلی کا قدم اس مضبوطی کے ساتھ جما تھا کہ علماء مذہب بھی اُسکے اثر سے خالی نہ رہے تھے اگرچہ بادی النظر مین علماء کے دو فریق نظر آتے تھے ایک وہ کہ جنکو معقولات یعنے منطق و فلسفہ مین کامل

انہماک تھا دوسرے وہ محض دینی خدمات کو انھون نے اپنے ذمہ لیا تھا اور انکا زیادہ تر اشتغال مذہبی علوم مین تھا مگر فلسفہ کا رنگ اُنپر بھی کچھ ایسا گہرا جما تھا کہ علم فقہ بالکل ایک نیا فلسفہ بنگیا تھا اور فلاسفہ کا طریق استدلال فقہار نے بھی سیکھ لیا تھا اس لیے علوم مذہبیہ بھی عقلی علوم کے دوش بدوش ہوکر چلنے لگے تھے اور یہی سبب تھا کہ عراق مین اسی علم فقہ کے باعث حنفیہ اور شافعیہ مین سخت سے سخت ہنگامے اور فتنے برپا ہوتے تھے ورنہ اگر اختلافی مسائل کو مجتہدانہ راے کے حوالے کر دیا جائے تو نزاع کی کوئی وجہ نہین معلوم ہوتی خصوصًا ایسی صورت مین کہ جب ایک فریق دوسرے فریق کی تضلیل نہ کرتا ہو بلکہ مصیب بتاتا ہو البتہ مالکی فرقہ اس جنگ و جدل سے کچھ محفوظ رہا تھا اسکا سبب تھا کہ یہ لوگ زیادہ تر بلاد مغرب اور اندلس مین تھے اور وہان دوسرے فرقو نکے لوگ بہت کم پاے جاتے تھے اس کے علاوہ بغداد مین علم کلام نے اشاعرہ اور معتزلہ کے درمیان ایک سخت ہنگامہ برپا کر رکھا تھا اور یہ مذہبی لڑائیان مختلف رنگ اور متفرق شانین بدلتی رہتی تھین کبھی تو اشاعرہ اور معتزلہ کا آپس مین مقابلہ ہوتا تھا اور کبھی خود معتزلہ آپس مین بھڑ جاتے تھے کبھی فلسفیون کے مقابل تمام متکلمین متفقہ قوت کے ساتھ پل پڑتے تھے کبھی اشاعرہ اور حنابلہ کے بعض اختلافی مسائل مین ٹھن جاتی تھی غرضکہ اسلامی علوم علمار اسلام کی ایک خاصی رزمگاہ بنے ہوے تھے اور یہ سب کچھ جناب فلسفہ صاحب کے قدوم میمنت لزوم کی برکت تھی ورنہ اس سے پہلے خیر القرون مین کبھی اس قسم کے ہنگامے برپا نہین ہوے صحابہ اور تابعین آپس مین بعض بعض مسائل مین اختلاف رکھتے تھے مگر اُسی شایستگی اور تہذیب کے ساتھ جو اسلامی تعلیم کا لازمی نتیجہ ہونا چاہیے جب سے خلفاے عباسیہ کے زمانہ مین فلسفہ یونان کا عربی مین ترجمہ ہونا شروع ہوا او فلسفہ یونان نے عربی لباس پہن کر علوم اسلامیہ کو تیز نگاہون سے دیکھنے لگا جبھی سے ائمۂ مذہب نے یہ نتیجہ نکالا کہ ایکمرتبہ اسلام اور فلسفہ مین بھاری کشت وخون ہونے والا ہے اُسوقت سے علماے اسلام مین دو فریق ہوگئے ایک محدثین و فقہار کا گروہ جنھون نے فلسفہ اور علم کلام کے پڑھنے کی قطعی ممانعت کی مگر فلسفہ کا طوفان انگیز سیلاب کچھ اس شد و مد کے ساتھ اُمڈا تھا کہ فقہار و محدثین کے روکے ہرگز نہ رک سکتا تھا دوسرا وہ گروہ تھا کہ جس نے اس حملہ آور لشکر کا علم کلام کے تیغ و تبر سے بخوبی مقابلہ کیا مگر فلسفہ کا پہلا وار خالی نہ گیا اور اول ہی مرتبہ ایک بڑی جماعت کے قدم حدود اسلام سے کچھ پیچھے ہٹا دیے اور اُنکے عقائد مین فلسفہ کی آمیزش سے ضرور کچھ خلل پیدا ہوگیا اور یہ گروہ معتزلہ کا گروہ تھا اور تیسری صدی ہجری تک اس فرقہ کا زیادہ زور و شور رہا مگر چوتھی صدی ہجری کی ابتدا مین ابوالحسن اشعری

اور ابو منصور ماتریدی جیسے علما پیدا ہوے جنھون نے اسلام کے عقائد کی پورے طور پر تنقیح کی فلسفہ اور اعتزال کا پوری ہمت سے مقابلہ کیا ہم اس بحث مین اپنے مقصد سے کچھ دور نکل گئے اسلیے اس ذکر کو یہین پر چھوڑ دینا مناسب معلوم ہوتا ہے ورنہ علم کلام کی پوری تاریخ یہین بیان کرنی پڑجائیگی اور اصل مقصد فوت ہوجائیگا حاصل یہ ہے کہ امام غزالی کا زمانہ وہ زمانہ تھا جوان باہمی جھگڑون کا میدان کارزار بنا ہوا تھا اور یہی قصے لوگونکا علمی سرمایہ اور باعث ناز تھے مگر امام غزالی وہ تنہا فرد ہین جنکو سب سے پہلے ایک خلاف رائے قائم کرنے کا خیال پیدا ہوا اور انھون نے بڑی سختی کے ساتھ مروجہ علوم کو قبیح بتلایا اور فرمایا کہ یہ علوم وہ علوم نہین ہین جنکے ذریعہ انسان خدا تک پہونچ سکے اور طہارت قلب حاصل کرکے انسان کامل کہلانیکا مستحق ہو۔ آپنے فرمایا جو علوم انسان کو کچھ مفید ہوسکتے ہین وہ وہ علوم ہین جنمین مجاہدۂ نفس اخلاق جمیلہ کا حصول اخلاق رذیلہ سے احتراز کا طریقہ بتایا جائے اور درحقیقت یہی علوم علوم حقہ ہین اور فرض عین کہلانے کے بھی یہی مستحق ہوسکتے ہین علم فقہ کو تمام لوگ فرض سمجھکر پڑھتے ہین مگر جب ایک فقیہ سے اخلاص و توکل کے معنے دریافت کیے جائین ریا سے بچنے کی تدبیر دریافت کیجائے تو سکوت کے سوا کچھ جواب نہین ملتا اور اگر لعان وظہار طلاق ونکاح کی بحث چھیڑی جائے تو وہ نادر نادر صور تونکے دفتر کھول جاتے ہین کہ جنکا اب تک کبھی وقوع نہین ہوا اور شاید آیندہ بھی کبھی واقع ہونے کی امید نہین معلوم ہوتی ایک فقیہ کو رات دن ان نادر الوقوع مسائل کے یاد کرنیکے سوا اور کچھ کام نہین اور درحقیقت جو شئی ضروریات دین سے ہے اوس سے بالکل بے پروائی ہے اگر فقیہ سے فقہ مین توغل کی وجہ دریافت کیجائے تو وہ یہی جواب دیگا کہ یہ علم دین ہے اور فرض کفایہ ہے مگر درحقیقت یہ نفس کا دھوکا ہے اگر فقہ پڑھنے والے کی غرض محض ایک ادائے فرض اور ضرورت دینی ہوتی تو فرض عین زیادہ مستحق تھا کہ اسکو فرض کفایہ پر مقدم کیا جاتا بلکہ بہت سے فرض کفایہ ایسے باقی تھے کہ وہ اس سے زیادہ ضروری اور قابل تقدیم تھے بہت سے ایسے شہر ہین جہان اہل ذمہ کے سوا کوئی مسلمان طبیب نہین ہے مگر ایک مسلمان بھی ایسا نظر نہین آتا جو علم طب کو سیکھے اور یہ فرض اُس شہر مین ادا کرے البتہ فقیہون کی ہر جگہ کثرت ہے خلافیات اور جدلیات کا کوچہ بکوچہ غل ہے سخت تعجب کی بات ہے کہ یہ فقہا اپنے شاگردون کو ایک ایسا فرض سیکھنے کی تو اجازت دیتے ہین جنکو قوم کے بہت سے افراد انجام دے رہے ہین اور اسطرف کوئی بھی توجہ نہین کرتا جسکا ادا کرنے والا ایک بھی نہین۔ اسکا اصلی سبب یہ ہے کہ طب کے ذریعہ وہ مقاصد حاصل ہونیکی امید نہین ہوسکتی جو فقہ کے ذریعہ ہوسکتی ہے اوقاف و وصایا کی تولیت یتیمونکے مال کی نگہداشت مناصب

قضا کا حصول اقتدار و حکومت معاصرین کے مقابل ایک قسم کا اتیاز دشمنون پر تسلط وغیرہ وغیرہ سب کچھ فقہ کی بدولت
ہو سکتا ہے نہ طب کی اور یہ ہے نفس کی اصلی خواہش جسکو فرض کفایہ کا لباس پہنایا گیا ہے اور ایک بڑا گروہ صوفی حضرات نے
متکلمین پر جو اعتراض کیا ہے وہ اس سے بھی زیادہ سخت ہے وہ کہتے ہین کہ علم کلام مین جو دلائل مذکور ہین جنسے کچھ فائدہ
حاصل کیا جاتا ہے وہ بعینہ قرآن مجید اور احادیث مین بھی مذکور ہین اور اسکے علاوہ اور جو کچھ ہے وہ تطویل لاطائل ہے کیونکہ
اُنمین یا بیہودہ جھگڑے ہین یا وہ مشاغبات ہین جو مقابل فریقون کے ساتھ اُنکے بے معنی اقوال نقل کر کے کئے گئے ہین جن سے
طبیعت نفرت کرتی ہے کان اُنکو سننا نہین چاہتے اُن مین فکر کو ضائع کرنا دین سے کچھ تعلق نہین رکھتا اور نہ عصر اول مین
یہ طریقہ رائج تھا بلکہ اُس زمانہ کے لحاظ سے ان سب کو بدعت کہنا چاہیے مگر اس زمانہ کے لحاظ سے اسکا حکم بدل گیا ہے
کیونکہ آج کل اس قسم کی بدعات پیدا ہو گئی ہین جو عوام الناس کو قرآن و سنت سے ہٹانے والی ہین اور ایسی جماعت ظاہر
ہوئی ہے جسنے کچھ شبہات ترتیب دیکر اسلام پر حملہ کرنا چاہا ہے اسلیے یہ بدعت بھی بحکم الضرورات تبیح المحظورات کے مباح
بلکہ فرض کفایہ ہو گی مگر اسیقدر جو مبتدعین کے مقابلہ مین ایسے وقت کام آسکے جبکہ وہ عوام کو بدعات کی جانب راغب
کرتے ہون۔ ورنہ درحقیقت خدائے پاک اور اُسکی صفات و افعال کی معرفت علم کلام سے حاصل نہین ہو سکتی بلکہ زیادہ قرین
قیاس ہے کہ علم کلام اُسکے لیے ایک پردہ بنجائے معرفت ذات و صفات حاصل کرنے کا طریقہ مجاہدۂ نفس کے سوا اور کچھ نہین
امام غزالی خود اپنے نفس پر ایک اعتراض وارد کرتے ہین فرماتے ہین کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ علم فقہ اور توحید (کلام) کو اس درجہ
گرا دیا جائے جبکہ ہم صراحتہً دیکھتے ہین کہ امت مین بہترین گروہ جو علم و فضل کے اعتبار سے مشہور ہوا اور علمی حیثیت سے قوم اُسکی
عزت کرتی ہو وہ یہی فقہاء اور متکلمین کا گروہ ہے اور جبکہ خدا کے نزدیک وہ افضل خلق ہین تو ہمین اُنکی اتنی توہین نہ کرنی چاہیے
مگر اس اعتراض کا خود ہی جواب بھی دیتے ہین۔ کہتے ہین کہ حق رجال کے ذریعہ سے نہین پہچانا جاتا بلکہ درحقیقت رجال کو
حق کے ذریعہ پہچاننا چاہیے اور اگر محض تقلید کو کام مین لا کر اس بات پر نظر کیجائے کہ لوگ کس چیز کو دریعۂ فضل سمجھتے ہین
تو صحابہؓ کے حالات پر ایک نظر ڈالنی چاہیے کہ جنکے فضل و تقدم کا اس زمانہ کے فقہاء و متکلمین بھی انکار نہین کر سکتے مگر کیا
کوئی کہہ سکتا ہے کہ صحابہ کو یہ فضیلت اس زمانہ کا مروجہ فقہ و کلام پڑھ کر حاصل ہوئی تھی نہین ہرگز نہین بلکہ اُنھون نے
یہ فضیلت علم آخرۃ اور اُسکے سلوک طریق سے حاصل کی تھی امام غزالی نے اسطرف بھی ایک گہری نظر ڈالی ہے کہ فقہاء و
متکلمین مین مجادلہ و مناظرہ کی بنا کہان سے پڑی اور وہ کیا اسباب تھے جنکے باعث سے یہانتک نوبت پہونچی اُنکو سبب دریافت کرنے کا

ضرورت اس لیے پڑی کہ بہت مرتبہ کسی شئی کا حسن و قبح خود اُس شئی سے معلوم نہیں ہوتا اور سطحی خیالات کے انسان جنکی طبیعت کو تلاش اسباب کی عادت نہیں ہوتی اس شئی کے حسن و قبح دریافت کرنے سے عاجز ہوتے ہیں بلکہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ اُنکی طبیعت میں حسن و قبح کا خیال ہی پیدا نہیں ہوتا تقلید پسند طبائع بہت سے امور کو صرف اسلیے اپنا شعار بنا لیتے ہیں کہ ایک سواد اعظم کو اُنکا عامل دیکھتی ہیں مگر دور اندیش حقیقت شناس طبیعتیں جو اشیاء کے حسن و قبح کا راز اُنکے اسباب سے دریافت کرنے پر قادر ہیں وہ محض تقلید پر قناعت کرنا گوارا نہیں کرتی خصوصاً ایسی حالت میں کہ جب عوام الناس پر ایک ایسے امر کی قباحت ظاہر کرنی مقصود ہو جسمیں ایک عالم مبتلا ہو تو ضرور ہے کہ اس امر کے اسباب سے بحث کیجاے تاکہ یہ بات صراحتہً معلوم ہو جاے کہ یہ افعال کن کن امور کا نتیجہ ہیں اور اسباب کے حسن و قبح سے مسببات کے حسن و قبح کا راز معلوم ہو سکے اگر اسباب از قبیل مکروہات ہیں تو اُنکے نتائج کو بھی مکروہات سے ماننا ایک لازمی امر ہوگا۔ اور پھر آسانی کے ساتھ لوگ اپنی عنان توجہ کو اُس سے پھیر سکینگے۔ اس باب پر بحث کرتے ہوے وہ فرماتے ہیں کہ جب خلافت کا سلسلہ ایسے اشخاص تک پہونچا کہ وہ خود علم فقہ میں کافی دستگاہ نہ رکھتے تھے تو چار و ناچار انکو ایسے لوگوں کی ضرورت پڑی جو فقہ میں مہارت رکھتے ہوں اور قضاء و حکومت فیصلہ مقدمات میں اُنکو ایک گونہ مدد دے سکیں اسلیے اوس زمانہ کے لوگوں کو خود بخود فقہ کی تحصیل کی فکر دامنگیر ہو چلی اور علماء کا ایک گروہ کثیر فقہ کیطرف بڑھنے لگا اور حقیقت میں اُس عزت و احترام کے لحاظ سے جو اُسوقت خاص فقہاء کے ساتھ کیجاتی تھی ایسا ہونا ضرور بھی تھا اسلیے دنیاوی ثروت و جاہ عزت و اقبال حاصل کرنے کی غرض سے ایک مخلوق تقسیر جھک پڑی ہر شخص فتاوی کیطرف متوجہ ہو گیا اور علماء کا حکام وقت سے ایک مضبوط رابطہ قائم ہو گیا جسکی ولایت و حکومت میں سخت ضرورت تھی۔ کچھ زمانہ کے بعد خلافت کا وہ دور شروع ہوا جسمیں خلفاء و دیگر حکام کی توجہ مذہبی عقائد کی طرف پائی گئی اور اسمیں مناظرہ و مجادلہ سے اُنکو ایک خاص دلچسپی تھی اور ہر طرف کے دلائل کو وہ بغور سنتے تھے یہ دیکھتے ہی علماء کی جماعت میں ایک انقلاب پیدا ہو گیا اور وہ کوششیں جو اس سے کچھ زمانہ پیشتر علم فقہ پر صرف کیجاتی تھیں اب اُنکا رخ علم کلام کی طرف پھر گیا اور تھوڑے زمانہ میں علم کلام میں دفتر کے دفتر تصنیف ہو گئے اور مجادلہ کرنے کے طریق مرتب ہونے لگے ان لوگوں کا خیال تھا کہ ہم یہ سب کچھ دین کی حمایت کے لیے کرتے ہیں اور مبتدعین نے جو سنت پر حملہ کیا ہے اُسکا قلع و قمع ہمارا اصلی منشا ہے۔ جیسا کہ فقہا اس سے پہلے کیا کرتے تھے کہ فتوئیں میں مشغول ہیں سے ہماری اصلی غرض دین ہے اور

اور یہ مقدمات کے فیصلہ مین کسی قسم کی غلطی نہو تاکہ خلق اللہ کے حقوق مین کچھ خلل نہ پڑے گویا عام مخلوق کی خیرخواہی نے انکو علم فقہ کی طرف مائل کیا تھا۔ اسکے کچھ عرصہ بعد حکام کا وہ گروہ پیدا ہوا جسنے علم کلام اور مناظرہ ت اسلیے نفرت ظاہر کی کہ اسکے باعث مسلمانون مین بڑے بڑے فتنے اٹھتے ہین اور فضول جھگڑونسے کبھی کبھی جنگ جدال و خونریزی کی نوبت آجاتی ہے مگر انھون نے اسکے قائم مقام فقہی مناظرہ کو اپنا مشغلہ بنایا اور یہ بات عدالت بحث مین پیش ہوئی کہ امام شافعی کا مذہب زیادہ قابل اعتبار ہے یا امام ابوحنیفہ کا البتہ امام مالک سفیان احمد بن حنبل کے مذہب سے اتنا اعتنا نہین کیا گیا انکا خیال اس بحث کے چھیڑنے سے یہ تھا کہ شریعت کے دقائق کا استنباط کیا جائے ہر مذہب کی علت تلاش کیجائے اور اصول فقہ مرتب کیے جاین چنانچہ آج تک یہ ہی طریقہ چلا آرہا ہے ہم نہین کہ سکتے کہ ہمارے بعد کے زمانے مین کونسی نئی بات پیدا ہوگی یہ ہین وہ اسباب جنکی بناپر عام توجہات فقہ و کلام وغیرہ کی طرف مائل ہوگئین اگر کسی وقت ایسا ہوتا کہ ارباب ثروت و مرتبہ کسی اور علم کے خلاف ہوکر انکی تردید کرنے لگتے ہوجاتے تو ہمین کچھ شک نہین کہ یہ لوگ برابر اہل دنیا کا ساتھ دیتے اور اپنے مستغنی کی غرض و غایت حمایت دین قرب الی اللہ بتاتے

## مناظرہ کی نسبت امام غزالی کی راے

چونکہ اس زمانہ مین مناظرین کی ایک عام عادت مغالطہ دینے کی ہوگئی تھی جسکے باعث وہ اپنے مناظرے کی قدر و قیمت بڑھانا چاہتے تھے اسلیے امام غزالی کو بھی مناظرہ سے نفرت تھی مگر فی نفسہ وہ مناظرہ کو برا نہ جانتے تھے اسلیے کہ خود صحابۂ کبار نے بعض مختلف فیہ مسائل مین اصل حقیقت دریافت کرنیکے لیے مناظرہ کیا ہے لہذا انھون نے مناظرہ کی نسبت بھی اپنی راے جداگانہ قائم کی تھی وہ فرماتے ہین کہ حق پر پہونچنا ایک عمدہ بات ہے اور جس مناظرہ سے وصول الی الحق مقصود ہو اُس کے محمود ہونے مین کیا کلام ہوسکتا ہے مگر امام نے مناظرہ کے لیے کچھ قواعد اور شروط مرتب کیے ہین کہ ہر شخص انکی پابندی کا دعوے بھی نہین کرسکتا ہم اُن شروط کو دفعات ذیل مین درج کرتے ہین ۔

(۱) مناظرہ زیادہ سے زیادہ فرض کفایہ ہوسکتا ہے اسلیے کبھی اس شخص کا جو ابھی فروض اعیان سے فارغ نہین ہوا یہ حق نہین ہوسکتا کہ وہ فرض کفایہ ادا کرنے کی طرف پیش قدمی کرے اور جو شخص فرض عین کو چھوڑ کر فرض کفایہ ادا کرنا چاہتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ میری غرض اس سے حق ہے وہ جھوٹا ہے اور اُسکی ایسی مثال ہوگی جیسے کوئی شخص خود تو نماز نہین پڑھتا مگر کپڑا بننے مین مشغول ہے تاکہ جو لوگ کپڑا میسر نہونیکے باعث ننگے نماز نہین پڑھ سکتے انکو کپڑا پہنا کر نماز ادا کرائے اگرچہ یہ بات ممکن ہے مگر ایسا اتفاق کبھی دنیا مین ہوتا ہوگا کہ محض کپڑا نہونے کے باعث کوئی شخص

ادا سے نماز سے عاجز ہو مگر یہ صورت فقہا کی نادر صورتوں سے جن کو وقوع کا بہت ہی کم اتفاق ہوتا ہوگا
زیادہ مشابہ ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ آج کل کے مناظرین بہت سے فرض عین چھوڑے بیٹھے ہین —
(۲) ایک فرض کفایہ کو دوسرے فرض کفایہ پر ضرورت کے لحاظ سے ترجیح دے سکتا ہو یعنے یہ فیصلہ کر سکتا ہو کہ اسوقت
خاص مین مناظرہ کے بہ نسبت دوسرے فروض کفایہ کی زیادہ ضرورت ہے اور اُسکی اہمیت کا اعتقاد بھی رکھتا ہو ورنہ اگر
ضرورت تو ایک کی سمجھے اور کرے دوسرا کام اُسکی ایسی مثال ہوگی جیسے ایک شخص دیکھ رہا ہے کہ ایک جماعت پیاسی
مری جاتی ہے اور اون لوگونکو پانی پلانے کی سخت ضرورت ہے مگر وہ شخص بجاے اسکے کہ پانی پلاکر ان لوگونکو موت سے
بچاے جراحی سیکھنے مین مشغول ہے اور یہ کہتا ہے کہ جراحی بھی ایک فرض کفایہ ہے اور اُسکا ادا کرنا ضرورت ہے اگر کہا جائے
کہ اس کام کے کرنے والے شہر مین اور بہت ہین تو وہ یہی جواب دیتا ہے کہ کیا اس سے یہ فرض فرض نہین رہیگا اسیطرح یہ
شخص بھی ان بہت سے ضروری چھوڑ کر کہ جنکی زیادہ ضرورت ہے اور اُنکا انجام دینے والا بھی کوئی نہین ہے مناظرہ مین مشغول ہوا ہے
(۳) مناظر مجتہدانہ راے رکھتا ہو کسی ایک امام کی تقلید کا پابند نہو اگر اُسکو کسی مسئلہ مین امام ابوحنیفہ کی راے حق معلوم ہو
تو امام شافعی کی راے چھوڑ کر اُسکو اختیار کر سکتا ہو اور اُسی کا فتوی دے سکے جیسا کہ صحابہ اور ائمہ مجتہدین رضوان اللہ علیہم
اجمعین کا طریقہ تھا اور جو شخص رتبہ اجتہاد نہ رکھتا ہو جیسے کہ آجکل تمامی اہل عصر کا حال ہے اور فتوی دینے کے وقت
صرف اپنے امام کا قول نقل کر دینا اُسکا وظیفہ ہو اور اگر اپنے مذہب کا ضعف اُسکو ظاہر ہو جائے تو اُسکو چھوڑنا اُسکے لیے
جائز نہو ایسے شخص کو مناظرہ سے کچھ بھی فائدہ حاصل نہین ہو سکتا کیونکہ اسکا مذہب ایک متعین مذہب ہے اسکے سوا
اُسکو فتوی دینا جائز نہین اگر اُسکو اپنے مذہب مین کوئی اشکال پڑ جاے تو اُسکو یہ کہنا ضرور ہوگا کہ ممکن ہے
کہ میرے امام کے پاس اس کا کوئی جواب ہو اور مجھے نہ معلوم ہو مین مستقل طور سے مجتہدانہ راے نہین رکھتا
امام غزالی کا یہ قول نہایت متانت اور سنجیدگی پر مبنی ہے اور اس زمانے پر آشوب کے لحاظ سے نہایت ہی غور کے
قابل ہے وہ اپنے کل اہل زمانہ پر یہ حکم لگاتے ہین کہ انمین ایک بھی اجتہاد کی قابلیت نہین رکھتا مگر اس چودھوین
صدی مین مجتہدین کی وہ کثرت ہوئی ہے کہ ہر کس و ناکس جو قرآن وحدیث کا اصول عربیت کے لحاظ سے صحیح
ترجمہ تک کرنے کی قدرت نہین رکھتا دعوی اجتہاد رکھتا ہے اور اپنے حقوق استنباط مسائل کے لحاظ سے ابوحنیفہ و شافعی کے حقوق سے کسیطرح کم نہین سمجھتا
(۴) جب تک کسی مسئلہ کی ضرورت نہ پیش آئے یا پیش آنے کا اندیشہ ہو اُسوقت تک مناظرہ نہ کرے مگر ہم دیکھتے ہین کہ ایسے

مسائل جنمین فتوی کی ضرورت پیش ہوتی ہے مناظرین یہ کہکر نظر انداز کردیتے ہین کہ یہ ایک معمولی مسئلہ ہے اور
خرافات دورازکار مسائل مین بڑے بڑے مناظرے منعقد ہوتے ہین اسکی وجہ یہ ہے کہ ان خرافات مین بحث و مجادلہ کا
زیادہ موقع ملتا ہے جس سے اُنکی وقعت و شان امراء کے نزدیک اور زیادہ ہوجاتی ہے سخت تعجب کی بات ہے کہ
مسائل حقہ کو چھوڑکر خواہ مخواہ تطویل کلام کے طریقے اختیار کیے جاتے ہین ورنہ طلب حق کا منشا تو یہ ہونا چاہیے تھا کہ
آسانی کے ساتھ مختصر کلام کے ذریعہ انتہا سے حق پر وصول ہوجاتا اور کلام کی بلا ضرورت طویل کرنے کی کچھ حاجت نہ پڑتی
(۵) جلسون اور عام مجمعون کی نسبت تنہائی مین مناظرہ کرنا زیادہ پسند خاطر ہو کیونکہ تنہائی مین طبیعت مطمئن فکر
مجتمع ہوتی ہے ذہن ادراک حقیقت کی طرف جلد دوڑتا ہے بخلاف اسکے اگر مناظرہ کی مجلس عام ہوگی امراو حکام خلفاء
و سلاطین وہان موجود ہونگے تو علاوہ انتشار قلب کے ریا و خود پسندی کو فروغ ہوگا اور ہر ایک فریق نفسانیت
اور تعصب کے لحاظ سے یہ چاہے گا کہ علم فتح اُسی کے ہاتھ مین رہے اگرچہ وہ باطل پر ہو اس امر کا اندازہ یہان سے
ہوسکتا ہے کہ مناظرین کو زیادہ شوق بڑے بڑے مجمعون مین اظہار لیاقت کا ہوتا ہے جس شخص سے وہ
مناظرہ کرنا چاہتے ہین اُس سے مدتون ملاقات اور نشست و برخاست و یکجائی کا موقع ملتا ہے مگر جس مسئلہ مین
مناظرہ ہوتا ہے اُسکی نسبت ایک حرف بھی زبان پر نہین آتا بہت مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ وہ شخص سے کچھ سوال کرتا ہے
مگر اُسکو کافی جواب نہین دیا جاتا مگر جس وقت مناظرہ کے واسطے کوئی جلسہ یا مجمع منعقد ہوتا ہے تو وہان اپنی فتح کی
جتنی تدبیرین اور حیلے بن پڑتے ہین اُنمین سے ایک بھی اُٹھا نہین رکھا جاتا اور سوالات و اعتراضات کا ترکش
کھول دیا جاتا ہے - کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ اس مناظرہ سے مقصود احقاق حق ہے بلکہ صاف ظاہر ہے
کہ صرف علو شان اظہار لیاقت ثروت و جاہ کے سوا کچھ بھی مقصود نہین ہے =
(۶) مناظر کی شان طلب حق کے بارہ مین ایسی ہونی چاہیے کہ جیسے کوئی شخص اپنی گمشدہ شئی کو ڈھونڈھتا ہو
اسکی مطلق پروا نہو کہ شئی مطلوبہ کس کو دستیاب ہونی چاہیے اپنے مقابل مناظر کو معاون سمجھنا چاہیے نہ کہ خصم اگر
بالفرض اُسکی کوشش سے حق ظاہر ہوجائے تو اُسکا مشکور ہونا چاہیے کہ اُسنے ایک غلطی پر متنبہ کردیا مثلاً گم شدہ
چیز کا تلاش کرنے والا اگر ایک رستہ پر اپنی شئی کی جستجو مین جاتا ہو اور ایسے وقت مین ایک دوسرا اجنبی آدمی
اُسکو یہ بتادے کہ تمھاری مطلوب شے اس راستہ پر نہین ہے بلکہ فلان راستہ پر ہے تو کیا جستجو کرنے والے کو اس

بتانے والے کا اتباع کرکے اُس راستہ پر چلایا جانا چاہیے جو اُسنے بتایا ہے یا ہٹ دھرمی اور ضد کو دخل دیکر اُس سے مستعد جنگ و جدال ہونا چاہیے اگر ہم دیکھتے ہین کہ موجودہ زمانہ مین مناظرین کی یہی حالت ہے اگر کہین انکے مقابل کی زبان پر حق ظاہر ہوگیا تو اُنکو مارے ندامت کے سر اُٹھانے کا موقع نہین ملتا اور اُسکو اپنی روسیاہی کا باعث سمجھتے ہین اور اپنی تمام طاقت اُس شخص کی مخالفت پر خرچ کر ڈالتے ہین جسکے مقابل اُنکو خاموشی کی ذلت اُٹھانی پڑی ہے اور عمر بھر کے لیے اُس سے عداوت کا سلسلہ قائم ہوجاتا ہے =

(۷) اگر معلل جو کسی دعوے کے در پئے اثبات ہے ایک دلیل سے دوسری دلیل کی طرف انتقال کرنا چاہے تو اُسکو روکنا نہ چاہیے - یہ کچھ ضرور نہین ہے کہ ایک دعوی ایک ہی دلیل سے ثابت ہوسکتا ہے دوسری دلیل سے نہین ہوسکتا اگر ایک شخص کو ایک دلیل مین کچھ ضعف یا شبہہ محسوس ہوا ہے اور اس لیے وہ اُسکو چھوڑنا چاہتا ہے تو حق پسندی کے یہ معنی نہین ہین کہ ہم اُسکو اُسی دلیل کے اتمام پر مجبور کرین بلکہ جسطرح اُس نے انصاف کی رو سے دلیل کا نقص معلوم کرکے اُسکو چھوڑ دیا ہے اور ہمکو مغالطہ مین ڈالنا نہین چاہا ہمارا بھی فرض ہے کہ ہم اُس سے درگذر کرکے دوسری راہ چلنے کی اُسے بطیب خاطر اجازت دین - مگر مناظرہ کی اکثر مجالس مجادلات بیہودہ سے پُر ہوتی ہین اور خواہ مخواہ صرف دوسرے شخص کو مجبور کرنے کے لیے لغو سوالات کیے جاتے ہین مثلاً ایک شخص جو کسی شئی کو دوسری شئی پر قیاس کرنیکے لیے ایک دلیل پیش کرتا ہے اسمین ایک معنی کو علۃ قیاس بناتا ہے اب اُس سے یہ سوال کیا جاتا ہے کہ تم نے کس دلیل سے معلوم کیا کہ اس شئی مین حکم کا باعث یہی علت ہے اسکے جواب مین وہ یہ کہیگا کہ میری سمجھ مین یہی علت معلوم ہوتی ہے اگر تمھاری سمجھ مین کوئی اس سے بہتر علت معلوم ہوتی ہو تو تم اُسے پیش کرو اسپر معترض کہتا ہے کہ اس شئے مین بہت سے معنے ہین جنمین علت بننے کی صلاحیت ہے اور مین اُنسے پوری واقفیت رکھتا ہون مگر مین بیان کرنا نہین چاہتا اسپر مستدل کہتا ہے کہ تمھین ضرور بیان کرنا چاہیے کیونکہ تم دعوی کرتے ہو کہ اسکے سوا کوئی اور بھی علت ہے معترض کہتا ہے کہ مجھپر بیان لازم نہین مین فقط سائل ہون اور اسطرح مناظرہ کی مجلس مین ایک شور و شغب برپا ہوجاتا ہے اور معترض نہین سمجھتا کہ وہ اپنے اس قول مین کہ مین جانتا ہون مگر بیان کرنا نہین چاہتا کس شرعی اور اخلاقی جرم کا مرتکب ہوا ہے وہ ایک گونہ شرع کی تکذیب کرتا ہے جس شئے کو وہ خود جانتا ہے مگر صرف ایک مسلمان کو ذلیل کرنے اور اُسپر دسترس حاصل کرکے اپنی نام آوری چاہنے کے لیے اُس کو ظاہر کرنا نہین چاہتا وہ کاذب اور خدا کا دشمن ہے اور اگر واقع مین اُسکو معلوم نہین محض دہوکہ دینے کے لیے

واقفیت کا دعویٰ کرتا ہے تو اُسکے فسق اور کذب مین کیا شک ہوسکتا ہے اُسکا یہ کہنا کہ میرے زمہ بیان کرنا ضرور نہین اسکا یہ مطلب ہے کہ میری اس نوتراشیدہ شریعت مجادلہ مین جو آج کل کے مناظرین کی معمول بہا ہے اس امر کا ظاہر کرنا حیلہ اور مکر سازی کی حیثیت سے سخت گناہ ہو۔

(۸) ایسے شخص سے جو علم و تعلیم کے سلسلہ مین مشغول ہے اور اُس سے کچھ فائدہ کی بھی امید ہے مناظرہ کرنے مین کچھ باک نہو بلکہ زیادہ تر مناظرہ کے لیے ایسے ہی اشخاص منتخب کیے جائین جو غلطی پر جلدی متنبہ کرسکتے ہون اور اظہار حق مین اُنسے کافی معاونت مل سکتی ہو مگر اسکے خلاف موجودہ زمانہ کے مناظرین بڑے بڑے علماء سے مناظرہ کرتے ہوے ذرا جھجکتے ہین اُنکو یہ اندیشہ ہوتا ہے کہ غالباً وہ ہماری سب غلطیان نکال کے باہر رکھدینگے اور ہم کو اُنکے مقابلہ مین کامیابی کا موقع نہ ملے گا اور ہمیشہ مناظرہ کے لیے اپنے سے کمزور اور کم لیاقت والا آدمی تلاش کرتے ہین مگر یہ کسقدر اخلاقی غلطی ہے کہ صرف اپنی رسوائی کے خیال سے بڑون کو چھوڑ کر چھوٹون کو پچھاڑنے کے لیے آمادہ ہوتے ہین طلب حق کی شان اگر ہوتی تو اُسکا طبعی مقتضی یہ تھا کہ اپنے سے زیادہ لیاقت والے سے مناظرہ کرتے ہوے کبھی خوف نہ معلوم ہوتا اگر اسی کی زبان پر حق کا اظہار ہوجاتا تو اُسکے تسلیم کرنے مین کسی قسم کا عذر نہ کیا جاتا بلکہ یہ زیادہ خوشی کا باعث ہوتا کہ حق تک رسائی ہوگئی =

یہ وہ روشن اور پاکیزہ خیالات ہین جو مناظرہ کی نسبت امام غزالی نے ظاہر فرمائے ہین اور اُسکے نفع نقصان کے ہر پہلو پر منصفانہ نظر ڈالی ہے مگر افسوس کہ تعصب نے ہماری آنکھون پر وہ گاڑھے پردے ڈالے ہین کہ ہم اس صاف اور پاکیزہ روشنی سے مستفیض نہین ہوسکتے اور اس زمانہ تک وہی حالت چلی آتی ہے جسکی شکایت امام اپنے زمانے مین کرتے ہین امام اپنی تمام بحثین پوری کرکے فرماتے ہین کہ جو شخص اپنے سب سے بڑے دشمن شیطان سے مناظرہ نہین کرتا حالانکہ وہ ہر وقت اسکی گھات مین لگا ہوا ہے اور اُس کے قلب پر ہر طرف سے محیط ہے اور ہمیشہ اسکی ہلاکت اور گمراہی کی فکر مین رہتا ہے اور اُس کو چھوڑ کر ایسے مسائل مین کہ جس مین خطا کرنے پر بھی مجتہد کو مصیب کا شریک ہوجانا پڑتا ہے انسانون سے مناظرہ کی جستجو کرے وہ اسی قابل ہے کہ شیطان اس پر ہنسے اور اُس کا مذاق اڑائے ۔

باقی آیندہ

# ایک حادثۂ عظیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ - أَفَإِنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخَالِدُونَ

تم سے پہلے بھی ہمنے کسی شخص کو دوامی زندگی نہین عنایت کی - کیا وہ مرگئے تو یہ لوگ ہمیشہ زندہ رہینگے

اس آیت پاک مین خداوند جل وعلا ارشاد فرماتا ہی کہ فنا سب کے لیے ہی اور اپنے اُن بندون کو جن کے قلوب بوجہ عزیز واقارب اور دوستون کی موت کے مضطر ہوجاتے ہین اور جو بہت جلد اپنے ہوش وحواس کھو بیٹھتے ہین یون تسلی فرماتا ہی "ہمنے کسی شخص کو دوامی زندگی نہین عنایت کی" پھر زندون کی طرف ارشاد کرکے فرماتا ہی "کیا وہ مرگئے تو یہ لوگ ہمیشہ زندہ رہینگے" لیکن انسانی فطرت کا تقاضا ہی کہ انسان اعزا کی جدائی سے ملول وغمگین ہو اور خصوصًا ایسی جدائی سے جسکا انتہا سے زمانہ قیامت ہو اور پھر ایسے نفوس کی جدائی جن سے بڑھکر محبت کرنے والا دنیا مین کوئی نہ ہو - درحقیقت وہ انسان جو اپنے ایسے چاہنے والون کے اُٹھ جانے پر غمناک اور اشکبار نہ ہو زمرۂ انسانیت سے خارج ہی - انسان کو لازم ہی کہ ایسے حادثۂ ہائلہ مین اس آیۂ کریمہ پر نظر کرے اور اپنے اگلون کی حالت کا خیال رکھے موت سے کسی کو نجات نہین - بقا صرف اُسی ایک ذات کو ہی جو خالق کون ومکان ہی -

ہم جناب علامۂ آسی مولانا شیخ عبدالعلی مدراسی ثم الکھنوی قدس اللہ سرہ کی وفات پر اُنکے صاجزادون اور متعلقین سے دلی ہمدردی کرتے ہین - اور دعا کرتے ہین کہ

خدا اسکو صبر عطا کرے۔ حضرت مغفور رحمۃ اللہ علیہ خدا کے خاص بندے تھے۔ خدا کی رحمت نے آخر انکو اپنے پاس کھینچ بلایا۔ سچ ہے فنا تو سبکے لیے ہے لیکن صدمہ اس بات کا ہی کہ اتنے بڑے بزرگ کا سایہ ہمارے سرون پر سے اُٹھ گیا۔ ایسی حالت مین بجز صبر و شکر کے کیا چارہ ہی۔ اول صبر آخر صبر۔ کلام پاک مین خداے تعالیٰ یون ارشاد فرماتا ہی اور اس طرح شکستہ دلون کی تسکین کرتا ہی "وَبَشِّرِ الصَّابِرِيْنَ الَّذِيْنَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْا إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ" (خوشخبری دو اُن صبر کرنے والون کو جنھین مصیبت پہونچتی ہی تو کہتے ہین کہ ہم اللہ کے پاس سے آئے ہین اور اللہ ہی کے پاس پھر واپس جائینگے) اس عالم کون و فساد مین یونتو روزانہ ہزارون مرتے ہین اور ہزارون پیدا ہوتے ہین۔ دنیا کا یہی کارخانہ ہے۔ ایک آتا ہی دوسرا جاتا ہی۔ کہین خوشی ہے کہین غم۔ کہین شادی ہی کہین ماتم۔ لیکن بعض نفوس ایسے ہوتے ہین جنکے مرجانے سے ایک عالم مرجاتا ہی اور دنیا پر ایک مصیبت چھا جاتی ہی ایسی ذات جو اسلام کے لیے باعث رونق ہو جسکی وجہ سے اسلامی علوم زندہ ہون جو منبع فیض اور مبدء خیر و فلاح ہو جب اس دنیا سے اُٹھ جاتی ہی سیکڑون کو اپنے غم مین خون کے آنسو رلا جاتی ہی۔ یہی حال اسوقت مسلمانان ہند کا ہی جو جناب علامہ آسی مولانا شیخ عبد العلی مدراسی ثم الکھنوی کی ذات اقدس سے ہمیشہ کے لیے جُدا ہوگئے اور اُنکی ذات بابرکات کے فیض سے ہمیشہ کے لیے محروم ہوگئے۔ علامہ مرحوم و مغفور کے علمی کارنامے محتاج بیان نہین اپنی عمر بھر مرحوم و مغفور علمی خدمت کرتے رہے اور آخر وقت تک اسلامی علوم مین مشغول و مصروف رہے۔ ہندوستان کے مسلمان ایسے بزرگ کے اُٹھ جانے پر جسقدر رنج و افسوس کرین کم ہی

علامہ آسی رحمۃ اللہ علیہ انتقال سے دو برس پیشتر ریاست رامپور سے جہان آٹھ برس تک اسٹیٹ ہائی اسکول مین عربی پروفیسری کی ذمہ داریون کو انجام

دیتے رہے تھے اپنے مکان واقع لکھنؤ محلہ محمود نگر بوجہ وجع المفاصل خدمت سے سبکدوش ہوکر تشریف لائے تھے۔ علالت روز بروز بڑھتی جاتی تھی اور ضعف ونقاہت نے علامۂ مرحوم ومغفور کو بالکل مجبور کردیا تھا۔ ضبط واستقلال حد درجہ کا تھا کبھی حرف شکایت بھی زبان پر نہ آیا۔ جولائی ۱۹۰۹ء میں مرض کا زور بہت بڑھ گیا تھا۔ ۲۰۔۲۱ جولائی سے قریب قریب غذا ترک ہوگئی تھی۔ دوا کی طرف بھی بہت کم توجہ فرماتے تھے اور بہت کہنے سننے سے نوش کرتے تھے۔ لیکن باوجود اس حالت کے علمی مشاغل بدستور جاری تھے اور اگر ذرا بھی طبیعت سنبھلتی تحریر ومطالعہ مین مشغول ہوجاتے۔ آخرکار حالت روز بروز نازک ہوتی گئی اور علامہ آسی ۲۳۔ جولائی ۱۹۰۹ء کو مطابق ۴۔ رجب ۱۳۲۷ھ بروز جمعہ وقت عصر ہم سے ہمیشہ کے لیے رخصت ہوگئے اور ہمکو ہمیشہ کے لیے اپنی مفارقت کا داغ دیگئے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ دوسرے روز ہفتہ کو بوقت صبح اپنے مکان ہی کے متصل مدفون ہوے دیکھنے والے بیان کرتے ہین کہ بعد انتقال چہرہ مبارک بالکل نورانی تھا اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ استراحت فرما رہے ہین۔ اندازہ کیا جاتا ہی کہ مرحوم ومغفور کی عمر ۶۱ برس سے متجاوز تھی۔

"البیان"، علامۂ آسی رضی اللہ عنہ کی علمی سرپرستی اور علو ہمتی کا نتیجہ تھا اور آجتک آپ ہی کی سرپرستی مین جاری تھا۔ باوجود زمانہ کی ناقدردانی اور مالی دقتون کے آپ نے کبھی گوارا نہ فرمایا کہ البیان، جو ہماری مقدس عربی زبان کا ہندوستان بھر مین ایک ہی رسالہ ہی بند کردیا جائے۔ افسوس ہی کہ وہ سرپرست اب اُٹھ گیا۔ علامۂ مرحوم کی جانکاہ موت نے جو کمی علمی دنیا مین پیدا کردی ہے اسکی تلافی اب ہونا ناممکن معلوم ہوتی ہی اب رسالہ کے قیام کا بار قوم کے ذمہ ہے جس پر واجب ہی کہ اس سرپرست کی یادگار مین نہ صرف جاری رکھے بلکہ اعلیٰ پیمانہ پر چلانے کے لیے قلم سے اور درم سے مدد کرے۔ ہندوستان مین سات کروڑ مسلمان آباد ہین

نہایت افسوس ہو اگر وہ اپنے اس مذہبی مقدس عربی زبان کے پرچہ کو نہ قائم رکھ سکین۔ اگر معاونین البیان ہمت کرین اور قدر افزائی سے کام لین ایک لاکھ ناظرین کا ہو جانا کوئی بڑی بات نہین، صرف توجہ اور علو ہمتی شرط ہی۔ اگر قوم نے ہماری اعانت کی اور اس علمی مقدس پرچہ کی سرپرستی کی تو وہ سب دیرینہ خرابیان یعنے اشاعت مین غیر معمولی تعویق وغیرہ جسکے اکثر ناظرین شاکی ہین بالکل دور ہو جائینگی۔ یہ مستقل ارادہ کرلیا گیا ہو کہ علامۂ آسی مرحوم مغفور کی یادگار "البیان" کو قوم کی سرپرستی اور اعانت سے قائم رکھا جائے۔ اسکے لئے انتظام کیا گیا ہے کہ آیندہ سے انشاء اللہ وقت پر شائع ہو اور باقاعدہ نکلے۔ پچھلے چند مہینون مین جو البیان کی اشاعت مین تاخیر ہوئی اسکی وجہ محتاج تصریح نہین۔

اب ہم علامۂ آسی قدس اللہ سرہٗ کی غیر مطبوعہ تصانیف کا کچھ اقتباس ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔ اگر خدا نے ہماری مساعدت کی اور ہمین موقع ملا تو ہم انشاء اللہ علامۂ آسی رحمۃ اللہ علیہ کی مفصل سوانح عمری معارف اللہ کے سلسلہ مین شایع کرینگے منجملہ انکی تصنیفات کے ایک طویل قصیدہ ہی جسمین بڑی تحقیق و تدقیق کے ساتھ اُردو زبان کی اُن غلطیون کی اصلاح کی ہو جو عام طور پر زبان زد خواص و عوام ہین۔ قصیدہ کو اس طرح شروع فرماتے ہین۔

## انتخاب از قصیدہ

| | |
|---|---|
| بلا حمدِ خالق سب انشا غلط ہے | بلا نعتِ احمد سب املا غلط ہے |
| بلا منقبت آل و اصحاب کے بھی | ہے لکھنا غلط اور پڑھنا غلط ہے |
| خصوصاً خلافت کے چارون صحابہ | ذرا بھی خلاف انمین کرنا غلط ہے |
| وہ صدیقؓ و فاروقؓ و عثمانؓ علیؓ ہین | خلافت مین شک ایکے لانا غلط ہے |
| یہ اُردو زبان ایسی بگڑی کہ جس کا | بگڑنا صحیح اور بننا غلط ہے |

مگر ہاں جو ہو قوم کی کچھ تو جسے
اِس اُردو کی تعریف ہی غلط بحث
اگر ہو کم و بیش سو شون کی گنتی
وہ ٹکسال باہر ہین صحت کی رو سے
غرض اتنی صحت تو ہو آدمی کو
جَہنّم صحیح اور غلط ہے جُہنّم
ہے سَر رِشتہ آیا نہ آیا سِر رِشتہ
حِجامت صحیح اور غلط ہے حَجامت
قُراقُر صحیح اور غلط ہے قَراقُر
آواز ریاح شکم ۱۲
مُلازم صحیح اور غلط ہے مَلازم
نوکر ۱۲
چُغل اور دُوم اور فتیلہ ہے ثابت
اِسی طرح آیا پلیتہ بھی مہمل
غلط عرصہ مدت کے معنون مین آیا
میدان ۱۲
ہے بکرید بقرید شب رات مہمل
بقر عید ۱۲ شب برات ۱۲
اِجارہ صحیح اور غلط ہے اِجارا
مُعاتب کو معتوب تُفلی کو قُلفی
اَجنّہ ہے جمع جنین اے لغت دان
بچہ شکم ۱۲
سِقایہ صحیح اور غلط ہے سَقاوہ
لغت مین تو رشوت ستان مُرتشی ہی
ہے اَفعیٰ صحیح اور غلط آیا افعی
یعنی زبان حرب مین ۱۲
بر کُلت شخت کمبخت اور نخالص
خالص ۱۲

تو پھر بن کے اسکا بگڑنا غلط ہے
تو اس مین تو ہر اک زبان کا غلط ہے
تو اس سے بھی حرفون کا شوشا غلط ہے
کہ تصحیح مین جنکا سِکّا غلط ہے
کہ بیچارہ کی جا بچارا غلط ہے
پژادہ صحیح اور پچادا غلط ہے
احاطے کی جا حاطہ آیا غلط ہے
نصیحت صحیح اور نصیحتا غلط ہے
خِزانہ صحیح اور خَزانہ غلط ہے
ہی بَرِشتہ صحیح اور برسا غلط ہے
چغلخور دُویم فلیتہ غلط ہے
نصیبہ صحیح اور نصیبا غلط ہے
مُطالع مُنافع مَسالا غلط ہے
گوشت ۱۲ شوربا ۱۲
اسی طرح گوشل و رشوروا غلط ہے
اشارہ صحیح اور اشارا غلط ہے
اَجِنّہ کو جِنّات کہنا غلط ہے
مگر جمع جِن اسکو کہنا غلط ہے
بجا زآیا بزّازہ کی جا غلط ہے
پارچہ فروش ۱۲
جو راشی کہے اسکا کہنا غلط ہے
نہین فُرس مین اَفعیٰ آیا غلط ہے
اَمسنّت انامت دوانا غلط ہے

اسامی۔ آراضی صحیح آیا ہر اک — کہ آسامی۔ آراضی آیا غلط ہے
صحیح اقسیرائی غلط اقصرائی — صحیح آیا آئینہ آینا غلط ہے
غلط آیا اقلیم[نام کتاب طب ۱۲] فتح الف سے — نہ کسرے سے اِقلیم آیا غلط ہے
الاؤ آیا بے مد لغت کے مخالف — نہ آلاؤ کا مد سے کہنا غلط ہے
لغت مین ہے ہمشیر بے ہا کے آیا — اسے کہنا ہمشیرہ باہا غلط ہے
امام حسین اور امام حسن کو — زبان پر اضافت سے لانا غلط ہے
غلط غِیبَت آیا ہی غَیبَت کی جا پر — ہی مِدحت صحیح اسکا فتحا غلط ہے
غلط آیا اکسیر فتح الف سے — نہ کسرے سے اکسیر آیا غلط ہے
مزا اور مَذا غلط ہے الف سے — اسی طرح میوا و میدا غلط ہے
غلط آیا آثار اک وزن کا نام — نہین سیر و اَستار آیا غلط ہے
صحیح اَشرفی اور غلط ہی اُشرفی — فَسانہ صحیح اور فِسانہ غلط ہے
غلط اُصطبل ہے ہر اک کی زبان پر — نہین لفظ اِصطبل آیا غلط ہے
اَناس آئی ہے ناس کی جمع سمجھو — بوزن اِناث اسکو پڑھنا غلط ہے
ہے اِخوان صحیح اور غلط آیا اُخوان — ہے عَنقا صحیح اور عُنقا غلط ہے
اَحِبّا صحیح اور غلط ہے احبہ — اَعِزّہ صحیح اور عزا غلط ہے
صحیح آیا اَرقام جمع رقم مین — مگر لفظ اِرقام لکھنا غلط ہے
قیاساً اگرچہ یہ افعال سے ہی — ولیکن یہ باب اس سے آیا غلط ہے
مِساحت صحیح اور غلط ہی مَساحت[پیمایش ۱۲] — ہے جزیہ صحیح اور جُزیہ غلط ہے
غلط آکلہ اور صحیح اُکلہ[نام مرض] آیا — دُبَیلہ صحیح اور دُبَیلہ غلط ہے
غلط ہے زیادت کے معنو مین ایزاد — نہین ازدیاد اسمین آیا غلط ہے
ہی عُوج ابن عُوق آیا صحت کی رو سے — نہ ابن عُنق یہ تو موٹا غلط ہے

دوسری کتاب خمسۂ آسی ہی جسمین۔ اول اسکا قصیدہ حمد و نعت ہی جسکے ہر بیت سے
قادر الکلامی اور شاعری کا صحیح مذاق پایا جاتا ہی۔ چند ابیات اسکے لکھے جاتے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمد خداے دوسرا | نعت پیمبر خدا | بذ حبِّ آل و صحب را | سر بکنم در ابتدا |
| ربِّ بلا مُعَدَّدٍ [1] | صلِّ علیٰ محمّدٍ | مُفتَخرًا بِسَرمدٍ | مُشتَمِلاً علی المَلَاءِ |
| وَھُوَ شفیعُ اُمّۃٍ | سیّدِ کلِّ نعمۃٍ | کاشفُ کلِّ غُمّۃٍ | عارجُ ذروۃِ العُلیٰ |
| قرّۃ [2] عینِ اصطفا | غرّۂ جبہۂ صفا | دُرّۂ تاجِ اجتبا | طُرّۂ مخزنِ شفا |
| تاجِ سرِ پیمبری | شمسۂ کاخِ برتری | نورسِ نخلِ سروری | گلبنِ باغِ قُل کفیٰ [3] |
| گوشِ بحرفِ او خبر | چشم براہِ او اثر | تابعِ حکم او قدر | رو برضاے او قضا [4] |
| عالِمٌ [5] فی مَطَبِّہٖ | کُلُّ عِلاجٍ صَبِّہٖ | خافَ مقامَ ربِّہٖ | وَھُوَ نَہیٰ عَنِ الھَویٰ |
| جامعُ [6] کلِّ اُلفۃٍ | قامعُ کلِّ کُلفۃٍ | ھامعُ غُلِّ الفتۃٍ | سامعُ خُلِّ ماخلا |
| رشکِ تفرّجِ چمن | غیرتِ شمعِ انجمن | رونقِ مطلعِ یمن | طلعتِ رویتِ صفا |
| قبلۂ کعبہ روے تو | کعبۂ قبلہ کوے تو | مردمِ دیدہ سوے تو | اے بدرت شہان گدا |
| از تو وجودِ جسم و جان | وز تو شہودِ این و آن | سوے تو روے قدسیان | روے تو سوے اینما [7] |

[1] مُعَدَّدٍ شمار کردہ شدہ و سرمد ہمیشہ و مدی بروزن ادا نہایت و بیحد غمہ گردہ غم اندوہ و ذروہ کنگرہ و علی جمع علی بلند پایا ۱۲
[2] قرہ مردمک و خنکی غرہ سپیدی و روشنی طرہ کیسہ ۲ [3] آیہ کریمہ قُل کفیٰ باللّٰہِ بینی و بینکم شہیدًا یعلم
ما فی السمٰوات والارض یعنی بگو ای محمد بس ست خدا گواہ میان من و میان شما میداند انچہ در آسمانہا و زمین ست جزء ۲۱ رکوع ۲ [4] قضا
حکم الٰہی در مخلوقات کہ دفعۃً واقع شود و قدر انچہ بتدریج بر طبق آن حکم اولین بعرصۂ ظہور رسد پس قضا بمنزلۂ امر ست
و قدر مثل مامور ۱۲ [5] یعنی علاج کرد در مطب خود ہر علاج عشق محبت خود را و خاف مقام ربہ اقتباس ست از آیہ کریمہ واما
من خاف مقام ربہ ونہی النفس عن الھویٰ فان الجنۃ ہی الماویٰ یعنی ولیکن ترسیدہ باشد از ایستادن
بحضور پروردگار خویش و باز داشتہ باشد نفس را از شہوت پس ہر آئینہ بہشت ہمانست جاے او ۱۲ [6] جامع
جمع کنندہ ہر تیر دفع کنندہ ہر تکلیف بارندہ آب روان تشنگی محبت شنوندہ حال دوست خلوت [7]
آیہ کریمہ فاینما تولوا فثم وجہ اللّٰہ یعنی پس ہر سو کہ رو آرید ہما جاست روی خدا ج ۱ ر ۱۲ ۱

اوّل ما خلق توئی آخر ما سبق توئی
روشنیِ فلک توئی از پسِ پردهٔ وجی

طوبیٰ و سدره سایات رفرف و قاب پایه ات
کرسی و عرش پایه ات لوح و قلم علم ترا

امی و علم مخزنت عرشی و فرش مدفنت
فرشی و عرش مسکنت سفلی و علویت سرا

آسی ازین کهن سرا باشد اگر سفر ترا
در دو زبان کن این دعا صلّ علیٰ نبیّنا

دوم قصیدهٔ نعتیه عربیه ہے جسکے ٦٢ - ابیات مین ناظم نے داد فصاحت و بلاغت دی ہے
چنانچہ فرماتے ہین

اَلصُّبحُ صَفَا مِنْ صَفْوَتِهٖ
صبح روشن ہوئی آپ کی روشنی سے

وَالنَّجْمُ ضَحَا مِنْ ضَحْوَتِهٖ
اور ستارہ چمکا آپ کی چمک دمک سے

طَلَعَ الْفَجْرُ مِنْ جَبْهَتِهٖ
روشن ہوئی صبح اپ کی پیشانی سے

لَمَعَ السَّحَرُ مِنْ طَلْعَتِهٖ
چمکی فجر آپ کی روشن صورت سے

فَشَرِیْعَتُنَا بِطَرِیْقَتِهٖ
پس سیدھا راستہ ہمارا آپکی پیروی مین ہے

وَطَرِیْقَتُنَا بِحَقِیْقَتِهٖ
اور طریقہ ہمارا آپ کے حق ہونے مین ہے

فَازَ الزُّلْفٰی مِنْ زُلْفَتِهٖ
پہنچے مرتبہ اعلیٰ کو اپنے عالی مرتبے سے

وَعَلَا الْعَلْیَا مِنْ رِفْعَتِهٖ
اور چڑھے آسمان پر اپنی بلندی سے

رَقَصَ الطَّیْرُ بِتِلَاوَتِهٖ
ناچتی تھین چڑیان آپ کے قرآن خوانی سے

طَرِبَ الْعَیْرُ بِقِرَاءَتِهٖ
خوشی مین آتے تھے پرندے آپکی خوش الحانی سے

اَشْهٰی اَصْفٰی بِصَفِیَّتِهٖ
ہر چیز خواہش کی گئی اور برگزیدہ آپکی برگزیدگی سے ہے

اَحْلٰی اَحْلٰی بِحَلَاوَتِهٖ
ہر چیز پسندیدہ اور شیرین آپکی شیرینی سے ہے

نَدِمَتْ حُسْنٰی بِوَسَامَتِهٖ
نادم ہوتے تھے حسین معشوق آپکے حسن جمال سے

خَجِلَتْ طُوْبٰی بِرَشَاقَتِهٖ
شرمندہ ہوتے تھے خوش قد محبوب آپکی خوش قدی سے

سلہ فرمود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اول ما خلق اللہ نوری یعنی اول چیزیکہ خدای تعالی در ابتدا آفرید نور من است ۱۲

هُوَ فِي الْحَرَمِ لِذَوِي السَّلَمِ
آپ حرم محترم مین واسطے اہل اسلام کے چھتا ہین

جَبْحُ الطَّرَمِ لِعُذُوبَتِهِ
بہتی ہوئی شہد کے اپنی شیرینی سے

نَضِرَ الصَّحْرَا خَضِرَ الْغَبْرَا
تر و تازہ ہو گیا جنگل سرسبز ہو گئی زمین

سُفِرَ الْخَضْرَا مِنْ رُؤْيَتِهِ
روشن ہو گیا آسمان آپکے دیکھنے سے

فَمُحَمَّدُنَا هُوَ اَحْمَدُنَا
پس محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے نبی ہین

وَ مُمَجَّدُنَا مِنْ مَجْدَتِهِ
وہی ہمارے بڑے بزرگ ہین اور بزرگی دیے گیے ہین اپنی بزرگی سے

يَرْجُو الْاسِيْ رَبَّ النَّاسِيْ
امیدر کہتا ہے آسی غمگین یعنی مصنف آدمیونکے پروردگار سے

يَوْمَ الْبَاسِيْ بِشَفَاعَتِهِ
قیامت کے دن انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سفارش سے

سوم قصیدہ موسوم بہ بے حجابی خانہ خرابی ہے جسمین بے حجابی کے نقائص ایک قصے کی طور پر بیان کیے ہین۔ حمد و نعت کے بعد فرماتے ہین۔

ایک صاحب تھے کہ تھا جنکا مذبذب مذہب
لیکن آزادیٔ نسوان کو سمجھتے تھے احب

پردے کو توڑ دو کہتے تھے بصد غیظ و غضب
پردے کو چھوڑ دو کہتے تھے بصد شور و شغب

سرمین سودا تھا نئی روشنی کی ظلمت کا
جوش زن دل مین تھا یورپ کے تمدن کا طرب

سجدے کو ہیٹ تھا اور مسح کو کالر مانع
پھر وضو ہاتھونکا کس طرح سے ہو کنکے سبب

بالکل آزاد تھے پابند کسی دین کے نہ تھے
نہ تھے ہندو نہ یہودی نہ نصارا نہ عرب

اسی طرح صاحب کی وضع و لباس وغیرہ کا اچھی طرح خاکہ کھینچ کر فرماتے ہین۔

دیکھکر میمون کو بے پردہ وہ بولے اکر ور
اپنی بی بی سے کہ ای صاحبۂ عقل و ادب

نعمت سیر و تماشا ہے عموماً سب کو
اسمین مردونکا خصوصاً نہین کوئی منصب

نفس خلقت مین ہین مخلوق برابر دونون
گرچہ ہین عورتون پر مرد قوی ور اغلب

بلکہ تم مردونسے اقویٰ مدم الصرف مین ہو
ایک تا نیثی الف آیا بجا سے دو سبب

دیکھو آزادی سے مردون کی طرح عورتین بھی
حج مین عیدین مین مسجد مین چلے جاتے ہین سب

انکی بیوی پڑھی لکھی اور پردے کی حامی تھی۔ چنانچہ انکی رائے سے اختلاف کرتی ہے

پردہ داری بود از نشانِ عفت — حرفِ بے پردگی از پردۂ عصمت مطلب
آج تک خیر سے اس کنبے مین پردیکے خلاف — نہوا کوئی نہو گا کبھی آیندہ نہ اب
کیا عجب اسمین مجھے قوم کی جانب سے ملے — بے حیائی کا خطاب اور مذمت کا لقب
پھر تو بدنامی سے ہوگا ہمین اور نیز تمہین — کس قدر صدمہ و غم درد و الم رنج و تعب
اور بھی اس باب مین پردیکی یہ آیت اُتری — عورتین گھر سے بلا پردہ نکلجاتی تھین جب
نَزَلَتْ اٰیَۃُ یُدْنِیْنَ عَلَیْھِنَّ اِلَخْ — فَمِنَ اللّٰہِ لَنَا اُلْبُسُ جَلَابِیْبَ[1] وَجَبْ
کیا نہین پردہ کے اثبات مین یہ نصِّ صریح — کیا نہین پردے کے معنو نہین تَجَلْبَبَ[2] جَلْبَبْ

جب بحث مین غالب آئے تو دوسرا طریقہ اختیار کیا

کہا کل دن کو تو کی سیر اکیلے ہمنے — آج ہوٹل چلو ساتھ اپنے کہ ہے چاندنی شب
ہین وہان میز پہ ہر قسم کے کھانے طیار — جن کو دیکھا نہین تمنے کبھی پردیکے سبب
ہم تم آزادی سے کھائینگے اُن احباب کے ساتھ — حُبِّ قومی و دلی درد ہے جن کا مشرب

آخر عورت تھی!۔ اسکے کہنے مین آگئی

پس کہا لو جی میان آپکا کہنا ہی سہی — مجھے مطلوب وہی ہے جو تمھاری ہو طلب
خوش ہو لو آج ہی سے مین نے اُٹھایا پردہ — چلو گلگشت گلستان کرو یا سیر کلب
پھر تو وہ مردونکے ہر جلسہ مین بے شرم و حجاب — دیتی تھی ہوکے کھڑی لکچر و اسپیچ و خطب
شوق سے پھرتی تھی بازار و چمن مین ہر روز — ذوق سے کرتی تھی ناٹک کا نظارہ ہر شب
جب ذرا سی بھی طبیعت ہوئی ناساز کبھی — نبض دکھلانے چلی جاتی تھی بے پردہ مطب
خلق بلبل تھے سب اُس گل پہ فدا حسن پرست — جوبن اپنا وہ دکھاتی تھی ہر اک جلسہ مین جب

[1] پس اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہمارے واسطے اوڑھنا پردے کی چادرونکا واجب ہوا تفسیر اس آیت کی دیکھو ۱۲ عبد
[2] جَلْبَبَہٗ جَلْبَبَۃً یعنی چادر پوشانید اورا و تَجَلْبَبَ تَجَلْبُبًا چادر پوشید و جلباب بالکسر چادر کہ زنان

کبھی ممبر کبھی سکرٹیری اور صدر کبھی — کبھی سرحلقۂ میٹنگ کبھی سرخیل کلب
ذوق سے کھاتی تھی ہوٹل کے مطاعم پر دن — شوق سے دیکھتی تھیٹر کے تماشے ہر شب
چلے ٹم ٹم پہ اُسے لیکے وہ صاحب اک روز — مین نے ڈونکا تو کہا مال عرب پیش عرب

اسکے بعد اُس بیوی کے حسن کی تعریف ہی۔ اور بے پردگی کا خاکہ۔ انجام کار اور اُسکا کسی کے ساتھ بھاگ جانا۔ شوہر صاحب بی بی کے فراق مین بیچین ہین اور اپنی عقل پہ تفرین کرتے ہین پردے کو عین سبب عفت و پاکبازی کہتے ہین۔ فرماتے ہین کہ

دن تو کیا رات کو بھی عورتین نکلین نہ کبھی — اگرچہ ہے حکم مین پردے کے وُجود ہر شب
ننگ و ناموس کے پردے مین رہین خیر کے ساتھ — انھین بے پردگی کے شر سے بچانا یارب
مرد بھی فَاعْتَبِرُوْا یَا اُولِی الْاَبْصَار پڑھین — عورتون کو بھی سبق پردہ کا دیتے رہین سب
اِسی اِس نظم دل آویز سے ثابت یہ ہوا — دینِ اسلام مین ہی پردہ ہی عصمت کا سبب

قصیدۂ چہارم ۲۵۵ بیتونکا مناظرہ اسلام و نیچر ہی

دوش دیدم کہ شدہ نیچر و اسلام بہم — ہمچو گردان کہ بجنگ آمدہ با صد دم و خم
(اکھاڑہ ۱۲)
شد بپا ہر دو طرف معرکۂ جنگ و جدال — مثل جاپانی و روسی کہ ستیزند بہم
گفت نیچر من و تو متحدیم از رہ دین — چند جا با تو مگر گونہ خلافی دارم
اینچہ پابندیِ رسم و رہ دقیانوسی — اینچہ مشغولیِ اذکار و وظائف بہم
اینچہ از بہر زیارت بمقابر رفتن — اینچہ گہ زیر زدن طنطنہ گہ نغمہ بہ بم
(آواز باریک ۱۲)
اینچہ پیری چہ مریدی و چہ خرقہ شجرہ — اینچہ کشف و چہ کرامات و چہ امر ملہم
اینچہ دستار و چہ تسبیح و چہ دلقی در بر — اینچہ گفتار و چہ رفتار و چہ تقلید امم
اینچہ ریش ست زمیش ست کہ بیش ست از حد — اینچہ عمامہ و سرپیچ کہ دارد صد خم
گفت اسلام کہ اے دشمن دینِ اسلام — ملح دین راکن انسان بمذمت منضم
اکثرش مضحکہ جو بعض عوام جہلاست — ورنہ من ہم بتو زین گونہ مطاعن گویم

اینچه طره سر سر اینچه شگافی پس پشت
اینچه سوط است چه کوط است چه چوبی سرخم

اینچه جاکٹ کف و کالر چه گلوبند و کمر
اینچه پتلون و چه هیٹ است گرانبار الم

اینچه رویت بود از سبلت و ستردن لحیتی
اینچه مویت بود از زیره و زبره زنده کم

اینچه بر خویش کنی ظلم در ارسال بروت
اینچه بر ریش زنی استرۀ ظلم و ستم

روی اسلام ز ریش ست و خرابش چه کنی
روز محشر چه روی پیش محمد صلعم

حکم بر ظاهر اسلام شریعت باشد
حکم صورت بود اندر سر سیرت محکم

بر قیاسی که بود صورت اسلام نماز
همچنان ریش بود صورت مسلم ز سلم

گفت اسلام که ای نیچر تصویر پرست
تو که ذی روح تصاویر نهی در البم

گرچه این عکس ز فوٹو ست ولیکن منهی ست
نهی تصویر ازین صنعت خاص آمده عم

گفت نیچر که ازو نیست پرستش مقصود
علت و حرمتش این بود بهر شاه امم

اکلها در دهم چون دُرر اندر دُرجک
شکلها در سر من چون صور اندر البم

خود مصور بُدن وصف خدا آمده نیز [۱]
خود در اخلاق تخلق بخدا آمده هم

گفت اسلام بود حرمت تصویر بنص
رفع علت [۲] ندهد حکم جوازش جز ذم

لازم آید هم ازین قاعدۀ رفع علل
رفع معلول ز بتها و وثنها و صنم

رفع علت [۳] نبود موجب رفع معلول
ورنه یک قطرۀ می کیف نیارد در کم

۱ کما قال الله تعالی وَهُوَ الَّذِي يُصَوِّرُكُمْ فِي الْأَرْحَامِ كَيْفَ يَشَاءُ یعنی آن صدای ست که صورت شما را در رحمها مهیا و سازد چنانکه خواهد ۱۲ ۲ محتاج الیه را علت نامند خواه احتیاج شی بسوی او در حقیقت خود بود یا در وجود خود و محتاج را معلول خوانند و علت دو گونه است تامه و ناقصه ناقصه آنست که جزو باشد از تامه و آنرا اقسام ست مادیه و صوریه و فاعلیه و غائیه اول آنست که جز باشد از معلول لیکن واجب نیست که معلول موجود بود بدان بالفعل همچو طین از برای کوزه و صوریه آنست که جزء بود از معلول لیکن واجب که معلول بدان بالفعل باشد همچو صورت از برای کوزه و فاعلیه آنست که وجود معلول از وی باشد همچو کوزه گر از برای کوزه و غائیه آنست که وجود معلول از برای وی است همچو غرض مطلوب از آن مثل جلوس بر سریر و علت فاعلیه وی که بسیط بود صدور اکثر از واحد از وی محال است ۱۲

علت حرمت تصویر پرستش نبود　　شرک با خالق اشیاست بکیفیت و کم

صنعت صورت ذی روح بخالق خاص است　　عام نبود که دران خلق تواند زد دم

لاجرم هیچو قماره آمده در حکم حرام　　باختن معنی او هست به میسر توام

گفت نیچر که ربا را بعلیگڈھ بنکی　　قائم از بهر فنا هست تو می بخم

قوم را باز رسد سود دے فقد اکثر حاجت　　پس بلا سود چه سان سود دهد دام درم

قوم بے سود بود ره و بتنزل هر آن　　قوم با سود نهد رو بترقی هر دم

حرمتش رفت و اباحت بضرورت آمد　　دار حرب از پی آن الگه هند آمده هم

گفت اسلام که هند آمده دار الاسلام　　کاندرین نیست خلافے علما را باهم

شبهتے نیست در اسلام تحریم ربا　　زانکه در حرمت آن حکم خدا شد محکم

پس بلا وسوسه در بودن حکم نهیش　　نص قرآن مجید ست بحکم محکم

گفت اسلام بخوانیم درود و تسبیح　　گفت نیچر بود این هر دو نکو هیده شیم

گفت نیچر که بود باطل و حق نیست دران　　گفت اسلام که این هست حق و نیست عدم

تو که نیچر بتک چاه تنزل نازل　　من که اسلام در ایوان ترقی مسلم

گفت نیچر که ای اسلام نگون سر قا وقع　　گفت اسلام که ای نیچر نیچر فا فهم

یعنی این نام مرکب ز نی و چر دار ی　　نے چریدن به بهائم سزد و نے به نسم

نیچر آخر سپر انداخت به پیش اسلام　　زانکه روباه چه سر پنجه زند با ضیغم

ماهتاب بے چو برافتد بکتان گرد د چاک　　آفتابے چو برآید رود از گل شبنم

گفت اسلام بصد صولت و فر با نیچر　　من که مانم بهز بره و تو کرمانی بغنم

اِنَّ بِالْحُلَةِ لِلنَّيْچَرِ قَالَ الْاِسْلَام　　اِنِّيْ اَعْلَمُ فِي الْمَنْطِقِ مَا لَا تَعْلَمُ

گفت اسلام که من مورد امکان اخص　　گفت نیچر که منم محل اطلاق اعم

یعنی از نیچری آزادی و اطلاق آمد　　هیچو اسلام باحکام مقید نشوم

قید امکان او امر پئے اسلام بود — طوق اطلاق نواہی بگلویم توام

گفت نیچر کہ ندانی تو دلیل لمّی — گفت اسلام کہ لمّی وہم انّی دانم

کردگل منطق اسلام چو جذر منطق — نیچر از ناطق لا آمدہ چون جذر اصم

الغرض از پس ابحاث و تقاریر طویل — نیچر از منطق اسلام شد آخر ابکم (گنگ ۱۲)

ابھی اسلام شدہ غالب و نیچر مغلوب — حال نیچر شدہ چون حالت حرف مدغم

**پنجم قصیدہ ہمدردی و جوانمردی جسکے چند ابیات بطور نمونہ پیش کیے جاتے ہین —**

با ہزاران حمد و شکر داور دادار باش — با فراوان نعت و ذکر احمد مختار باش

واقف اسرار باش و کاشف استار باش — باش در ہر جا کہ باشی لیک بے آزار باش

تشنہ باش و یا گرسنہ خفتہ یا بیدار باش — ہر چہ باشی باش لیکن اندکے زردار باش

اَیُّهَا السَّاقِي اَدِرْ كَأْسًا مِنَ الْخَمْرِ الطَّهُور — وز مئ سرجوش قومی جوش دل سرشار باش

تا توانی از عطا و رافت و رحم و کرم — مرہم زخم دل قوم جگر افگار باش

سُدّہ افلاس وارند اہل ملک اندر جگر — بہر اخراجش بجائے شربت[۱] دینار باش

خیر خواہی کن اگر باشی تو خیر اندیش قوم — در رہ پند و نصیحت سعدی و عطار باش (مصلح الدین ۱۲ فرید الدین ۱۲)

زین چہ حاصل قوم خود را خاص باشی غمگسار — عام با نوع بنی آدم بہ دل غمخوار باش

یاری دہم یاوری را گر اثر داری بہ دل — با مساکین و یتامی یاور و ہم یار باش

گر تو مردی مردمی مردانگی را خادمی — خادم مردان و غمخواران قوم زار باش

از دیانت وز امانت در میان اہل ملک — پیش ہر کس سرخرو چون لالہ و گلنار باش

آبروے گوہر درد دلی خواہی اگر — در گلوے قوم چون عقد در شہوار باش

با خوشی و بے خلش در دوستان و دشمنان — مثل بلبل در گلستان مثل گل در خار باش

از خلوص دل بباطن قوم را ہمدرد شو — گو بظاہر در خلائق نیک و یا بدکار باش

۱ه در مخزن الادویہ خاصیت شربت دینار را مخرج سُدّہ جگر نوشتہ ۱۲

قوم را ہم دست وہم بازوی وہم پای قوی — قوم را آلات وہم ادوات وہم اوزار باش
معنی ہمدردی قومی ہمین ست وہمین — نیک افعال ونکو اقوال و نیک اطوار باش
باش در قومی گلستان نونہالی سربلند — کاندران از خیر خواہی نفحۂ بیزار گلہا باش
اولاً فرما طواف کعبۂ خدمات قوم — ثانیاً بیت الحرم را حاجی و زوار باش
محسن الملک و وقار الملک و سر سید صفت — قوم را ہم یاور وہم یار وہم غمخوار باش
ہمچو شبلی ناظم ندوہ بعلم و انتقاد — عالم علم کلام و ناقد اخبار باش
خالصاً بقدر کنی خیرے تو یک یک بار اگر — در جزا ایش مستحق اجر دہ دہ بار باش
باش در دنیای دون ہمچون مسافر در سرائے — یا چو رہرو رہ بمنزل بر سر رہوار باش
ای پسر خواہی کہ برخوردار باشی در جہان — ہمچو آسی عامل ستہ امر بر خوردار باش

انتخاب از مجموعۂ رباعیات مسمّٰی بہ چندین شکل برلے اکل۔ بادشاہ ۔ اردلی۔ اشتہاری اطباء۔ نیچری۔ پیرو سرسید۔ طلبۂ علیگڈھ کالج۔ درویش قانع

## بادشاہ

شاہ بر شاہ دگر فتح و ظفر میخواہد — لشکر و طبل و علم تیغ و سپر می خواہد
تخت و دیہیم بصد شوکت و فر می خواہد — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

## اردلی

اردلی خاص کہ پیغام رساند بحضور — گوید آن را کہ در آید بحضور پُر نور
اندکی باش کہ اینک کنمت پیش ضرور — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

لہ این معنی مستفاد ازین آیۂ کریمہ است ۱۲ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا ۱۲ ؎ کما فی الحدیث الصحیح کُنْ فِی الدُّنْیَا کَاَنَّکَ غَرِیْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِیْلٍ ۱۲ ؎ یعنی لفظ برخوردار کہ در عرف بمعنی سعادتمند مستعمل ست در حقیقت از سہ امر مرکب باشد یکے بر از بردن یعنی براہ سفر آخرت توشۂ از زاد و دہش و احسان ونکوئی ہمراہ خود ببرد دوم خور از خوردن یعنی بحکم کُلُوْا مِنَ الطَّیِّبٰتِ ہر چہ از اکل حلال و مال طیب میسر آید بخورد سوم دار از داشتن یعنی برای اہل وعیال خود چیزی ہم از باقیات صالحات معاش نگہدارد کہ تا بعد مردن خود ایشان را بوقت ضرورت بکار آید ۱۲۔

## اشتہاری اطبا

آن اطبا کہ سراسر ہمہ حرص آزند — اشتہارات دہند اشہب دعوا تازند
ہمچو غوکان برشکال بلند آوازند — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

## نیچری

نیچری دعوی ہمدردی قومی بکند — ادّعائیست کہ از صدق مُعرّا باشد
خود گدائی کند و ہیچ گدارا ندہد — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

## پیروِ سرسید

آنکہ در سر ہنر سرسیدِ نیچر دارد — تخمِ ہمدردیِ قومی بدل و جان کارد
از پئے قوم سُوالے چو گدا پیش آرد — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

## طلبۂ علیگڑھ کالج

آنکہ باشد بترقیِ مدارج عارج — گوید از بہرِ پس اندازی داخل خارج
وَآن سوپی فنڈ بدہ بہر علیگڑھ کالج — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

## درویش قانع

مگر آن کس کہ گہی لب نگشاید بسوال — قانع و شاکر و صابر بود اندر ہمہ حال
آسی اورا نتوان گفت چنین قرعِ مقال — بہر اکل این ہمہ شکل ست کہ زر می خواہد

ہمارا ارادہ ہی کہ ان تمام نظمون کو چھاپکر پبلک کی خدمت مین مرحوم کی آخری یادگار پیش کرین۔

# خصوصیات عربی

یہ مضمون جناب قاضی تلمذ حسین صاحب ایم۔ اے (علیگڈھ) ہیڈ ماسٹر صیغۂ تعلیم انگریزی ندوۃ العلماء کے پرزور قلم کا نتیجہ ہو، آپ کو عربی زبان سے ایک خاص دلچسپی ہو۔ آپنے آئندہ بھی اسیطرح سلسلۂ مضامین کا وعدہ فرمایا ہو۔

عربی زبان ایک عجیب زبان ہے جو اپنی بعض خصوصیات کے اعتبار سے کل زبانون سے ممتاز ہو۔ علماء یورپ جو السنہ قدیم کی تحقیقاتون مین مشغول رہتے ہین، اُنھون نے بہت محنت اور تحقیق سے یہ راے قایم کی ہو کہ جو زبانین اسوقت دنیا مین رائج ہین وہ تین اصل پر جاکر ختم ہوتی ہین ایک اصل آریہ ہو جس سے ایشیا مین سنسکرت، ژند و فارسی پیدا ہوئین، اور یورپ مین اسی زبان سے یونانی۔ لاطینی اور اسکی شاخین (انگریزی۔ فرانسیسی وغیرہ) ظاہر ہوئین۔ دوسری اصل ترکی ہے جو کسی وقت مین ترکستان اور منگولیا کی زبان تھی۔ تیسری اصل سمیاطی زبان ہو۔ اسے عربی۔ عبرانی۔ قلدی۔ حمیری۔ بابلی اور سریانی زبانین پیدا ہوئین۔ (ان اصلون کے سوا اب ایک اصل اور بھی مانی جاتی ہو جو ان زبانون پر حاوی ہو جو جزائر بحر الہند وغیرہ مین بولی جاتی ہین)

اس وقت مقصود ان تمام قبائل السنہ مین صرف عربی کی چند خصوصیات کا بیان کرنا ہو۔

اول بلحاظ درجہ کے عربی شق اول مین ہو یعنی وہ کسی دوسری زبان سے نہین نکلی ہے بلکہ مثل سنسکرت اور یونانی کے تقسیم اول مین شامل ہے۔

دوسرے بلحاظ قدامت کے یہ نہین ثابت ہوسکتا کہ کوئی اور زبان عربی سے قدیم ہو سمیاطی زبان کی شاخون مین سریانی عبرانی سے نکلی ہے۔ بابلی اور قلدی زبانین بالکل جداگانہ ہین۔ اور ان کے زمانہ کا کوئی خاص یقین نہین ہوسکتا۔

حمیری اور عربی دراصل تھوڑے فرق سے ایک ہی زبان ہو۔ عرصہ تک یہ خیال قائم رہا ہو کہ عبرانی عربی سے مقدم ہو، عبرانی زبان مین قدیم آسمانی کتابون کا ہونا اور متواتر پیغمبرونکا

عبرانی زبان مین تکلم کرنا۔ بنو اسرائیل کی تہذیب کا عرب کی تہذیب سے مقدم ہونا۔ مذہبی اعتبار سے یورپ کا عبرانی سے قریب ہونا، ایسے شواہد اور اسباب ہین جنھون نے لامحالہ یہ خیال پیدا کردیا کہ عبرانی کو عربی پر ترجیح دیجاے مگر غور و تامل کے بعد کوئی شبہہ باقی نہین رہتا کہ عربی۔ عبرانی سے قدیم ہو۔ علماءالسنہ اس امر پر متفق ہین کہ ہر زبان کی قدامت کا پتہ اُس کی صرف و نحو سے چلتا ہو۔ جس قدر قواعد وسیع اور پیچدار ہونگے اُسی قدر زبان قدیم سمجھی جائیگی کیونکہ ہر ایک دور جدید اس امر کا آرزومند ہوتا ہو کہ قواعد مختصر، سہل اور صاف ہون۔ یہی وجہ ہو کہ جدید زبانون مین اعراب مطلق نہین ہین۔ اور جسقدر حادث زبان ہوگی اُسی قدر اشتقاق بھی اُس مین کم ہونگے چنانچہ زمانۂ موجودہ مین جو عربی مصر وغیرہ مین بولی جاتی ہو اس مین اعراب کا بہت ہی کم لحاظ کیا جاتا ہو اور وہ زمانہ دور نہین جب عربی سے کلیتہً اعراب ساقط ہوجائین اور یورپ کی زبانون مین اشتقاق روز بروز گھٹتا جاتا ہو۔ بس جب اس کلیہ کو پیش نظر رکھکر دیکھا جاتا ہو تو معلوم ہوتا ہو عربی عبرانی سے قدیم ہو کیونکہ عربی کی صرف و نحو اور اُس کی پابندی اعراب عبرانی سے بدرجہا زیادہ دقیق اور وسیع ہین۔ علاوہ ازین الفاظ کا مقابلہ خود اس بات کو ظاہر کردیتا ہو کہ عربی نے عبرانی کو مدد پہونچائی ہے۔

تیسری خصوصیت عربی کی یہ ہو کہ اس مین ہر خیال کے اظہار کے لیے ایک وزن جداگانہ ہو ترکیب الفاظ سے اس مین بہت کم کام لیا جاتا ہو۔ صیغۂ تثنیہ۔ اسم ظرف۔ اسم آلہ۔ اسم تفضیل مبالغہ اور زبانون مین الفاظ ترکیبی سے بنائے جاتے ہین، عربی مین ان کیلئے جداگانہ اوزان مقرر ہین اور اس اعتبار مین وہ اپنی بہن حمیری سے فوقیت رکھتی ہو۔ حمیری مین اظہار مبالغہ کا کام ماضی یا مضارع سے لیا جاتا ہو۔ مثلاً شمر (حمیری مین یہ صیغہ ماضی مبالغہ کے معنی مین استعمال ہوتا ہو) عربی مین اس کے جداگانہ لفظ شمار موجود ہے۔ یا یرعش اور یشرب مضارع کے صیغے ہین اور حمیری مین مبالغہ کے کام آتے ہین۔ عربی مین اشدار عاشاً اور اشد تشربًا بولا جائیگا۔ ماضی اور مضارع کو تکلیف دینے کی ضرورت نہین ہو

چوتھی خصوصیت جو نہ صرف عربی پر محدود ہو بلکہ کل سیمٹک زبان مین عام ہو وہ یہ ہو کہ ان زبانوں کے الفاظ عموم سے خصوص کیطرف بڑھتے ہین برخلاف اسکے آریہ زبانونکے الفاظ خصوص سے عموم کیجانب ترقی کرتے ہین۔ مثلاً ہاتھ (    ) اُردو اور انگریزی مین اسکے معنی ایک خاص عضو کے ہین اور استعارۃً قوت کے معنی بھی لیے جاتے ہین۔ برخلاف اسکے عربی مین لفظ ید کے حقیقی معنی بہاؤ کے ہین، استعارۃً اس سے قوت کے معنی لیئے گئے اور پھر اس سے ہاتھ کے معنی جو اظہار قوت کا خاص ذریعہ ہو۔ اسی طرح عربی مین سیف کے معنی اصلی نیست کردینا ہو۔ اب عام زبان مین اسکے معنی تلوار کے ہوگئے ہین۔ یا توسد کے معنی تلے اوپر رکھنے کے ہین۔ اب اُداس سے تکیہ لگانا ہو۔ اور نیز سونا۔ اس قسم کے استعارے ہر زبان مین رائج ہین لیکن انکی دو قسمین ہین ایک تو عام استعارہ جسکا مفہوم سیاق کلام سے پیدا ہوسکتا ہے مثلاً اس سیف کے معنی کہین کہین فصاحت زبان کے بھی آجاتے ہین، دوسرا وہ استعارہ جس نے اصلی معنی لفظ کو اس طرح بدل دیا ہو کہ اس کے لیے اب سیاق کلام کی ضرورت نہ باقی رہی ہو۔ جیسے سیف بمعنی تلوار۔ پس عربی کے اکثر الفاظ مین اس دوسرے قسم کا استعارہ موجود ہے۔ لیکن چونکہ اب لفظ کے معنی ہی بدل گئے ہین اس لیے اس طرف خیال نہین رجوع ہوتا۔

پانچوین خصوصیت جو سوائے عربی کے کسی قدیم زبان کو اسوقت نہین حاصل ہو وہ یہ کہ عربی اپنی اصلی قدامت کی حالت مین ابتک بولی جاتی ہو۔ حضرموت اور نجد کے اندرونی حصّص مین ابھی زبان مین کوئی تغیر نہین آیا ہو اور خالص عربی بولی جاتی ہو۔ برخلاف اس کے اب سنسکرت۔ ژند۔ لاطینی اور یونانی اور عبرانی وغیرہ کے بولنے والے کہین پر دُنیا پر نہین پائے جاتے۔

چھٹی خصوصیت عربی لغت کی ایک عجیب وغریب پراسرار کیفیت ہو۔ وہ یہ ہو کہ عربی زبان کے تمام الفاظ ثلاثی الاصل ہین۔ اگر کسی لفظ کے حروف تین سے کم ہین تو وہ کسی وجہ سے گر گئے ہین اور جو تین سے زائد ہین یا وہ الفاظ ترکیبی ہین یا حروف ہجا مین سے کوئی حرف اصل حروف مین بڑھا دیا گیا ہے۔ اس عجیب خصوصیت کا یہ نتیجہ ہے کہ ہر تین حرف کی ترکیب سے

چھ لفظ پیدا ہوسکتے ہین۔ مثلاً ا ب د۔ اس سے الفاظ ذیل بنتے ہین۔ ابد (ہمیشگی) بدء (شروع) وأب (رنج اٹھانا) دبا (یہ لفظ لغت عرب مین نہین) ادب (لٹریچر) بأد (لغت مین نہین)۔ اسی طرح قرو (کاسۂ سنگ) روق (پانی) قور (سیاہی) ورق (پتہ) رقو (مٹی کا ڈوھا) وقر (بفتح گرانی گوش وبکسر بار خر)۔ اسی طرح ضَرَبٌ (شہد اور ضُرْبٌ بسکون راء مارنا) البض (امعاء) ضبر (جہول) برض (قلیل)۔ بُفْر (بطلان شے) رضب (آب دہن)۔

غرضکہ اسی طرح پر کل حروف کی ترکیب ہوسکتی ہی، خارج از زبان الفاظ کے نکال دینے کے بعد عربی لغت کی تدوین اسی بنا پر کی گئی ہی۔ یعنی عربی لغت مین حرف آخر کے اعتبار سے باب قائم کیے جاتے ہین اور حرف اول کے اعتبار سے فصل اس طرح ہر باب چھبیس فصلون پر منقسم ہوتا ہی۔ اہل یورپ نے جو اس رمز کو سمجھکر عربی لغات حرف اول کے لحاظ سے مرتب کین ہین۔ اس کا نقصان ان لغات کے استعمال کرنے والون پر ظاہر ہے۔ ان مین ایک مادہ کے مختلف مشتقات ایک جگہ نہین ملسکتے ہین۔ مختلف کلمات اور ابواب کے لیے مختلف مقامات دیکھنے ہوتے ہین اور چونکہ اس طرح تعداد الفاظ او تکرار معانی لاحاصل طور پر زیادہ ہوجاتی۔ کتاب کا حجم بفائدہ بڑھتا ہی۔

غرضکہ یہ چند خصوصیات عربی زبان کی ایسی ہین جو دوسری زبانون مین نہین پائی جاتی ہین مین نے بہت اختصار کے ساتھ ان کا ذکر کیا ہی تاکہ طوالت زیادہ نہو جائے۔

باقی آئندہ

## البیان کی مستقل زندگی

البیان عربی کا ماہوار رسالہ ہے، ایک ایسے ملک سے نکلتا ہے جہاں نہ عربی زبان مادری ہے اور نہ اُسکے سمجھنے والوں اور پڑھنے والوں کی تعداد کثیر ہے اور عربی زبان کے لکھنے والے تو تقریباً ہندوستان سے معدوم ہیں، لیکن ایسا نتیجہ کیوں پیدا ہوا مسلمانوں کی مذہبی کم التفاتی سے، اپنی حقیقی مادری زبان (عربی) کے ساتھ بے توجہی سے اپنے اجزائے قومیت کے بھلا دینے سے، کیا یہ تعجب خیز امر نہو گا کہ یورپ اور امریکا جیسے ملکوں سے عربی کے کثیر التعداد رسائل اور اخبارات شائع ہوں اور ہندوستان کا ایک رسالہ بھی مسلمانوں کی اعانت سے نہیں چل سکتا، حالانکہ سوائے علمی مذاق کے یورپ اور امریکا کو عربی زبان سے نہ مذہبی تعلق ہے اور نہ قومی محبت ہے، خود ہمارے سامنے ایک زندہ قوم کی مثال موجود ہے جسکی زبان مردہ ہے، بھاکا اور سنسکرت اسوقت کہیں بولی نہیں جاتی ہے، خود ہندو نہیں بولتے مگر اسوقت ہندوستان میں ہندی، بھاکا اور سنسکرت زبان میں متعدد اخبارات اور رسائل شائع ہوتے ہیں اور قدردان قوم نہایت عزت کے ساتھ اُسکو لیتی ہے اور پڑھتی ہے یورپ کا ایک عالم لکھتا ہے کہ ممکن ہے کہ دنیا سے تمام زبانیں مٹ جائیں لیکن جب تک قرآن موجود ہے عربی زبان نہیں مٹ سکتی، لیکن اگر وہ عالم آج ہندوستان میں موجود ہوتا تو اُسکو اپنے قیاس کی غلطی معلوم ہوتی، البیان کی خریداروں کی فہرست مختصر نہیں ہے لیکن زرچندہ ادا کرنے والوں کی فہرست بہت مختصر ہے، بار بار کے تجربوں سے جب یہ امر بخوبی ظاہر ہو گیا کہ ہندوستان کے مسلمان اپنی مقدس زبان کی حمایت و اعانت سے قاصر ہیں تو دوسروں کی طرف نظر اُٹھانی پڑی - اور بحمد اللہ اُس دروازہ سے محروم نہ آنا پڑا اور اُسکی مستقبل زندگی ایک حد تک مستقل ہو گئی -

(۱) سب سے بڑا اطمینان اس امر سے ہوا کہ یورپ کے مشہور مستشرق (اورینٹلسٹ) اور مسلمانوں کے تنہا قومی کالج کے عربک پروفیسر جناب **ڈاکٹر جوزف ہورویز صاحب** نے البیان کی صرف علمی ہمدردی کی بنا پر سرپرستی قبول کی جناب ممدوح نے وعدہ فرمایا ہے کہ وہ اپنی پوری کوشش سے البیان کی امداد فرمائینگے، ڈاکٹر صاحب کی اس ہمدردی و احسان کے نہ صرف ہم ممنون ہیں بلکہ ہندوستان کے تمام مسلمان اُنکے شکرگزار ہونگے کہ وہ مسلمانوں کی مقدس، مذہبی قومی، اور علمی زبان کو ہندوستان میں زندہ کرنا چاہتے ہیں

(۲) دوسرا اطمینان اس سے بھی ہوا کہ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی ماڈرن عربک پروفیسر دارالعلوم جنکی اردو اور عربی انشا پردازی تمام ہندوستان میں مسلم ہو چکی ہے انہوں نے صرف اُس شغف اور ذوق کی بنا پر جو اُنکو عربی علم ادب سے ہے البیان کی آنریری اڈیٹری منظور کی ہے اور اُنکا ارادہ ہے کہ مستقل طور سے نہایت جانفشانی کے ساتھ رسالہ وقت پر

عمدہ شائع کیا جائے۔

(۳) ہم نے بھی یہ قطعی فیصلہ کر دیا ہے کہ البیان بالتوصیہ وقت ناظرین کی خدمت مین حاضر ہو یا بند کر دیا جائے کہ ہم اور ہمارے ناظرین باربار کی زحمت اور کشمکش سے نجات پائین،

البیان کے گذشتہ نمبرون کی اشاعت کے متعلق یہ عرض ہے کہ سنہ ۱۳۲۷ مین البیان کے کل نمبر محرم، صفر، ربیع الاول شائع ہوئے ہین جسکے بعد حضرت والد ماجد علامہ مولینا عبد العلی صاحب آسی نور اللہ مضجعہ کی طویل علالت اور وفات کی وجہ سے مسلسل چند مہینون تک پرچہ بند رہا، اب ربیع الثانی، جمادی الاول، جمادی الثانی پیش نظر ہے، رجب شعبان، رمضان شوال کا آیندہ نمبر ہوگا،

اس نمبر کے متعلق چند امور لائق عرض ہین،

(۱) البیان کے ساتھ عربی زبان کی مشہور تاریخ معارف ابن قتیبہ کا ترجمہ شائع ہوتا ہے اسکی اشاعت کو ایک زمانہ ہوگیا اب ہم چاہتے ہین کہ اس سلسلہ کو بہت جلد ختم کر دین اور کوئی دوسری مفید کتاب شروع کرین اسلیے شوال تک کے نمبرونکے لیے چار جز معارف دو جز دیوان آزاد بلگرامی اور دو جز مضامین اور خبرون کا ہوگا، ذیقعد اور ذالحجہ کا رسالہ ایک ساتھ عمدہ مضامین کے ساتھ شائع ہوگا،

ابتدائے سال سے رسالہ وقت پر اپنے معروف و مشہور خصوصیات کے ساتھ نکلے گا،

خاکسار عبد الولی
مالک و منیجر البیان

## ہولینڈ کے مقبوضہ شرقی ہندوستان مین مسلمانون کی حسب ذیل تعداد ہے

| | |
|---|---|
| جزائر جاوہ | ۲۷۷۸۱۶۷۱ |
| سوماترا | ۳۲۷۵۰۰۰ |
| بورنیو | ۹۷۵۴۴۰ |
| سیلیبس | ۱۱۴۰۰۰۰ |
| بانکا اور مضافات بانکا | ۷۱۲۰۴ |
| ریو اور مضافات ریو | ۹۳۴۳۴ |
| بیلیٹن | ۳۴۲۰۰ |
| صغان اور مضافات صغان | ۷۱۲۰۴ |
| ترفات اور غانہ | ۱۰۷۲۴۰ |
| تیمور اور مضافات تیمور | ۳۴۶۵۰ |
| بالی اور لمبک | ۳۶۸۴۱۸ |

ان تمام مسلمانون مین ۳۳۹۲۱۶۰۱ دیسی ہین اور ۲۳۸۴۰ عرب ہین اور ۷۵۳۱ چینی ہین اور ۵۰۶۱ ہندوستانی وغیرہ ہین اور ۷۴۳ ترک اور شامی ہین اس بیان سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ ہولینڈ کے زیر اطاعت کتنے مسلمان رہتے ہین

---

کریٹ جو دنیا کی بحری حکومت کا دوسرا پایہ تخت ہے جہان کے عیسائی باشندے مسلمانونپر نہایت بیرحمی سے ظلم کرتے ہین اور جسکے لیے آجکل ترک بیقرار ہین ان مسلمانونکی

کیا تعداد ہے پیرس کا رسالہ "اسلامی دنیا" لکھتا ہے، جزیرہ کریٹ کے کل باشندے ۳۰۳۵۴۳ ہین جن مین سے ۳۳۴۹۶ مسلمان ہین سنہ ۱۸۹۶ء اور سنہ ۱۸۹۷ء کی شورش مین بہت سے مسلمان ایک ایک کرکے جزیرہ سے نکلگئے جس سے جزیرہ کو سخت مالی نقصان اٹھانا پڑا، مسلمانونکی تعداد سنہ ۱۸۸۱ء کی مردم شماری مین ۳۲۳۴، تھی اور اخیر مردم شماری مین ۳۳۴۹۶ رہگئی، اور اب تک ہمیشہ مسلمان وہان کے مظالم سے تنگ آکر ہجرت کر رہے ہین اور چونکہ مسلمان اکثر کاشتکار ہین اسلیے جزیرہ کی آبادی پر اسکا روز بروز بہت اثر پڑ رہا ہے،

---

عمر کی درازی مین آفتاب کو بہت دخل ہے تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ جہان آفتاب زیادہ رہتا ہے وہان دیگر ممالک کی نسبت سے عمرین طویل ہوتی ہین جیسا کہ سوئیسرلنڈ کے بعض بیانات مین دیکھا جا رہا ہے لوکارنیکا صوبہ جو بحیرۂ ماگرو پر واقع ہے اور لوکانو کا صوبہ اور ماگلزیلو کا صوبہ جو نشوشیین پر سوئیسرا مین واقع ہے وہ اسلیے مشہور ہین کہ وہان بہت دیر تک آفتاب رہتا ہے وہانکے بعض مقامات مین سال مین ۳۳۱ دن آفتاب نکلتا ہے اسلیے وہان کے لوگونکی عمرین بہت دراز ہوتی ہین وہان اکثر لوگ سو برس کی عمر پاتے ہین اور اسی اور نوے برس کی عمر تو وہان معمولی بات ہے،

---

یورپ کا بہت بڑا پروفیسر جسکا نام اڈورڈ ڈی ہرٹمین تھا مرگیا اسنے ایک ضخیم تصنیف یادگار چھوڑی یہ تصنیف کل علوم فلسفہ کا خلاصہ اور نچوڑ ہے آٹھ جلدون مین کتاب ختم ہے ایک جلد فلسفہ کی ایک ایک شاخ پر مشتمل ہے،

---

فرنسیس ڈی کاہن نے فرانس کالج پر ہزارون فرسنگ کی جائداد اسلیے وقف کی تاکہ وہ اُن ماہرین علوم کو دے جو چاہتے ہین کہ ممالک کی سیر و سیاحت سے اپنے معلومات اور تجربہ بڑھائین کیا ہندوستان کی قسمت مین بھی کوئی ایسا شخص پیدا ہوگا،

---

فرنسیس ڈی کاہن نے حال مین پندرہ ہزار فرنک اسلیے وقف کیا ہے تاکہ اُس سے ہر سال دو عورتین یورپ اور ولایات متحدہ امریکا کی سیاحت کیا کرین درخواست کنندہ عورتون کے لیے شرط ہے کہ وہ کسی ہائی اسکول کی استانی ہون یا کوئی دوسری غیر مادری زبان جانتی ہون،

---

سنہ ۱۹۰۶ء مین ولایات متحدہ امریکا نے ۵۸ ہزار اور فرانس نے ۵۵ ہزار اور انگلستان نے ۲۷ ہزار اور جرمنی اور اٹلی نے بیس بیس ہزار موٹر کار بنا ڈالے،

---

قدیم زمانہ کی مدت سفر کو خیال کرو اور اس قدر کو ملاؤ کہ ایک آدمی نے ۵۰ روز مین ۶ ۱۲ گھنٹے سے دنیا کا سفر کیا،

ہجرت کا حکم ہوا اور آپ پر جہاد فرض کیا گیا۔ آپ نے اپنے اصحاب کو بھی ہجرت کا حکم دیا جو وقتاً فوقتاً مکہ سے نکل کر روانہ ہوتے رہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مع ابوبکر رض اور اُنکے غلام عامر بن فہیرہ اور عبداللہ بن ارقم دئلی کے (ایک روایت مین اریقط ہی) مکہ سے نکلے۔ آپ کے پاس بہت سے لوگون کی امانتین رکھی تھین اُنکے ادا کرنے کے لیے آپ علی کو اپنا خلیفہ بنا گئے تھے جنکو پہونچا کر وہ بھی آپ سے جا ملے۔ جسوقت آپ نے مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی ہو آپ کی عمر ترپن سال کی تھی حسب بیان ابوالیقظان رح حسان بن ثابت رض نے اسی بارہ مین کہا ہی۔

ثوی فی قریش بضع عشرة حجة — یذکر لو یلقی حبیبا مواتیا
ویعرض فی اہل المواسم نفسہ — فلم یر من یوئی ولم یر داعیا
فلما اتانا واطمانت بہ النوی — فاصبح مسرورا بطیبة راضیا

محمد بن اسحق بیان کرتے ہین کہ پہلا شعر "صرمۃ بن ابی انس الانصاری" کا ہی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوشنبہ کے دن ربیع الاول کی دسوین تاریخ مدینہ مین داخل ہوے اسی لیے تاریخ کا شمار ربیع الاول سے ہوا کرتا تھا جو بعد مین محرم سے قرار پایا کیونکہ یہ سال کا پہلا مہینہ ہی۔ پہلے آپ مقام "قبا" مین کلثوم بن الہدم کے یہان مقیم ہوئے جو بنی عمرو بن عوف الاوسی کے خاندان سے تھے۔ کلثوم کا انتقال ہوگیا تو آپ سعد بن خثیمۃ الاوسی کے پاس جا رہے۔ غرضکہ آپ نے ایک مہینہ چار دن تک قیام فرمایا یہان تک کہ اقامت گزینون یعنے بستی مین رہنے والون کی نماز پوری پوری تکمیل کو پہونچی۔ تکمیل نماز کے بعد پانچ ماہ گزرنے پر آپ نے مہاجرین و انصار کے مابین برادری یعنے بھائی چارہ کا رشتہ مستحکم کیا۔ چھ ماہ گزرنے پر "غزوۂ ودان" مین پیش قدمی کی اسکے ایک ماہ تین دن بعد قریش کے قافلۂ تجارت کے مقابلہ مین تشریف لیگئے۔ بعدہ "کرز" کی طلب مین فوج کشی کی اور بیس دن کے بعد "بدر" تک پہونچے لیکن نوبت جنگ نہیں آئی اور "قبلہ" کا رخ کعبہ کی طرف قرار پایا۔ اسکے بعد "بدر کبری" کی جنگ ہوئی۔

ابوالیقظان بیان کرتے ہین کہ "بدر" قبیلۂ غفار کا جو (ابوذر رض کے خاندان کا مورث اعلی ہی) ایک شخص تھا اور وہ کنوان اُسی کے جانب منسوب ہی اس شخص کا تعلق جس بطن سے تھا اُسکو "بنو النار"

کہا کرتے تھے۔ مگر شعبی رح کہتے ہین کہ "بدر" ایک کنوان ہی جسکے مالک کا یہی نام تھا اور شعبی نے اُسکا
نسب نہین بیان کیا ہی۔ اس جنگ مین مشرکین مکہ کی تعدا د نوسو پچاس آدمی تھی اور مسلمانون کا شمار
تین سو دس سے چند کس زیادہ تھا۔ ایک ایک اونٹ پر انصار رسول ص کے کئی شخص باری باری چڑھتے
اُترتے سفر کرتے تھے۔ انصار کی تعداد دوسو ستر شخص تھی باقی متفرق طور پر ہر قبیلے کے لوگ تھے رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کا علم اس جنگ مین سفید تھا اور آپ کی فوج کا نشان سیاہ رنگ تھا جسکا پھریرا،
ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا کی ایک چادر سے بنایا گیا تھا۔ یہ نشان فوج علی رض کے ہاتھ مین تھا اور
لوائے مبارک مصعب بن عمیر اُٹھائے ہوئے تھے۔ مشرکین قریش کا کوئی قبیلہ ایسا نہین تھا جسمین سے
کچھ لوگ اس جنگ مین شریک نہوے ہون۔ صرف بنی عدی بن کعب اس سے مستثنیٰ تھے۔ اُنکے
گھرانے کا کوئی شخص نہ تھا۔ بنی زہرہ مین سے کچھ لوگ شریک جنگ ہونے چلے تھے لیکن اخنس بن شریق
ثقفی جو اُنکا حلیف تھا اُسنے اُنھین واپس ہونے کے لیے سمجھایا اور مانع شرکت ہوا اسیلیے وہ بھی
پلٹ گئے اور اُنھین سے ایک شخص بھی "بدر" مین نہین آیا۔ اُسکا نام اخنس اسیلیے رکھا گیا کہ اُسنے بدر کے
دن بنی زہرہ کو شرکت جنگ سے روک کر فوج مشرکین سے علٰحدہ کر دیا تھا۔ اگرچہ وہ قبیلہ ثقیف کا
آدمی ہی لیکن اُسکا شمار بنی زہرہ مین کیا جاتا ہی۔ یہ اسلام نہین لایا تھا۔ ابوالیقظان کا بیان ہی کہ عثمان
البتی جو بصرہ مین فقیہ تھے وہ بھی رسول اللہ کے غلامون سے تھے۔

## جو مشہور مہاجرین و انصار بوجہ عذر کے شرکت جنگ بدر سے رُک گئے تھے اُنکے نام

۔عثمان بن عفان رض بوجہ نگرانی اپنی بی بی رقیہ رض کے جو رسول ص پاک کی بیٹی تھین شریک جنگ نہو سکے
حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے مال غنیمت مین اُنکا حصہ سب کے برابر لگایا۔ عثمان رض نے یہ حالت
مشاہدہ کرتے ہوئے کہا۔ "اور میرا ثواب یا رسول اللہ؟" آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا
اور تیرا ثواب بھی ہی۔ طلحہ بن عبید اللہ رض ملک شام کو گئے تھے جو شریک جنگ بدر نہین ہوسکے وہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے میدان جنگ سے واپس آنے کے بعد مدینہ منورہ مین واپس پہونچے اور حضور انور سے ملنے بارہ مین گفتگو کی چنانچہ آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکا حصہ بھی مال غنیمت مین سے دیا اور اُنھون نے بھی کہا "مگر یا رسول اللہ میرا ثواب شرکت جہاد بھی ملیگا یا نہین؟" آپ نے ارشاد فرمایا "وہ بھی ملیگا" سعید بن زید بن عمرو بن نفیل بھی ملک شام مین تھے اور رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بازگشت مدینہ کے بعد وہان پہونچے۔ انکو بھی مال غنیمت کا حصہ ملا۔ اور ثواب کے بارہ مین وہی گفتگو ہوئی جو اورون سے ہوئی تھی۔ ابولبابہ اور حرث بن حاطب دو انصاری صحابی شرکت جنگ کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ روانہ ہوئے تھے مگر آپ نے اُنکو واپسی مدینہ کا حکم دیا۔ ابولبابہؓ کو مدینہ کا حاکم بنایا اور اُن دونون صاحبون کے واسطے مال غنیمت کا وہی حصہ نکالا جو اور صحابہؓ کے لیے نکالا گیا تھا۔

## جنگ بدر مین جن مشرکین مکہ نے اپنے ذمہ کھانے کا انتظام لیا تھا اُنکے نام

عباس بن عبدالمطلب، عتبہ بن ربیعہ، حرث بن عامر بن نوفل، طعیمہ بن عدی، البختری ابن ہشام اور حکیم بن حزام کی مائین، النضر بن حرث بن کلدہ، ابوجہل بن ہشام، امیہ بن خلف، منبہ اور منبیہ حجاج کے دونون بیٹے، اور سہل بن عمرو۔

## جنگ بدر کے دن جسقدر مشرکین قتل و اسیر ہوئے اُنکی تعداد

واقعۂ بدر مین پچاس آدمی مقتول اور چالیس شخص اسیر ہوئے، اسیران جنگ مین حسب ذیل اشخاص سے تھے۔ عباس بن عبدالمطلب جنکو ابوالیسر کعب بن عمرو نے گرفتار کیا تھا اور عقیل بن ابی طالب، مگر یہ دونون شخص مجبوراً شریک جنگ ہوئے تھے، نوفل بن حرث بن عبدالمطلب، عقبہ بن ابی معیط اور نضر بن الحرث بن کلدہ بھی اسیرون کی جماعت مین تھے مگر ان دونون کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

مقام صفرا مین قتل کردیا۔

ابن مبارک نے شعبہ سے اُنھون نے ابی البشر سے اور ابی البشر نے سعید بن جبیر سے روایت کی ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کے واقعہ مین تین قیدیون کو محبوس رکھکر قتل فرمایا تھا عقبہؔ ابن ابی معیط، طعیمہ بن عدی، اور نضر بن حرث بن کلدہ۔ رسول اللہ علیہ السلام نے عباس رضؓ سے فرمایا کہ اپنے اور اپنے بھتیجون کی طرف سے فدیہ دو یعنے عقیل اور نوفل کی طرف سے اور اپنے حلیف کی طرف سے بھی کیونکہ تم مالدار ہو۔ عباس رضؓ نے کہا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مین تو مسلمان تھا مگر ان لوگون نے مجھکو زبردستی پکڑلیا اور لاکر شریک جنگ کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مین تمھارے اسلام سے بخوبی واقف ہون اگر تمھارا کہنا صحیح ہو تو خدائے پاک تمھین اسکا نیک بدلہ دیگا مگر ظاہری برتاؤ آپ کا تو ہمارے خلاف مقابلہ مین آتا تھا۔ عباس رضؓ نے کہا میرے پاس مال بالکل نہین فدیہ کہان سے دون۔ رسولؐ پاک نے فرمایا۔ وہ مال کہان ہو جو آپ نے چلتے وقت ”ام الفضل“ کے پاس رکھ دیا تھا اور اُسوقت تم دونون کے پاس کوئی اور شخص نہین تھا، پھر تم نے اُنسے یہ کہا تھا کہ اگر اس سفر مین مجھپر کوئی آفت آئے تو اس مال مین سے ”فضل“ کا حصہ اسقدر ہو اور ”عبداللہ“ کا حصہ اسقدر عباس رضؓ نے یہ سنکر کہا۔ ”اُس خدا کی قسم جسنے تمکو سچائی کے ساتھ نبی بناکر بھیجا ہو اس بات سے بجز ام الفضل کے اور کوئی دوسرا شخص ہرگز واقف نہین تھا مین بلا شبہہ آپ کو رسول اللہ سمجھتا ہون“ یہ کہکر اپنی طرف سے سو اوقیہ اور دوسرون کی طرف سے فی کس چالیس اوقیہ فدیہ ادا کیا۔ ابن اسحق نے یون ہی بیان کیا ہو اور کہا ہو کہ عباس رضؓ نے کہا۔ ”تمنے مجکو اپنے فدیہ ادا کرنے کے لیے اور لوگون سے روپیہ مانگنے پر مجبور کردیا۔ پھر عباس رضؓ مشرف باسلام ہوگئے اور اُنھون نے عقیل رضؓ کو بھی حکم دیا کہ وہ بھی مسلمان ہوجائین۔ اسیران بدر مین سے صرف یہی دو شخص اسلام لائے باقی کوئی شخص مسلمان نہین ہوا۔ اس جنگ مین علی بن ابی طالبؓ نے حسب ذیل شخصون کو قتل کیا تھا۔ عاص بن سعید بن العاص، ولید بن عتبہ بن ربیعہ، عامر بن عبداللہ جو قریش کا حلیف اور بنی انمار بن بغیض کی نسل سے تھا، نوفل بن خویلد عوام بن خویلد کا بھائی، اور اس بات مین اختلاف ہو کہ طعیمہ بن عدی کو بھی علی رضؓ نے قتل کیا تھا بعض لوگ

کہتے ہین کہ اُسکو حمزہ رض نے قتل کیا اور کچھ لوگون کا قول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو اسیر رکھکر قتل فرمایا عمر بن الخطاب رض نے اپنے ماموں عاص بن ہشام بن المغیرہ کو قتل کیا۔ حمزہ بن عبدالمطلب رض نے شیبہ بن ربیعہ، اور اسود بن عبدالاسد بن ہلال المخزومی کو قتل کیا تھا، عبیدہ بن الحرث بن عبدالمطلب نے عتبہ بن ربیعہ کو اور زبیر بن العوام رض نے عبیدہ بن سعید بن العاص کو، عمرو بن الجموح انصاری نے ابا جہل ابن ہشام کو اسطرح مارا تھا کہ اُسکے پیر پر تلوار مار کر اُسے کاٹ ڈالا پھر عبداللہ بن مسعود نے جھپٹ کر اُسکا کام تمام کر دیا۔ عمار بن یاسر رض نے علی بن امیہ بن خلف کو قتل کیا تھا، دوسرے مشرکین جو میدان "بدر" مین قتل ہوئے مگر اُنکے قاتلون کا نام نہین معلوم ہوا وہ سب انصار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تلوارون سے مارے گئے تھے۔

"بدر" کی جنگ مین چودہ مسلمان شہید ہوئے جنمین عبیدہ بن الحرث بن عبدالمطلب عتبہ کے قاتل، مہجع۔ عمر رض کے مولی، ذوالشمالین، عمیر بن ابی وقاص سعد کے بھائی، غافل بن البکیر جنکو غافل اور عاقل دونون کہتے تھے، اور صفوان بن البیضاء وغیرہ تھے یہ لوگ مہاجرین ہین اور انکے علاوہ جو لوگ شہید ہوئے وہ سب انصار مین سے تھے۔

جنگ بدر ماہ رمضان ۲ھ ہجری مین ۱۷۔ تاریخ کو واقع ہوئی تھی۔ اس سے فارغ ہو کر رسول اللہ مدینہ مین واپس تشریف لائے، آپ کی صاحبزادی بی بی رقیہ رض کا انتقال ہوا جنکی وفات کے سترہ دن بعد علی رض نے بی بی فاطمہ رض سے زفاف کیا، عثمان رض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری صاحبزادی ام کلثوم رض کے ساتھ عقد کیا اور بی بی فاطمہ رض کے زفاف سے ساڑھے پانچ ماہ بعد اُنسے زفاف کیا۔ اسکے بعد دو ماہ گزرے تھے پر رسول اللہ ص نے بی بی حفصہ رض سے عقد کیا اور اُنکے عقد سے بیس دن بعد زینب بنت خزیمہ سے نکاح فرمایا جنکے بیاہ آنے کے پانچوین دن حسن رض بن علی رض تولد ہوئے یہ بعض روایتون مین مذکور ہے اور اگر یہ بات صحیح ہے تو وفات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت حسن رض کی عمر سات سال کی تھی۔ ابن اسحق کی روایت مین اُس حساب سے کہ مین شمار کرتا ہون یہ بات مذکور ہے کہ حسن رض ۶ھ ہجری مین جنگ خیبر کے بعد تولد ہوئے اور اُنکی ولادت سے دس ماہ بائیس دن بعد حسین رض کی ولادت ہوئی حسن رض کو اُنکی والدہ ماجدہ

بی بی فاطمہ رضؓ نے ایام حمل ہی مین دودھ پلایا اور بعد ولادت حسینؓ کے دونون کو ایک ساتھ دودھ پلاتی رہین۔

**غزوۂ اُحد** - ابن اسحق کا بیان ہو کہ غزوۂ اُحد ۳ھ ہجری مین واقع ہوا تھا۔ جسوقت اہل قریش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جنگ کرنے کے لیے آئے آپ بھی مسلمانون کو ساتھ لیکر اُنسے مقابلہ کرنے کو مدینہ سے باہر نکلے مگر بنی حارثہ کے گھرون تک آکر باقی دن اور شب کو استراحت کے لیے وہان ٹھہر گئے پھر دوسرے دن صبح کو ایک ہزار آدمیون کی جماعت سے روانہ ہوئے تھوڑی راہ طے کرنے کے بعد عبداللہ بن ابی بن سلول نے ایک تہائی لشکر اسلام کا توڑ لیا اور اُن لوگون نے کہا،، واللہ ہم یہ نہین سمجھتے کہ کس چیز کے لیے اپنی جانین دین،، بنوحارثہ اور بنوسلمہ کے لوگون نے بھی واپسی کا قصد کر لیا تھا مگر خدائے پاک نے اُنھین اس لغزش سے محفوظ رکھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آگے چلے تو ایک گھوڑے نے اپنی دم کو جنبش دی اور اُسکی دم ایک تلوار کے پرتلے پر پڑی جسکی وجہ سے وہ تلوار برہنہ ہوگئی۔ یہ صورت ملاحظہ فرماکر رسول پاک نے تلوار کے مالک سے جو فال اور شگون کا قائل تھا کہا،، تمھاری تلوار کا شگون بیکار نہوگا کیونکہ مجھے معلوم ہوتا ہو کہ آج تلوارین میانون سے باہر نکلین گی۔ جنگ اُحد کے دن قریش کی تعداد تین ہزار تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صرف سات سو آدمیون سے اُنکے مقابلہ پر آئے تھے۔ حضور انور نے اُس دن دو زرہون کو زیب بدن فرمایا تھا اور ایک تلوار لیکر اُسکو ہلانے کے بعد فرمایا کہ،، اس تلوار کو کون شخص لیتا ہو مگر شرط یہ ہو کہ اُسے اسکا حق ادا کرنا ہوگا۔ عمرؓ نے کہا کہ،، مین،، مگر آپ نے اُنکی طرف سے مُنھ پھیر لیا۔ پھر زبیرؓ نے کہا کہ،، مین،، اُنسے بھی روگردانی فرمائی اسوجہ سے یہ دونون صاحب اپنے دلون مین نادم ہوکر رہ گئے اسکے بعد ابودجانہ سماک بن خرشیہ نے کھڑے ہوکر وہ تلوار مانگی اور رسول پاک نے اُنھین عطا فرمائی۔ جنگ اُحد کے دن تیراندازون پر عبداللہ بن جبیرؓ خوات بن جبیر صاحب ذات النحیین کے بھائی افسر تھے اور اس جماعت کے ہاتھون مشرکین پر اُسوقت تک بڑی آفت ٹوٹتی رہی جبتک کہ تیراندازون نے رسول پاکؐ کے حکم سے خلاف ورزی نہین کی کیونکہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکو اپنے جگہ پر جمے رہنے کا حکم دیا تھا

انه حكى لي من وقف على المجلد الاول بعد المائة من كتاب الهمزة والردف اى الايك والغصون وقد ذكر الذهبى بعض تصانيفه فى اوائل الترجمة لميات بها فى الفهرس وقد ذكر الصفدى بعض ما تركه الذهبى فرسمنا قائمة اخرى لما بقى من تصانيفه

کہ مجھسے اُس شخص نے بیان کیا جسکو اُسکی کتاب الہمزۃ والردف یعنی الایک والغصون کی ایک سو ایکوین جلد پر وقفیت ہوئی تھی اور ذہبی نے اُسکی بعض تصانیف کا لائف کی ابتدا مین ذکر کیا ہی اور فہرست مین اُسکو نہین لایا اور صفدی نے بعض وہ کتابین ذکر کی ہین جنکو ذہبی نے بالکل چھوڑ دیا ہی اس لیے ہمنے اُسکی باقی تصانیف کی ایک دوسری فہرست تیار کی

| نمبر | الكتاب | | عدد كراريسه |
|---|---|---|---|
| ۱ | رسالة الغفران | | |
| ۲ | رسالة الملائكة | | |
| ۳ | تصمير الآرى | | |
| ۴ | تفسير شواهد الجمهرة | | ثلثة اجزاء ولم يتم |
| ۵ | مجد الانصار فى القوافى | | |
| ۶ | دعاء ساعة | | |
| ۷ | الظل الطاهرى | | |
| ۸ | ضوء السقط | شرح ما فى سقط الزند | |
| ۹ | دعاء الايام السبعة | | |
| ۱۰ | رسالة على لسان ملك الموت | | |
| ۱۱ | ظهير العضد نحو ظلم السور | | |
| ۱۲ | عظات السور | | |
| ۱۳ | الرسالة الخطية | | |
| ۱۴ | مثقال النظم | | |

وستاتى على بقية اخباره فى العدد الاتى

السيد على الزينبى

له ترجمہ انگریزی رسائل ابو العلاء المعری مارگالیتھ صاحب مطبوعہ آکسفورڈ صفحہ ۱۲

# حدوث اللغة من محاكاة الاصوات
و
# سبب حب الناس اللغة العربية وترقيتها

قد اطبق الناس قاطبة على ان اللغة او اللسان هي التي مما انقطعت بها الامم عن الاخرى - وامتازت عن غيرها - وانفردت عن صنوها، اولم تر كيف تفرقت كلمة الاورباويين بها مع اتحاد ازياءهم وملابسهم، ومآكلهم ومشاربهم وانخراطهم في سلك واحد من حيث الديانة اولم تعلم كم من فتنة عمياء اثيرت لاجلها بيننا وبين اخواننا الهنود منذ حللنا بارضهم، ونزلنا بساحتهم، مع انهم نشأوا في ظلال دولتنا، وترعرعوا في حجور ابائنا،

ولكن هذه الحمية التي اخذتنا عند الذب عن حماها - حملت الفلاسفة والحكماء قبل على الكشف عن اسباب بدء نشأتها وضبط اصولها وفروعها، ومعرفة انسابها وقبائلها فوجدوها متجانسة، متشابكة، آخذة بعضها رقاب بعض، لان اصل اللغات لما كان هذه الاصوات المسموعة من شحيج الحمار وصهيل الفرس وزئير الاسد وجعجعة الرحى وحنين الرعد وخرير الماء

تمام لوگون کا اس بات پر اتفاق ہے کہ زبان ہی وہ شے ہے جسکی وجہ سے ایک قوم دوسری قوم سے علحدہ اور ممتاز ہو گئی اور اپنی شاخ سے جدا ہو گئی، کیا تمنے نہین دیکھا کہ اسی زبان کی وجہ سے اہل یورپ کیونکر آپس مین الگ ہین باوجودیکہ انکی وضع لباس خورد نوش ایک ہے اور مذہبی حیثیت سے وہ ایک ہی لڑی مین پروئے ہوے ہین، کیا تم نہین جانتے کہ اسی زبان کے لیے کتنے فتنے ہمارے اور ہمارے ہندو بھائیون کے درمیان برپا ہو جب سے ہم انکی سرزمین مین آئے ہین اور انکے صحن مین اترے ہین، حالانکہ وہ ہماری ہی سلطنت کے سایہ مین پیدا ہوے ہین اور ہمارے ہی ابا و اجداد کی آغوش مین بڑے ہوے ہین،

لیکن یہی حمیت جو اپنی زبان کو حملون سے بچاتے وقت پیدا ہوئی، اس سے پہلے حکما اور فلاسفر کو اُسنے زبان کے اسباب پیدائش کی تحقیق اور اسکے اصول و فروع کے منضبط کرنے اور زبان کے باہمی رشتے اور تعلق کے پہچاننے پر آمادہ کیا تو انھون نے پایا کہ یہ زبانین آپس مین ہم جنس و ہم ماخذ ہین اور ایک دوسرے سے دست و گریبان ہین، کیونکہ زبان کی بنیاد جن آوازون پر ہے جو سنی جاتی ہین یعنی گدھے کا رینگنا، گھوڑے کا ہنہنانا، شیر کا گونجنا، چکی کا گھڑگھڑانا، بجلی کا گرجنا

وهتف الحمام وغيرها من التي تعم كافة الناس وعامة
الخلق وقع الحافر على الحافر واجمعوا على ان
اللغة امهاتها ولدت بناتها فوفقوا بين اطوارها وفروعها
ومما ينجلى لك مما القينا عليك انك اذا نفخت في
شئ يخرج من فيك صوت تعبر عنه بالفارسية بالپف
وبالاردوية بالپھونك ، فانظر كيف توافقت
هذه الالفاظ ، وكيف حاكيت عنه ، وكذلك
ان فتشت عن الالفاظ التي تدل على الدق
والشق والرتق ، والفتق عند كل طائفة من
الناس لا تجد في لغاتهم بينها كبير فرق
فتحقق ان ما من قوم نطق بفيه الا اخذ
حظه من هذه الاصوات في وضع لغته
فالناس فيها رضيع لبان ، وشريك عنان
ليس لاحد مزية على الاخرى من حيث اصل
الوضع والمحاكاة عن الاصوات :

ولكن اللغة التي توفرت عند اهلها اشياء
حدوثها من هذه الاصوات هي العربية فانها
لها اوسع نطاقا واطول باعا وارحب صدرا
من اخواتها والحق ان لهذه الامة
البادية مزية في هذا الشان لا تشق غبارها امة
من الامم القديمة فانما مذ خلقت ما سمعت

وغیرہ اُن چیزون مین سے جو تمام انسان اور مخلوقات کو عام
تو اسپر اتفاق عام ہوگیا اور تسلیم کرلیا کہ زبان کی ماؤن سے
بیٹیان پیدا ہوئی ہین' اسکے بعد انھون نے زبان کے اصول
وفروع مین مطابقت دی' جو ہم نے پہلے بتایا وہ اسسے اور ظاہر
ہوجائیگا کہ جب تم پھونکو تو تمھارے مونہ سے ایک آواز پیدا ہوگی
جسکی تعبیر فارسی مین پف سے اور اُردو مین پھونک سے کرتے ہو'
دیکھو یہ الفاظ کیسے ایک دوسرے کے مطابق ہین اور تمنے
کیونکر بولنے مین اسکی نقل کی اسی طرح اگر تم ان الفاظ کی تحقیق کرو
جو ٹھوکنے' پھاڑنے' باندھنے' کھولنے پر ہر قوم کی زبان مین دال
ہین تو انمین بڑا فرق نپاؤگے اس سے ثابت ہوا کہ کوئی
بولنے والی قوم ایسی نہین ہے جسنے اپنا حصہ ان طبعی آوازون
اپنی زبان کے بنانے مین نہ لیا ہو پس تمام لوگ اس مین
ایک ہی دودھ کے پینے والے ہین اور باہم
شریک ہین- ایک کو دوسرے پر بحیثیت تالیف زبان
ونقل آواز کوئی فوقیت نہین ہے :

لیکن وہ زبان جسکے بولنے والے کے پاس اُن
آوازون سے پیدا ہونے کے اسباب بہت ہین وہ عربی زبان
ہے کیونکہ وہ اُن آوازون کے لیے اپنی بہنون کے اعتبار سے
نہایت کشادہ ہے' اور سچ یہ ہے کہ اس بادیہ نشین قوم کے لیے
اس بارہ مین ایسی فضیلت ہے جس کی گرد تک
کوئی قدیم قوم نہین پہونچ سکتی اسلیے کہ جب وہ پیدا ہوئی

الا اصوات حادثة من توجه الرياح، وقعاقع الرماح،
ومقارعة السيوف، وتصادم الحجارة وغيرها۔ ثم
لماكانت معظم هذه الاصوات هائلة۔ مهيبة۔ كثرت
عندهم الجزل من الالفاظ كما يظهر ذلك من تتبع
اشعار الجاهلين۔ وقوارع القرآن في ذكر وقائع
الحشر والنشر، وانسلال الموتى من اجداثهم۔
و مما تقرر في موضعه ان تكثر المباني، يدل على
كثرة المعاني؛ فهو من متفرعات هذا الاصل
فان تكرر الاصوات الحادثة من الاحتكاك
والتصادم يدل على الالحاح والمبالغة۔ كما يظهر
من الرجوع الى الوجدان الصحيح والذوق السليم۔
وكذلك الترادف في الابدال والتضعيف والادغام
واختلاف الابواب وخواصها من ثمراته لان الاصوات
العنيفة الخشنة اذا تكررت على الاسماع۔ التبست
عليها۔ واختلطت بعضها ببعض۔ فاختلف الناس
في حكاياتها۔ فجاءت طائفة من الالفاظ متقاربة
متجانسة۔ اما الالفاظ الرقيقة الرائقة السلسلة التي
اذا اخذت مكانها من النسيب والغزل والملاطفة
والاعتذار، اوجرت على لسان خطيب مصقع،
اوشاعر مفلق تخيل اليك كانها رقراق جمان اوخيط
بان لرقتها۔ وغرابتها سلاستها ولين جوانبها۔ فمعظمها

اس نے اُن آوازوں کے سوا جو آندھی اُٹھنے نیزوں اور
تلواروں کے جھنجھنانے اور پتھروں کے ٹکرانے وغیرہ سے پیدا
ہوتی ہیں کوئی دوسری آواز نہیں سنی اور پھر چونکہ اُن آوازوں کا
بڑا حصہ پرخوف اور ہیبتناک تھا اسلیے اُنکے پاس سخت اور کرخت الفاظ
بہت ہیں جیسا کہ تمکو جاہلی شعرا کے اشعار اور حشر ونشر اور مردوں کے
قبر سے نکلنے کے ذکر میں قرآن مجید کی آیتوں کی تتبع سے ظاہر ہوگا
اور جو چیزیں کہ اپنی جگہ پر ثابت ہوچکی ہیں کہ حروف کی زیادتی
معنی کی زیادتی پر دال ہو تو وہ بھی اس جڑ کی شاخوں میں سے ہے
اسلیے کہ اُن آوازوں کا جو رگڑ یا ٹھوکر سے پیدا ہوتی ہیں باربار
ہونا، اصرار اور مبالغہ پر دال ہے جیسا کہ وجدان صحیح اور ذوق
سلیم کی طرف رجوع کرنے سے ظاہر ہوتا ہے، اور اسی طرح ترادف
ابدال، تضاعف، ادغام اختلاف ابواب اور خاصیت ابواب
بھی اسیکا ثمرہ ہے اسلیے کہ سخت اور درشت آوازیں کان میں باربار گذرتی
ہیں تو مختلط ہوکر آپس میں مل جاتی ہیں اسلیے لوگ اُسکی نقل میں
مختلف ہوئے اور تھوڑے الفاظ ایسے پیدا ہوگئے جو آپس میں متقارب
متشابہ اور ہم جنس تھے، لیکن وہ الفاظ جو نرم، خوشگوار
روان جو اپنی جگہ پر غزل یا محبت اور عذر یہ کلام میں
آجاتے ہیں یا کسی فصیح مقرر یا شاعر کی زبان پر
گذر جاتے ہیں تو تم کو شبہ ہوگا کہ وہ بوجہ نرمی اور
کثرت آب وتاب کے چکدار موتی ہیں یا بان
کی شاخیں ہیں تو اس قسم کے اکثر وہ الفاظ ہیں جو

مستخرجة من حكاية اصوات خرير الماء، ودبيب النمل وتنفس
الصبح وغيرها، لظهور آثار الرخاوة واللين عليها، ولما
كانت العرب تسمع هذه الاصوات بكرة وعشيا، لكون
بعضهم من سكان شواطي البحر وتلعات الجبال غلبت
على طائفة من الفاظهم آثار الطلاوة، والنضارة
بحيث يترشح الماء منها، وبالجملة اللغة العربية هي
التي اخذت حظها من كلا القسمين من الالفاظ
الرقيقة والجزلة، واستوفتها ففاقت اقرانها،
وانقطعت عن اترابها ولداتها، فيا لهف أمي على
الذين شنوا عليها الغارة ونزلوا بساحتها
متلببين مستلئمين، فاستباحوا حماها،
ودخلوا حريمها، وهدموا اركانها وسعوا في
خرابها، ويا اسفا على الذين يدعون انهم
يحملون عرشها، ويحمون حقيقتها، ويسدون
ثغورها ثم لا يشمرون عن ساق الجد لسد خللها
واقامة سوقها، واعلاء كلمتها، فالهند
التي كانت من احدى دول العرب
والاسلام لا تغدر بهما حتى تنسى لغتها
وتجليها من ديارها وحماها عن ذوات
الوصل من المسلمين،

چیونٹی کے چلنے صبح کی سنسناہٹ وغیرہ سے پیدا
ہین اس وجہ سے کہ اُن پر نرمی کے آثار ظاہر ہین
اور جبکہ عرب ان آوازون کو صبح وشام سنتے ہین
کیونکہ اُنمین کے بعض دریا کے سواحل پہاڑون کی
گھاٹیون مین رہتے ہین تو اُنکے الفاظ کے ایک حصہ
پر نرمی، خوشگوارگی اور لطافت کا اثر غالب ہوگیا اس
سے پانی ٹپکتا ہے اور حاصل یہ ہے کہ عربی زبان وہ زبان
ہے جس نے الفاظ کے نرم وسخت دونون قسم سے پورا
حصہ لیا اور وہ اپنے ہمسرون سے بڑھگئی اور ہمعمرون سے
سبقت لیگئی بس افسوس ہے اُن لوگون پر جو اسپر حملے
کرتے ہین اور اُس کی زمین مین سلاحپوش ہوکر اترتے ہین
اور اُسکی بے حرمتی کرتے ہین اور اُسکی دیوار وستون کو
منہدم کرتے ہین اور اُسکی خرابی مین کوشش کرتے ہین
اور اے افسوس اُن لوگون پر جو دعوی کرتے ہین کہ وہ
اُسکا تخت اُٹھاتے ہین اور اُسکی حفاظت کرتے ہین لیکن
پھر بھی اُسکی اصلاح اور اُس کی گرم بازاری اور ترقی مین
کوشش نہین کرتے ہین اسلیے کہ وہ ہندوستان جو عرب اور اسلام
کا ایک ملک تھا وہ اسقدر اُن دونون کے ساتھ بیوفائی
نکریگا کہ اُنکی زبان بھول جائے اور اُسکو اپنے ملک سے جلاوطن
کرے اور اُسکے مددگار ریگ کے برابر مسلمان ہین،

عبد السلام

احد الطلبة المتخرجة بدار العلوم لندوة العلماء

## القطب الشمالی

ان مسألة اكتشاف القطب الشمالی من اهم المسائل التی استلفتت انظار العالم العلمی الیها وقد اجال كثیر اصحاب الصحافة یراعهم فی هذا المضمار وبحثوا عن جدال وقع بین كوك وبیری

والناس فی شان هذین الرجلین بین مُصَدِّق ومكذب فمنهم من یصدق قول بیری ویكذب كوك ومنهم من یصدق قول كوك ویكذب بیری

وقد نشرت الجرائد والمجلات احوال رحلتهما وما لقیا فی السفر اثناء اكتشافه من الكد والعناء،

فنحن نهدی الی القراء اولاً ما جاء فی الجرائد من نفاذ رحلتهما وارتیادهما الطریق الی القطب ثم نذكر ما وقع من میل الناس الی التصدیق او التكذیب،

ان كابتن بیری مهندس امیركانی لشغف بالطبیعیات ولاسیما طبیعة الارض وشكلها وحركاتها فوجه فكره الی مسألة القطب الشمالی واكتشافه لتحقیق القضایا الطبیعیة المتعلقة به ٭ فانبأ المجامع العلمیة فی امیركا انه قادر علی حل هذه المشكلة اذا اعانته

## قطب شمالی

قطب شمالی کی دریافت کا مسئلہ اُن اہم مسائل مین سے ہی جنھون نے علمی دنیا کی نگاہ اپنی طرف متوجہ کرلی ہی اور اخبارات مین بھی بہت کچھ خامہ فرسائی اسپر کیگئی ہی اور اُس تنازع کی نسبت جو کوک بیری مین واقع ہوا ہی بحث ہوئی ہی،

دنیا کے لوگ ان دونون کے باب مین دو قسم ہین بعض تو بیری کو سچا اور کوک کو جھوٹا بتلاتے ہین اور بعض کوک کو سچا اور بیری کو جھوٹا بتلاتے ہین

اخبارون مین اور رسالون مین ان دونون کے سفر کے حالات اور جو کچھ کہ اُنھون نے اس دریافت مین رنج ومصائب اُٹھائے ہین شائع ہوئے ہین:

ہم پہلے اپنے ناظرین کے سامنے جو کچھ اخبارون مین اُنکے سفر اور قطب کا راستہ تلاش کرنیکا ذکر کیا گیا ہی پیش کرتے ہین پھر یہ بتائینگے کہ لوگونکا میلان تصدیق یا تکذیب کے بارہ مین کسکی طرف ہی،

کپتان بیری امریکہ کا ایک ریاضی دان ہی جس کو طبیعات خصوصًا زمین کی طبیعت اور اُسکی شکل وحرکات سے ایک خاص دلچسپی ہی اُس نے اپنی فکر کو قطب شمالی اور اُسکی دریافت کی طرف اُن طبعی احکام کی تحقیق کے لیے جو اُس سے متعلق ہین متوجہ کیا اور امریکہ کی علمی مجالس کو مطلع کیا کہ مین اس مشکل مسئلہ کو حل کرسکتا ہون بشرطیکہ

في تجهيز ما يلزم للسفر الى تلك الاصقاع فتشكلت
لجنة لهذا الغرض اصطنعت سفينة تجارية خاصة لاسفار
اسمها (النسر) بمساعدة نظارة البحرية الاميركانية
فركب سفينته سنة ١٨٨٦ وهو لم يتجاوز الرابعة
والعشرين من عمره واخذ يرتاد الاصقاع المتجمدة ثم عاد
ورحل اليها ثانية بعد خمس سنوات سنة ١٨٩١
على الباخرة (كايت) وقد صمم ان يجعل وجهته
القطب راساً واخذ معه امرأته وكانت عوناً
كبيراً له في تقوية عزيمته وتجديد آماله بحكمتها
وشجاعتها - وبعد تقلبات شتى كسر احدى
فخذيه وقاسى بسبب ذلك عذاباً عظيماً حتى
وصل سنة ١٨٩٢ - الى الدرجة ٨٢[له] واكتشف محلا
اسمه ملفيل وعاد الى اميركا واخذ في اعداد بعثة ثالثة
على الباخرة (فلكون) فسافر مع امرأته في ٢٣
يونيو سنة ١٨٩٣ وهي حامل فوضعت بنتا في
١٢ سبتمبر على شواطئ غرينلاند الغربية في
درجة ٧٧ من العرض الشمالي =

وواصل بيري السعي والهمة من سنة ١٨٩٦
الى ١٩٠٢ فبلغ الى الدرجة ١٧-٨٤ من ذلك
العرض - وفي سنة ١٩٠٦ - اكتشف طريقه الى القطب

جھکو ان اطراف کے سفر کے ضروری سامان مہیا کردیے جائین اس غرض
کے لیے ایک کمیشن بنائی گئی جس نے ایک دخانی کشتی خاص اس سفر کے
لیے جسکا نام (نسر) تھا وزارت بحریہ کی امداد سے تیار کی

بیری ۱۸۸۶ء مین اپنی کشتی مین سوار ہوا جبکہ اُسکی عمر چوبیس
سال سے زائد نہ تھی اور منجمد اطراف کی تلاش شروع کی پھر ایک مرتبہ
لوٹکر پانچ برس کے بعد ۱۸۹۱ء مین اسٹیمر (کیٹ) پر سوار ہوکر دوبارہ
سفر کیا اور اب کی مرتبہ یہ قصد کر لیا کہ اپنا رخ بالکل قطب کی طرف کریگا
اور اپنے ساتھ اپنی بیوی کو بھی لیا جو اُسکی تقویت ارادہ اور امید کو
تازہ کرنے مین بسبب اپنی حکمت و شجاعت کے کافی مددگار تھی۔
اور بہت سے اُلٹ پھیر کے بعد بیری کی ایک ران بھی ٹوٹ گئی
جسکے سبب اُس نے سخت اذیت اُٹھائی غایت یہ کہ ۱۸۹۲ء
مین ۸۲ درجہ تک پہونچا اور ایک مقام معلوم کیا جس کا نام
ملفیل ہے اور امریکہ کو لوٹ آیا اور پھر تیسری مرتبہ اسٹیمر فلکون
پر سفر کی تیاری شروع کی اور اپنی بیوی کے ساتھ ۲۳ - جون
۱۸۹۳ کو سفر کیا جبکہ وہ حاملہ تھی اور غربی گرین لینڈ
کے کنارہ ۷۷ درجہ کے مقام پر ۱۲ - ستمبر کو اُس کے
لڑکی پیدا ہوئی =

بیری نے ۱۸۹۶ سے ۱۹۰۲ تک اپنی کوشش و ہمت
کو برابر جاری رکھا نتیجہ یہ ہوا کہ عرض مین ۸۴ درجہ ۱۷ دقیقہ
تک پہونچگیا اور ۱۹۰۶ مین قطب کیطرف جانیکا ایک راستہ دریافت کیا

[له] معلوم رہے کہ خط استوا سے عین نقطہ قطب تک عرض کے اعتبار سے ۹۰ درجہ شمار کیے جاتے ہین ۱۲

فخرج على الباخرة (روزفلت) مع ١٢ من الاسكيمو سكان
تلك الاصقاع فى طريق تجتنب بها مجارى الجليد
فوصل فى ابريل سنة ١٩٠٧ الى عرض ٨٧ - ٦
واخرا فى ٦ ابريل سنة ١٩٠٨ وصل الى درجة
٩٠ وهو القطب الشمالى ورفع عليه العلم
وقد فرح بذلك فرحا عظيما لكنه لم يكد يعود
الى العالم المتمدن ليبشره بهذا الاكتشاف حتى قرأ
ان الدكتور كوك ارسل تلغرافا من غرينلاند
فى اول سبتمبر الماضى سنة ١٩٠٩ عن طريق
الدنمارك انه اكتشف القطب فى ٢١ ابريل من
السنة الماضية ١٩٠٨ فانكر بيرى عليه ذلك
واخذت الجرائد تبحث وتتناقش ولا تزال
اما الدكتور كوك فولد فى ولاية نيويورك
سنة ١٨٦٥ من والدين المانيين رحلا
الى الولايات المتحدة فى اواسط القرن
الماضى- وتلقب اسرته فى المانيا بكوخ
الى هذا اليوم وتوفى والده وهو صغير السن
فاعتنت والدته بتعليمه فدخل المدرسة
الابتدائية فى بروكلن ثم درس الطب فى جامعة
نيويورك ونال شهادتها سنة ١٨٩٠ - وقرأ
سنة ١٨٩١ فى الجرائد ان بيرى يولف بعثة

اور اسٹیمر (روز ولٹ) پر سوار ہوکر ۱۲ آدمی اسکیمو جو شمالی اطراف کے
رہنے والے تھے اپنے ساتھ لیکر ایسے راستہ کو گیا جسمین برف کم پڑتا تھا
اپریل سنہ ۱۹۰۷ء مین ۸۷ درجہ ۶ دقیقہ تک پہونچا اور آخر کار
۶- اپریل سنہ ۱۹۰۸ء کو ۹۰ درجہ تک رسائی ہوئی اور وہی قطب
شمالی تھا اُس مقام پر جھنڈا کھڑا کردیا اور اُسکو اس دریافت
کی بہت خوشی ہوئی مگر جبکہ وہ متمدن دنیا کی طرف اس دریافت
کی خوشخبری پہونچانیکے لیے لوٹ رہا تھا اُس نے اخبارون مین
پڑھا کہ ڈاکٹر کوک نے گرین لینڈ سے یکم ستمبر سنہ ۱۹۰۹ء کو براہ
ڈنمارک بذریعہ تار مطلع کیا ہو کہ اُس نے ۲۱- اپریل سنہ ۱۹۰۸ء
کو قطب دریافت کرلیا ہو پیری نے اس کا انکار کردیا اور
اخبارات نے اس کی کھود کرید شروع کی اور اب تک
جاری ہو اور رہیگی،

ڈاکٹر کوک ولایت نیویارک مین سنہ ۶۵ء مین پیدا ہوا
والدین جرمنی تھے جو گذشتہ صدی کے وسط مین ولایت
متحدہ کی طرف چلے آئے تھے اُس کا خاندان جرمن مین
آج تک کوخ کے لقب سے مشہور ہو باپ اسکو صغیر
سِن چھوڑکر مرگیا تھا،

والدہ نے اُسکی تعلیم کا بندوبست کیا پہلے بروکلن کے
اسکول مین داخل ہوا پھر نیویارک کی یونیورسٹی مین طب پڑھکر
سنہ ۹۰ء مین سارٹیفکٹ حاصل کیا اُس نے سنہ ۹۱ء مین
اخبارون مین پڑھا کہ پیری شمالی اطراف کی تلاش کے لیے

لارتياد الاصقاع الشمالية وان هذه البعثة يلزمها
طبيب فرافقها من سنة ١٨٩١- الى سنة ١٨٩٢
وذهب بعدها فى بعثة اخرى بلجيكية نحو القطب
الجنوبى من سنة ١٨٩٧- الى سنة ١٨٩٩ -

ثم عاد الى نيويورك وتزوج وفى سنة
١٩٠٣ نزعت به نفسه الى السفر مرة اخرى فالف
بعثة غايتها الوصول الى قمة جبل مكنلى
فى الاسكا وهو اعظم جبال اميركا الشمالية
ارتفاعا يبلغ علوه عن سطح البحر ٢٠٣٩٠ قدما،
وبعد ان بقى هناك ثلاثة اشهر رجع ولم ينل
بغيته فعاد الى ذلك سنة ١٩٠٦ وبعد
مشاق كثيرة وصل الى قمة الجبل

وكان لصديق من اغنياء نيويورك
فاتفق الاثنان على ان يذهبا الى الاصقاع
الشمالية بقصد الصيد حتى اذا وجد كوك سبيلا
الى الوصول الى القطب الشمالى فعل ذلك
فسافرا فى شهر يوليو سنة ١٩٠٧ ومعهما كل ما يمكن
ان يحتاج اليه كوك فى سيره الى القطب ولم يبخل
عليه صديقه بشئ فكان معه ما يكفى من
الكرونومترات والترمومترات والبالومترات
وما اشبه وكل ذلك من احسن صنع واخذ معه

ایک قافلہ تیار کر رہا ہی اور اس قافلہ کے لیے ایک ڈاکٹر کی
ضرورت ہی کوک ۱۸۹۱ء سے ۱۸۹۲ء تک اس قافلہ کے
ساتھ رہا اور اسکے بعد ایک دوسرے بلجیکی قافلہ مین ۱۸۹۷ء
سے ۱۸۹۹ء تک قطب جنوبی تک گیا -

پھر نیویارک کو لوٹا اور شادی کی اور ۱۹۰۳ء مین پھر اسکو
ایک مرتبہ سفر کا شوق پیدا ہوا اور ایک قافلہ مکنلی پہاڑ کی
جو اسکا مین واقع ہی چوٹی تک پہونچنے کے لیے تیار کیا امریکہ
شمالی مین یہ پہاڑ بلندی کے لحاظ سے سب سے اونچا پہاڑ
ہی جسکا ارتفاع دریا کے سطح سے ۲۰۳۹۰ قدم تک پہونچتا
ہی اس پہاڑ مین تین مہینہ تک رہکر لوٹ آیا اور مقصد حاصل
نہین ہوا ۱۹۰۶ء مین پھر پہاڑ پر آیا اور بہت مشقت اٹھانے کے
بعد پہاڑ کی چوٹی تک پہونچا

نیویارک کے مالدار لوگون مین اس کا ایک دوست
تھا دونون نے اس بات پر اتفاق کیا کہ شمالی اطراف مین شکار
کے لیے چلین یہانتک کہ کوک جب قطب شمالی کا راستہ
معلوم ہوجائے تو وہ اسے دریافت کرے دونون نے
جولائی ۱۹۰۷ء مین سفر کیا اور انکے ساتھ وہ ضروری سامان
موجود تھا جسکی کوک کو سفر قطب مین حاجت تھی اور اسکے دوست
نے کسی چیز مین بخل نہین کیا اسکے ساتھ کرنومیٹر اور تھرمامیٹر
اور بیرومیٹر وغیرہ کا کافی سامان موجود تھا اور ہر ایک
چیز عمدہ بنی ہوئی تھی ضروریات سفر سے وہی چیزین لی تھی

من لوازم السفر ما خف حمله وزادت الحاجة اليه
فكان معه خيمة من الحرير وقارب من النسيج
وكانت آنية كلها من معدن الالومينيوم.
واخذ معه من المأكل مقدارا من اللحم المسحوق وعلب من الصفيح
ولم يأخذ معه شيئا من الخضر ولا المشروبات الروحية
ولا الملح ولم يكن معه من الصابون الا قطعة واحدة.
فلما وصل الى محطة اناتوك وجد الاسكيمو
مجتمعين هناك يصيدون الدباب فانتقى من
بينهم اقدر الرجال واقوى الكلاب وبقي
طول مدة الليل القطبي[1] يستعد للسير الى القطب
والليل هناك يبتدئ في سبتمبر وينتهي في اوائل مارس
فكان نحو ٢٥ رجلا وامرأة من الاسكيمو يجمعون
فراء الحيوانات ويخيطونها اثوابا. واللباس الكامل في
الشتاء هناك جوربان من فراء الارانب حذاءان
من جلد الدب ستر وثوب من فراء الدباب وجبة
من فراء الثعالب الزرق وقبعة من الفرو
لها هدبان يكتنفان الوجه.
واطال الدكتور كوك شعر راسه وشاربيه ولحيته
كما يفعل الاسكيمو فان ذلك يقيهم من الصقيع

(لها بقية)

جسکا اٹھانا آسان تھا اور اسکی حاجت زیادہ تھی اسکے ساتھ
ایک ابریشم کا خیمہ تھا اور کپڑے کی ایک کشتی تھی اور کل برتن
الینیم کے تھے کھانے کی قسم سے اپنے ساتھ کچھ پسا ہوا گوشت
لیا تھا جو چپڑے کے برتنون مین تھا۔
لیکن اس نے سبزی یا روحی شربت یا نمک اپنے ساتھ نہین
لیا تھا اور صابون بھی ایک ٹکڑے سے زیادہ نہ تھا۔
جب اناٹک کے بندرگاہ پر پہونچا تو اسکیمو کے لوگون کو
یہان جمع پایا جو ریچھ کا شکار کر رہے تھے انمین سے
طاقتور مرد اور قوی کتے انتخاب کیے اور بقدر مدت شب قطب
یہان ٹھہر رہا قطب کی طرف جانے کا سامان کرتا تھا یہان
رات ستمبر سے شروع ہوتی ہے اور ابتدائی مارچ مین ختم ہوجاتی
ہے اسکیم کے ڈھائی سو زن و مرد حیوانات کے پوستین جمع کرتے
تھے اور انکے کپڑے سیتے تھے جاڑے کا یہان پورا لباس
یہ ہے۔ خرگوش کے پوستین کی دو جرابین۔ بید ستر کے چمڑے کی
دو جوتیان نور ریچھ کے پوستین کا ایک کپڑا اور نیلگون لومڑی
کے پوستین کا ایک جبہ۔ اور پوستین کا ایک ٹوپ جس مین
دو لچھے ہوتے ہین جو چہرے کو چھپا لیتے ہین۔
ڈاکٹر کوک نے اپنے سر کے بال بڑھا لیے تھے اور مونچھین اور ڈاڑھی
کو بھی جیسا اسکیمو کے لوگ کرتے ہین اسلیے کہ یہ انکو پالے سے محفوظ رکھتا ہے

(باقی دارد)

[1] قطب پر دن رات چھ چھ مہینہ کے ہوتے ہین ۱۲

# حُبّ الوطن

كيف الوصول الى اهلي واوطاني ... بيني وبينهم وجد وان قيعان
هل من سبيل اليهم بعد ما قنطوا ... من عودتي ورجوعي بعد ازمان
كيف التلاقي وارض الحب شاسعة ... يا ليتني كنت طيرا الى جناحان
كانّ حبلا بقلبي ظل يجذبني ... اذا ذكرت، الى اهلي واوطاني
اذا سكنت الى نوم يؤرقني ... طيف يهيج شوقي نحو اخداني
يا شوق من عنده قلبي تخلصني ... فموثق في ديار النأي جثماني
قفر يحل به صحبي وخلاني ... خير وما هم معي من روض بستان
من لي بدار اغتراب لا انيس بها ... يشدّ ازري اذا استنجدت اعواني
ومن دحرق لمرء لا صديق له ... اذ طوّحته مصيبات ببلدان
ومن يعوده اذا ما مسّني سقم ... ومن يخلّصني من سجن احزاني
وان لقيت حماما جاء من عرض ... من يدرج الجسد البالي باكفاني
ومن يهيل علىّ الترب يلحدني ... ومن يشق علىّ الجيب ينعاني
يا مزجيا بنجوب الوصل ناجية ... هل قاصد انت حيا فيه جيراني
مظنتي دسترمن صبح خامسة ... اذا نجوت اليها بعد استان
اقرء عليهم سلاما من حريق جوى ... القى عصاه بصقع ليس بالداني
متى به عهدكم ان قيل وسئلوا ... كيف التقيت فانا البائس العاني
فابلغ لدى معشري مني مغلغلة ... ايصرم البين حبلا ليس بالواني
لم يترك الدهر من الف ولا سكن ... تقر عيني به في ارض هجران
نشدوا الحمائم وهن الليل من طرب ... ولي دموع بها تنهل اجفاني
هل عائد بعد عود لي الى وطني ... ما كان لي فيه من روح وريحان

السيد سليمان

# الأخبار والحوادث

المقتطفة من الجرائد العربية

بلغ الذين دخلوا سن التجنيد في هذا العام من ابناء الاستانة عشرين الف نفر وستبقي الحكومة سبعة آلاف منهم في الاستانة وترسل الباقين الى الولايات

---

قررت نظارة المعارف ونظارة المالية في الدولة العلية اعفاء جميع الكتب النافعة من رسم الجمرك الا ما كان منها متعلقا بالموسيقا والتصوير وقد وافقت النظارات على هذا القرار المصيب

---

الطريق الذي سلكه الخديو المكرم في حجه هذا العام انه اتي على باخرة جدة ثم توجه الى مكة وقد سبقه في هذا السفر رجال المعية السنية بارك الله الامير في حياته فانه احيي في هذا العام سنة الخلفاء الراشدين،

---

قد شكلت في بعض مديريات مصر وفود من سراتها ووجهائها لتوديع الجناب الخديوي في مدينة السويس لدى سفره الى الحج الشريف -

---

# خبرین

منتخب از اخبارات عربی

اس سال اہل قسطنطنیہ مین سے فوج مین داخل ہونیکی عمرین بیس ہزار آدمی پہونچے گورنمنٹ سات ہزار کو یہین آستانہ مین رکھیگی باقی لوگون کو صوبون مین بھیج دیگی،

---

سررشتہ تعلیم اور سررشتہ مال دولت عثمانیہ نے یہ تجویز منظور کی ہے کہ مفید کتابین چنگی کے محصول سے معاف کر دی جائین لیکن موسیقی اور تصویر کشی کے متعلق جو کتابین ہونگی انکا محصول لیا جائیگا دوسرے محکمون نے بھی اس صحیح تجویز کی تائید کی ہے،

---

خدیو اس سال حج مین جس راستہ سے گئے وہ یہ ہے کہ وہ اسٹیمر پر سوار ہو کر جدہ آئے اور جدہ سے مکہ معظمہ گئے اور خدیو سے پہلے اس سفر مین خدیو کے ایڈیکانگ جا چکے تھے خدا خدیو کی عمر مین برکت دے کہ انھون نے خلفاے راشدین کی سنت زندہ کی

---

مصر کی بعض کمشنریون مین وہان کے امرا اور معززین کے ڈپوٹیشن تیار ہو کر خدیو کو سفر حج مین رخصت کرنے کے لیے شہر سویس مین آئے،

بلغ عدد الجنايات في سنة ١٩٠٩ باتخاء مديريات مصر ومحافظاتها ٢٠١ منها ١٥ حادثة قتل و٥٣ شروع في قتل و٣٠ سرقة وحادثتان شروع في سرقة و٦٥ جنايات أخرى،

مصر کی کمشنریون اور صوبون مین سنہ ١٩٠٩ مین ٢٠١ وارداتین ہوئین جن مین ١٥ قتل کے اور ٥٣ اقدام قتل اور ٣٠ سرقہ اور دو اقدام سرقہ کے واقعے تھے اور ٦٥ دوسری وارداتین ہوئین،

---

الدجلة وفرات بحران في بلاد الدولة العثمانية فطلب المسيو هاكوك امتياز تسيير السفائن البخارية فيهما وقدم لشرائط فرأت نظارة الاشغال النافعة ان الشرائط مضرة بالحكومة والبلاد واجابته ان النظارة لا يمكنها منح هذا الامتياز لغير الوطنيين،

دجلہ اور فرات دولت عثمانیہ کے ملک مین دونون دریا ہین مسٹر ہاکوک نے ان دونون دریاؤن مین دخانی کشتیون کے چلانے کی اجازت طلب کی تھی اور اسکے لیے چند شرائط بھی پیش کیے تھے پبلک ورکس ڈیپارٹمنٹ نے ان شرائط کو گورنمنٹ اور ملک دونون کے مضر سمجھا اور مسٹر ہاکوک کو جواب دیا کہ ڈیپارٹمنٹ کبھی غیر ملکی لوگون کو یہ حق نہین دے سکتی،

---

جاء بريد الاستانة الاخير حاملا انباء الاحتفال بتذكار عيد المولد السلطاني يوم ٢٠ شوال وهو كان على غاية البساطة وجلال السكون لم يجر فيه غير ايفاء مراسم التهنئة واطلاق المدافع والسرور مالئ قلوب العثمانيين جميعا لدخول سلطانهم الدستوري المحبوب في الثامنة والستين من سنه المباركة ادامه الله لامته وبلاده،

آستانہ کی اخیر ڈاک سلطان کی جوبلی کے جلسہ کی خبر لائی جو ٢٠ شوال کو ہوا جلسہ نہایت سادہ طریقہ سے اور پر عب سکون کے ساتھ ہوا سواے مراسم تہنیت ادا کرنے اور توپ چلانے کے کوئی اور رسم نہین ہوئی خوشی سے تمام عثمانیون کے دل بھرے ہوے ہین کیونکہ اونکا دستوری محبوب سلطان ٦٨ برس کی عمر مین پہونچا خدا اسکو اپنی قوم و ملک کے لیے ہمیشہ رکھے،

---

قد الفت الاحكام الشرعية الفقهية التي تحتاج اليها المحاكم العدلية على العهد السابق في كتاب سموه

وہ احکام فقہی جنکی عدالتون مین ضرورت پڑتی ہے دور سابق مین وہ ایک کتاب مین جمع کر دیے گئے تھے

مجلة الاحكام الفها جمع من العلماء على النمط الحديث مادة مادة حسب القوانين الدولية ولما لم تكن هذه المجلة كافية للوقائع التي تحدث غالبًا اضطرت الحكومة الحاضرة الى تاليف جمعية جديدة تدرس هذا الموضوع وتجعل مجلة الاحكام الشرعية كافية وافية في المعاملات الجارية بين الناس،

جسکا نام مجلۃ الاحکام تھا اس کتاب کو علما کی ایک جماعت نے جدید طرز پر سلطنتوں کے قوانین کی طرح دفعہ دفعہ کرکے لکھا تھا لیکن چونکہ یہ کتاب تمام ان واقعات کے لیے جو اکثر پیش آتے ہیں کافی نہ تھی اسلیے موجودہ گورنمنٹ کو ایک نئی جماعت اس موضوع پر مطالعہ کرنے کے لیے تیار کرنا پڑی جو مجلۃ الاحکام الشرعیہ کو تمام ان معاملات کے لیے کافی ووافی بنائیگی جو لوگوں میں پیش آتے ہیں،

---

الاسقام التي سدكت بالعرب اعظم اسبابها الجهل الذي يعمي الابصار ويصم الاذان سعادة علي رضا باشا محافظ المدينة المنورة الجديد بذل الوجهد في القاء الخطب على وجهاء العرب واعيانهم بوجوب اقامة معاهد العلم ونشرها في انحاء المدينة المنورة حتى ينقشع ظلام الجهالة الحالك وهو كذلك يكتب للعربان حاثا على مساعدة العلم وقد كان من ثمرات جهاده وجود مكتب صناعي بالمدينة وقد دعا في ٤ ذيقعدة في ديوان الحكومة اعيان وذوات البلدة وكبار تجارها ولما تكامل عقدهم قام خطيبا حاثا على وجوب تنظيم الشوارع وفرشها بالحجر وترصيف اطرافها وقد اتفقوا

عرب کو جو بیماریاں لاحق ہوگئی ہیں انکا سب سے بڑا سبب جہالت ہے جو آنکھوں کو اندھا اور کانوں کو بہرا کردیتی ہے، ہز ایکسلنسی علی رضا باشا جدید گورنر مدینہ کوئی کوشش عرب کے رؤسا و معززین کے سامنے لکچر دینے کی اُٹھا نہیں رکھتے جسمیں یہ بیان ہوتا ہے کہ مدارس مدینہ اور اطراف مدینہ میں قائم کیے جائیں، تاکہ جہالت کی گھنگھور تاریکی مٹ جائے اور وہ اسی طرح اس بات کے بھی کوشاں ہیں کہ عربوں کو علمی امداد پر آمادہ کریں، انکی کوشش کا ثمرہ ایک یہ ہوا کہ صنعت و حرفت کا ایک مدرسہ مدینہ میں قائم ہوا ہے ۴ ذیقعدہ کو گورنمنٹ ہوس میں شہر کے رؤسا و تجار و معززین کو طلب فرمایا اور مجمع جب پورا گیا تو کھڑے ہوکر تقریر کی اور سڑکوں کی درستگی اور سڑکوں پر پتھر کو فرش اور دونوں طرف پختہ و بلند فرش بنانے کے لیے آمادہ کیا، تمام حاضرین

جميعهم على ذلك وانتخبوا منهم عشرة لصفة جمعية لهذا الامر

نے انکی تائید کی اور ایک انجمن کے طور پر دس آدمی اس کام کے لیے منتخب کیے

---

ان الميزانية التي وضعتها نظارة البحرية تشتمل على تخصيص مليونين ومائتي الف ليرة لانشاء سبع مدرعات حربية من الطراز الاول الجديد على ان يكون محمولها من ۱۷۰۰۰ الى ۱۷۵۰۰ طن وعلى عدد من المستشفيات البحرية وتقول جريدة صباح ان المجلس الملي العالي اذا وافق على هذه التخصيصات يكون للدولة العثمانية مركز مهم لدى الدول البحرية۔

بحری صیغہ نے جو بجٹ تیار کیا ہی اس مین ۲۲ لاکھ پونڈ خاص اس غرض کے لیے ہین کہ ان سے سات آہنی جنگی جہاز جدید اور اول قسم کے تیار کیے جائین جسکا وزن ۱۷۰۰۰ ٹن سے ۱۷۵۰۰ ٹن تک ہو اور چند بحری شفاخانے تیار ہون، اخبار صباح کہتا ہی کہ اگر پارلیمنٹ نے ان خاص رقم کو منظور کر لیا تو دولت عثمانیہ کا ایک خاص مرکز بحری قوتون کے نزدیک ہو جائیگا،

---

كتب سعادة حماده باشا ناظر الاوقاف العثمانية الى نظارة المالية يطلب اليها الاسراع بدفع المبلغ المقتضي لتعمير البيت الحرام في مكة المكرمة

ہز اکسلنسی حمادہ پاشا وزیر صیغۂ اوقاف نے وزیر مال کو لکھا ہی کہ بہت جلد اس رقم کی دہانیہ کرادی جائے جسکی بیت اللہ کی تعمیر مین ضرورت ہی،

---

قد تاسس في الاستانة حزب جديد دعا نفسه حزب الاحرار المعتدل المقابل لحزب الحكومة ولكن بخطة معقولة معتدلة سياسية ويدور محور برنامجه على حفظ الدستور وتا وحدة صحيحة بين العناصر العثمانية المختلفة ونشر العلم

آستانہ مین ایک جدید گروہ پیدا ہوا ہی جسنے اپنا نام معتدل آزاد گروہ رکھا ہی تاکہ گروہ حکومت کا مقابلہ کرے لیکن معتدل اور معقول صورت مین اسکا پروگرام صرف حفاظت دستور اور صحیح اتحاد کا مختلف عثمانی اقوام مین پیدا کرنا اور اشاعت علم ہی۔

---

بن حارثہ رض اس جنگ مین کام آئین تو لشکر کی سرداری پر جعفر بن ابی طالب رض مامور ہون اور جعفر بھی شہید ہوجائین تو عبداللہ بن رواحہ رض کو سردار فوج بنایا جائے۔ یہ لشکر تین ہزار آدمیون کا تھا اس جنگ مین زید بن حارثہ رض، جعفر رض اور عبداللہ بن رواحہ رض تینون سردار باری باری مقرر ہوئے اور یہ سب شہید ہوگئے جنکے بعد خالد بن الولید رض سردار لشکر بنائے گئے جنھون نے فوج اسلام کو دشمنون کے حملہ سے محفوظ رکھا ۸ سنہ ہجری مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صاحبزادے ابراہیم ماریہ قبطیہ کے بطن سے تولد ہوئے، اور نجاشی شاہ حبش اور ام کلثوم حضور انور کی صاحبزادی نے دنیا سے رحلت کی اسی سال ماہ رمضان مین خداوند پاک نے آپ کو شہر مکہ پر فتح عطا کی جہان آپ نے پندرہ راتون تک قصر کی نماز پڑھتے ہوئے قیام فرمایا۔ پھر ماہ شوال مین آپ "حنین" کو تشریف لیگئے اور مکہ پر عتاب بن اسید رض کو اپنا قائم مقام بنا گئے، لوگون کے ساتھ باوجودیکہ مشرک تھے حج ادا فرمایا۔ نصف شوال مین بمقام حنین، آپ نے "ہوازن" کی جماعت سے مقابلہ کیا جنکو خداوند کریم نے ہزیمت دی اور انکا مال و متاع اور انکی عورتین رسول پاک کو مال غنیمت مین ہاتھ آئین۔ حنین کے دن مسلمانون کے شکست اٹھانے کے بعد جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ثابت قدم رہے حسب ذیل تھے۔ علی بن ابی طالب رض عباس بن عبدالمطلب رض جنھون نے رسول اللہ کے خچر کی دوال تھام لی تھی، ابوسفیان بن الحرث بن عبدالمطلب اور انکے بیٹے، فضل بن عباس رض اور ایمن بن عبید رض جو ام ایمن رسول پاک کی لونڈی اور کھلائی کے بیٹے ہین۔ مگر ایمن رض اسدن شہید ہوگئے اور ربیعہ بن الحارث بن عبدالمطلب اور اسامہ بن زید ابن حارثہ بھی ثابت قدم رہے۔ عباس بن عبدالمطلب رض نے اسدن یہ اشعار تصنیف کیے تھے۔

| | |
|---|---|
| نصرنا رسول اللہ فی الحرب سبعۃ | وقد فر من قد فر منہم فاقشعوا |
| ہم لوگون نے جو تعداد مین سات شخص تھے جنگ مین رسول اللہ کی مدد کی | اور جو لوگ بھاگ نکلے وہ ابر کی طرح ہوا سے پارہ پارہ ہوگئے |
| وثامننا لاقی الحمام بسیفہ | بما مسہ فی اللہ لا یتوجع |
| ہم لوگون مین آٹھوین شخص نے اپنی تلوار سے لڑکر جان دی | اور خدا کی راہ مین اسکو جو تکلیف پہونچے وہ قابل رنج نہین |

یعنے ایمن بن عبید رض جو شہید ہوئے تھے۔ بعدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حنین سے طائف کو تشریف

لے گئے اور ایک ماہ تک محاصرہ کیے رہے پھر اُسکو بلا فتح کیے چھوڑ کر واپس چلے آئے اور ماہ ذیقعدہ مین مقام "جعرانہ" سے عمرہ کی نیت کرکے اُسکو بجالانے کے بعد مدینہ منورہ مین واپس آگئے۔ مدینہ منورہ مین حضور انور نے رجب ۹ھ ہجری تک قیام فرمانے کے بعد سرزمین روم پر لشکرکشی کی اور "تبوک" تک بڑھتے ہوئے چلے گئے جہان ٹھہر کر ایک مسجد کی بنیاد ڈالی جو وہان آجتک قائم ہے۔ اس سفر مین خدا ے پاک نے آپ کو "دومۃ الجندل" پر فتح عطا فرمائی جسکے فتح کرنے کے واسطے آپ نے خالد بن الولیدؓ کو لشکر دیکر روانہ کیا تھا۔ خالدؓ "الیدر" والی دومۃ الجندل کو گرفتار کر لائے جسنے جزیہ ادا کرنے کی شرط پر رسول اللہ سے صلح کر لی اور اس امر سے فارغ ہو کر آپ مدینہ کو لوٹ آئے جہان ۹ھ ہجری کے موسم حج آنے تک قیام کیا اور زمانۂ حج مین ابوبکرؓ کو امیر حج بنا کر حاجیون کو اُنکے ساتھ روانہ کر دیا جنھون نے لوگون کو ارکان حج ادا کرائے، زمانۂ اسلام مین یہ پہلا حج تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سورۂ توبہ "براۃ عن المشرکین" نازل ہوئی جسکا نزول ابوبکرؓ کی روانگی کے بعد ہوا تھا آپ نے وہ سورۃ علی بن ابی طالبؓ کو دیکر انھین بھی روانہ کیا اور حکم دیا کہ جسوقت ابوبکرؓ حج سے فارغ ہو جائین تو تم یہ سورۃ لوگون کو سنا دینا، ان امور سے فراغت پاکر علیؓ اور ابوبکرؓ رسول اللہ کی خدمت مین حاضر ہوئے۔ ہجرت کا دسوان سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ ہی مین گزارا اس سال مین آپ کے پاس عرب کے ہر ایک گوشہ سے وفود آتے رہے اور آپ نے شاہان روے زمین کو دعوت اسلام کے خطوط روانہ کیے، فوج در فوج لوگ مشرف باسلام ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر آیۃ "اذا جاء نصر اللہ والفتح" نازل ہوئی جس سے آپ سمجھ گئے کہ یہ خبر رحلت دیگئی چنانچہ جب موسم حج آیا آپ ماہ ذی الحجہ سے پانچ روز پیشتر بعزم حج مدینہ سے روانہ ہوئے اور لوگون کے ساتھ حج ادا فرمایا جسکے بعد مدینہ واپس آئے اور ۱۰ھ ہجری کے ماہ ذیحجہ کے باقی حصہ تک وہین قیام فرما رہے اور ۱۱ھ ہجری کا ماہ محرم اور ماہ صفر ماہ ربیع الاول کی بارہ تاریخ تک وہین گزار دیے جسکے بعد خداوند پاک نے آپ کو اپنے پاس بلا لیا۔ حضور اطہر کی وفات کا دن دوشنبہ کا دن تھا اور اُس دن تک آپ کو مدینہ مین قیام فرماتے ہوئے پورے دس سال ہو چکے تھے، وفات کے وقت عمر شریف ترسٹھ سال کی تھی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ آپ دوشنبہ کے دن پیدا ہوئے دوشنبہ کے دن

مبعوث برسالت ہوئے، دوشنبہ ہی کے دن مدینہ منورہ مین داخل ہوئے اور دوشنبہ ہی کے دن اس عالم فانی سے رحلت فرمائی۔ آپ بدھ کی رات کو بی بی عائشہ رضہ کے حجرہ مین مدفون کیے گئے جسمین آپ کی روح نے جسم سے مفارقت کی تھی، آپ کی قبر مین عباس بن عبدالمطلب اور علی بن ابی طالب اور فضل بن عباس بن عبدالمطلب تین شخص اُترے تھے۔ اور ایک قول مین ہو کہ قثم بن عباس بھی چوتھے آدمی تھے جو قبر نبوی مین اُترے۔ نیز بنو زہرہ نے یہ کہا کہ ہم لوگ رسول اللہ کے کامون مین ہم مین سے بھی ایک شخص کو قبر مین اترنے دیا جائے چنانچہ عبدالرحمن رضہ بن عوف کو قبر مین اُترنے دیا گیا۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہو کہ اُن لوگون کے ساتھ اُسامہ بن زید رضہ داخل قبر ہوے تھے۔ اور مغیرہ بن سعید نے یہ کہا کہ مین اُن لوگون سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قریب العہد ہون اور یہ اسطرح ہوا کہ اُنھون نے اپنی انگوٹھی قبر مبارک مین گرا دی تھی جو آخر مین اُتر کر نکالی۔

مجھسے زید بن اخزم نے بروایت عثمان بن فرقد نے بیان کیا کہ اُنھون نے جعفر بن محمد کو اپنے باپ سے یہ روایت کرتے سنا تھا کہ جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مین لحد بنائی وہ ابوطلحہ رضہ تھے اور جسنے آپ کے نیچے قطیفہ ڈالا اُسکا نام "شقران" ہو۔ جعفر کہتے ہین کہ مجھے ابن ابی رافع نے خبر دی ہو کہ مین نے "شقران" کو یہ کہتے سنا۔ "واللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نیچے قبر مین چادر مین نے ہی ڈالی تھی"

## ابوبکر صدیق رضہ

ابوبکر رضہ کا نام عبداللہ اور اُنکے باپ قحافہ کا نام عثمان تھا، زمانۂ جاہلیت مین ابوبکر رضہ کا نام عبدالکعبہ رکھا گیا تھا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکو عبداللہ کے نام سے موسوم کیا، اُنکا لقب عتیق ہو جسکی وجہ اُنکی خوبصورتی بتائی جاتی ہو اور ایک قول ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنسے فرمایا تھا "انت عتیق من النار" یعنے تم آتش دوزخ سے آزاد ہو اسلیئے اُنکا لقب عتیق ہو گیا۔ اُنکے صدیق نام ہونے کی یہ وجہ ہو کہ اُنھون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے شبا شب مسجد حرام سے مسجد اقصی

(قصۂ معراج) جانے کی خبر تصدیق کی تھی اس لحاظ سے انکا نسب نامہ حسب ذیل ہے۔

عبد اللہ بن عثمان بن عامر بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ بن کعب بن لوئی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ۔ ابوبکر رض کی نسبت "تیم قریش" کیجانب کیجاتی ہے اس لحاظ سے انکو "تیمی" کہا جاتا ہے۔ خاندانی شمار کے لحاظ سے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مثل ہین کیونکہ وہ اور حضور انور کے اجداد "مرہ بن کعب" تک پہونچکر ایک ہو جاتے ہین اور ان دونون صاحبون کے اور مرہ کے مابین چھ پشتین ہوتی ہین۔

**ابوبکر رض کے والدین**۔ بیان کیا گیا ہے کہ ابو قحافہ رض فتح مکہ کے دن مشرف باسلام ہوئے تھے۔ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے گئے، انکا نام "ثغامۃ" تھا اسلیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگون کو حکم دیا کہ انکا نام تبدیل کردین، ابو قحافہ رض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی وہ مدینہ کو آئے اور وہین قیام اختیار کیا یہان تک کہ اپنے بیٹے ابوبکر رض کی خلافت کا پورا زمانہ دیکھا، ابوبکر رض اپنے باپ سے پہلے دنیا سے رحلت کر گئے اور ابو قحافہ رض انکے ترکہ مین چھٹے حصہ کے وارث ہوئے جسے انھون نے اپنے پوتون پر مسترد کر دیا، ابو قحافہ رض نے ۱۴ھ ہجری عہد خلافت عمر رض مین وفات پائی، وفات کے دن انکی عمر ستانوے سال کی تھی۔ ابوبکر رض کی مان سلمیٰ صخر بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم کی بیٹی اور ابی قحافہ رض کی چچازاد بہن تھین، انکی کنیت ام الخیر تھی۔ ابو قحافہ رض کے اولاد مین ابوبکر رض ایک بیٹے اور ام فروہ، اور قریبہ، دو بیٹیان جملہ تین اولادین تھین، ام فروہ کی شادی پہلے ایک قبیلۂ ازد کے شخص سے ہوئی تھی جسکے صلب سے انکے ایک لڑکی پیدا ہوئی، اسکے بعد انسے تمیم داری نے شادی کی اور تمیم داری کے بعد وہ اشعث بن قیس کے عقد مین آئین۔ قریبہ کا نکاح سعد بن عبادہ رض سے ہوا تھا۔

**ابوبکر رض کا اسلام لانا**۔ ابن اسحق کا بیان ہے کہ ابوبکر رض پہلے وہ شخص ہین جنھون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کیا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر آپ کے اصحاب مین سے علی رض نو برس کی عمر مین ایمان لائے، انکے بعد زید بن حارثہ رض اور انکے بعد ابوبکر بن ابی قحافہ رض۔ اسکے بعد ایک جماعت لوگون کی مشرف باسلام ہوئی جنمین عثمان بن عفان، زبیر بن العوام، عبد الرحمن بن عوف

سعد بن ابی وقاص، اور طلحہ بن عبید اللہ بھی شامل تھے۔ ابو الخطاب نے بیان کیا ہے کہ اُنھون نے نوح بن قیس، سے بذریعۂ سلیمان ابو فاطمہ، معاذہ بنت عبد اللہ الغدویہ سے روایت کی ہے کہ اُسنے کہا مین نے علی بن ابی طالب رض کو منبر نبوی پر استادہ ہو کر یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ "مین صدیق اکبر ہون، مین ابو بکر رض سے قبل ایمان لایا اور اُنکے مسلمان ہونے سے پہلے ہی داخل دائرۂ اسلام ہوا ہون" ابو الخطاب نے ابو داؤد سے اور ابو داود نے شعبہ بن سلمہ بن کہیل سے روایت کی ہے کہ شعبہ نے کہا، مین نے حبۂ العرنی سے سنا ہے کہ اُسنے علی رض کو یہ کہتے سنا تھا، "مین پہلا شخص ہون جسنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز ادا کی۔ اور انھین ابو الخطاب نے چند دوسرے راویون کی سند پر ابا النضرہ سے روایت کی ہے کہ "ابو بکر رض نے اپنے خلافت کے وقت کہا تھا کہ اور اسکا مجھ سے زیادہ کون حقدار ہے کیا مین پہلا وہ شخص نہین ہون جو اسلام لایا تھا"

**ابو بکر رض کا حلیہ۔** عائشہ رض نے انکا حلیہ حسب ذیل بیان کیا ہے۔ وہ سفید رنگ، لاغر اندام ہلکے رخسارے، اور کسی قدر کوزہ پشت تھے، اُنکا تہبند پیڑو پر سے لٹک پڑا کرتا تھا جسکو سنبھالتے رہتے تھے آنکھین کسی قدر اندر کو گھسی ہوئی تھین، پیشانی کشادہ و بلند تھی، چہرہ پر گوشت نہ تھا، ہاتھون کی اُنگلیان بالون سے عاری تھین، اور یہ بھی فرمایا ہے کہ،، وہ مہندی اور وسمہ سے خضاب فرمایا کرتے تھے۔

**ابو بکر رض کی بیعت، خلافت، اور، وفات۔** جس دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رحلت کی اُسی دن ابو بکر رض سے سقیفۂ بنی ساعدۃ بن کعب بن الخزرج مین بیعت کر لیگئی لیکن عام بیعت اُسکے دوسرے دن یوم سہ شنبہ کو واقع ہوئی، اُنکے عہد خلافت کے آغاز ہوتے ہی باستثنائے چند اور تمام قبائل عرب زکوۃ دینے سے انکار کرنے پر اسلام سے برگشتہ ہو گئے، ابو بکر رض نے اُن سے جہاد کیا یہانتک کہ وہ لوگ راہ راست پر آ گئے اُنھون نے سنہ ۱۱ ہجری مین عمر بن الخطاب رض کو امیر حج بنا کر روانہ کیا جنھون نے یہ فریضہ مسلمانون کو ادا کرایا۔ صدیق اکبر رض نے "یمامہ" کو فتح کر کے "مسیلمہ کذاب" مدعی نبوت کو قتل کیا، اور مقام "صنعاء" مین "اسود بن کعب العنسی" نے ادعائے نبوت کیا تھا اُسے بھی ٹھکانے لگایا، پھر ابو بکر رض نے سنہ ۱۲ ہجری مین فریضۂ حج ادا فرما کر مدینہ منورہ مین بازگشت کی اور ملک شام پر

فوج کشی کی تیاریان کردین، "اجنادین" کا واقعہ ۱۳؁ ہجری کے ماہ جمادی الاولیٰ مین گزرا تھا جس مرض مین ابوبکرؓ نے رحلت فرمائی اُسکے تعیین مین مورخین کا اختلاف ہی اور ایسے ہی یوم وفات مین بھی اختلاف رائے ہی، ابوالیقظان، سلام بن ابی مطیع سے روایت کرتے ہین کہ اُنکو زہر دیا گیا جسکی وجہ سے اُنھون نے یوم دوشنبہ آخر سال سیزدہم ہجری مین انتقال کیا، ابوالیقظان کے سوا اور لوگون کا بیان ہی کہ نہین اُنکے وفات کا باعث یہ امر ہوا کہ اُنھون نے ایک سرد دن مین غسل کرلیا تھا جسکی وجہ سے اُنھین بخار آگیا اور پندرہ روز تپ مین مبتلا رہکر اس عالم فانی سے رحلت کی، اُنکے دوران علالت مین عمرؓ لوگون کو نماز پڑھایا کرتے تھے، ابوبکرؓ کی تمام مدت خلافت دو سال تین ماہ اور نو دن تھے، اُنھون نے قبل از وفات وصیت کی تھی کہ اُنکو اُنکی بیوی "اسماء بنت عمیس" غسل دین، جب وہ رحلت کر گئے تو اُسی پلنگ پر اُنکا جنازہ اُٹھایا گیا جسپر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استراحت فرمایا کرتے تھے اور جو بی بی عائشہؓ کے پاس تھا اُس پلنگ کی پٹیان "ساج" کی تھین اور وہ کھجور کی پتیون کی رسیون سے بُنا ہوا تھا۔ یہ بستر بی بی عائشہ صدیقہؓ کے میراث مین فروخت ہوا تھا اور اُسکو معاویہؓ کے موالی مین سے ایک شخص نے چار ہزار درہمون پر خرید کر لوگون کے استعمال کے لیے وقف کردیا تھا، ابومحمدؒ نے بیان کیا ہی کہ وہ بستر مدینہ مین تھا، ابوبکرؓ کے جنازہ کی نماز عمر بن الخطاب نے پڑھائی اور اُنکی قبر مین عمرؓ، طلحہؓ، عثمانؓ، اور عبدالرحمن بن ابی بکرؓ اُترے تھے۔ ابوبکرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حجرۂ بی بی عائشہؓ مین دفن کیے گئے۔ اُنھون نے رحلت کے وقت اپنی صاحبزادی بی بی عائشہؓ سے کہا تھا کہ "بیٹی! تم دیکھو ابوبکر کے مال مین جب سے ہم امر خلافت پر مقرر ہوئے ہین کس قدر زیاتی ہوئی ہی جو کچھ زیادہ ہو اُسے مسلمانون کو واپس دیدینا کیونکہ خدائے واحد کی قسم ہی ہمنے اُنکے مال مین سے صرف اسقدر لیا ہی جو اُنکے سادہ غذاؤن مین سے کھا لیا یا موٹے جھوٹے کپڑے اپنے بدن پر ڈال لیے ہین" بی بی عائشہؓ نے دیکھا تو ایک گاوہ باندھنے کی رسّی اور ایک پُرانی چادر جنکی قیمت پانچ کھوٹے درہمون تک بھی نہ پہونچیگی صرف یہ دو چیزین نکلین اور وہ ایک شخص کے ہاتھون عمرؓ کے پاس بھیجدی گئین، عمرؓ اُنکو دیکھ رہے تھے کہ عبدالرحمن بن عوفؓ نے اُنسے کہا "امیرالمومنین! کیا یہ چیزین ابوبکر کی اولاد سے

سلب کرلی جائینگی؟" عمرؓ نے جواب دیا۔ "نہین! رب کعبہ ہرگز ایسا نہین ہو سکتا کہ ابوبکرؓ تو اپنی حیات مین ان چیزون کے رکھنے کے گنہگار نہ بنے ہون اور مین انکی وفات کے بعد اسکا بار اُن پر لاد دون۔ خدا ابوبکر پر رحم کرے اُنھون نے اپنے پس ماندہ کے لیے ایک سخت مصیبت چھوڑی ہی۔"

**ابوبکرؓ کا سن و سال** - مورخین کا اسبات پر اتفاق ہی کہ ابوبکرؓ کی عمر ترسٹھ سال کی تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُنسے بمقدار اُنکے خلافت کے برسون کی عمر مین زائد تھے۔ انس ابن مالکؓ سے بذریعۂ عبد العزیز بن صہیب، عبد الوارث بن سعید، اور محمد بن زیاد کے مروی ہی کہ "جسوقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ کو تشریف لائے تو ابوبکرؓ انکے پیچھے سوار تھے اور وہ بڑھاپے کی وجہ سے شناخت کیے جاتے تھے مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جوان تھے اور آپ کو کوئی پہچانتا نہ تھا جو شخص آتا وہ ابوبکرؓ سے ملتا اور کہتا "ابوبکرؓ تمھارے آگے کون سوار ہی؟" ابوبکرؓ اُسکو جواب دیتے "یہ مجھکو راستہ بتاتے ہین" استفسار کرنے والا ارادہ نا سمجھکر چپ ہو رہتا اور ابوبکرؓ کی مراد یہ ہوتی تھی کہ یہ ہادی راہ حق ہین" یہ حدیث اس امر پر دلالت کرتی ہی کہ ابوبکرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عمر مین بہت بڑے تھے۔ مگر مورخین کے نزدیک وہی مشہور ہی جو ہمنے اوپر بیان کیا۔

**ابوبکرؓ کی اولاد اور اُنکی نسل** - عبد اللہ بن ابی بکرؓ اور اسماء بنت ابی بکرؓ ایک بیوی "قتیلہ" نامی کے بطن سے جو بنی عامر بن لوئی کے خاندان سے تھین۔ عبد الرحمن اور حضرت عائشہؓ انکی مان "ام رومان" حرث بن الحویرث کی بیٹی قبیلۂ بنی فراس بن غنم بن کنانہ کی نسل سے تھین۔ ام رومان کے پہلے شوہر کا نام "حرث بن سخبرہ" تھا اُنکے صلب سے یہ ایک بیٹے "طفیل بن حرث" کی مان ہو چکی تھین طفیل کا باپ "سراۃ" آکر ابوبکر کا حلیف اور اُسکی بیوی بھی ہمراہ تھی یعنے ام رومان پھر ابو الطفیل کا انتقال ہوگیا تو ابوبکرؓ نے ام رومان سے عقد کر لیا اس رشتہ سے طفیلؓ حضرت عائشہؓ کے مان جائے بھائی تھے۔ محمد بن ابی بکرؓ کی مان "اسماء" عمیس کی بیٹی تھین، اور "ام کلثوم" بنت ابی بکر زید بن خارجۃ الانصاری کی بیٹی کے بطن سے پیدا ہوئی تھین۔

عبد اللہ بن ابی بکرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ طائف مین شریک ہوے تھے

او. وہان انکوایک زخم لگا تھا وہ اپنے باپ کے عہد خلافت تک بقید حیات رہے اور اُسی زمانے مین رحلت کی، سات دینار ترکہ چھوڑا ابو بکرؓ نے اسکو کثیر رقم تصور کیا تھا۔ عبد اللہؓ کے بیٹے کا نام اسمٰعیل تھا جو ہلاک ہو گئے اور عبد اللہؓ کی نسل نہین چلی۔

اسما بنت ابی بکرؓ کا لقب ،، ذات النطاقین، تھا وہ مکہ مین ،زبیر العوامؓ ،رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی سے بیاہی گئین اور اُنکے صلب سے انکے کئی لڑکے پیدا ہوئے زبیرؓ نے انکو طلاق دیدی تھی اور یہ اپنے بیٹے ،، عبد اللہ بن زبیر، کے ساتھ رہا کرتی تھین چنانچہ جسوقت مکہ مین حجاج بن یوسف کے ہاتھون ،عبد اللہ قتل ہوئے یہ انکے پاس موجود تھین، انھون نے پورے سو برس کی عمر پائی اور آخر مین نابینا ہو کر شہر مکہ مین رحلت کی۔

حضرت عائشہؓ بنت ابی بکرؓ ام المومنین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجیت مین تھین اور انکا قصہ ازواج رسولؐ کے ضمن مین بیان ہو چکا ہے۔

عبد الرحمن بن ابی بکرؓ جنگ بدر مین مشرکین کے ساتھ شریک ہوے تھے اسکے بعد وہ مشرف باسلام ہو گئے اور بہت اچھی طرح اسلام پر قائم ہوئے۔ انھون نے ۵۳ھ ہجری مین مکہ کے قریبی پہاڑ کے پاس ناگہانی طور پر وفات پائی اور حضرت عائشہؓ نے انکی لاش حرم مین لا کر دفن کی اور انکی طرف سے ایک غلام آزاد کیا۔ یہ جنگ جمل مین بی بی عائشہؓ کے ساتھ موجود تھے، انکی کنیت ،، ابو عبد اللہ تھی۔ عبد الرحمنؓ کی اولاد مین محمد، عبد اللہ، اور بی بی حفصہ تین بچے تھے، عبد اللہ بن عبد الرحمن کے بیٹے ،طلحہ، تھے جنکی ماں کا نام تھا عائشہ بنت طلحہ بن عبید اللہ اور عائشہ بنت طلحہ کی ماں ،، ام کلثوم بنت ابی بکر تھین۔ طلحہ بن عبد اللہ بن عبد الرحمن بن ابی بکرؓ نہایت فیاض شخص تھے، اُنکے فرزند ،، محمد، مکہ کے عامل تھے طلحہ کی اولاد بکثرت ہے اور مدینہ کے قرب وجوار مین رہتی ہے۔ عائشہ بنت محمد بن طلحہ ،سلیمان بن علی بن عبد اللہ بن العباسؓ کو بیاہی گئی تھین۔

محمد بن عبد الرحمن بن ابی بکرؓ کے بیٹے عبد اللہ بن محمدؓ کی اولاد کا نام ابو بکرؓ کی اولاد آل ابی عتیق کر کے مشہور ہے جسکی وجہ تسمیہ یہ ہوئی کہ ایک دن ابی بکرؓ کے کئی صاحبزادے باہم جھگڑ کر ایک دوسرے پر

اپنی فضیلت جتانے لگے، ایک نے کہا "مین صدیق کا بیٹا ہون" دوسرے صاحب بولے "مین ثانی اثنین کا فرزند ہون" تیسرے کہنے لگے "مین صاحب غار کا لخت جگر ہون" اور محمد بن عبدالرحمن نے کہا "مین ابن ابی عتیق ہون" بس یہی نام انکی اولاد کی جانب منسوب ہوگیا اور آجتک چلا آتا ہے۔

محمد بن ابی بکرؓ اپنی کنیت ابوالقاسم کرتے تھے وہ قریش کے قبیلہ مین مشہور عبادت گزار لوگون کے زمرہ مین شمار ہوتے تھے اور اُن لوگون مین بھی شامل تھے جنھون نے عثمانؓ کے شہید کرنے مین باغی مفسدون کی اعانت کی تھی، پھر علیؓ نے انکو حاکم مصر مقرر کردیا تھا جنسے معاویہؓ کے دوست نے جنگ کرکے اُن پر فتح پائی اور انھین قتل کرڈالا۔

محمد بن ابی بکرؓ کی اولاد حسب ذیل تھی۔ قاسم بن محمد یہ ام ولد کے بطن سے تھے اور ملک حجاز مین ایک صاحب فضیلت فقیہ شمار ہوتے تھے، انھون نے ۱۰۸ھ ہجری مین بمقام "قدید" وفات پائی۔ قاسم بن محمد کے بیٹے عبدالرحمن بن القاسم اور ایک لڑکی "ام فروہ" تھین جنکا نکاح محمد بن علی بن الحسین بن علیؓ بن ابی طالب کے ساتھ ہوا تھا۔

عبدالرحمن بن ابی بکرؓ قریش مین سب سے افضل تھے کنیت ابومحمد تھی۔ انکی اولاد مدینہ مین ہے جسکی تعداد کچھ زیادہ نہین۔

ام کلثوم بنت ابی بکرؓ سے عمرؓ بن الخطاب نے عقد کرنا چاہا تھا اور ام المومنین عائشہؓ کو پیام بھی دیا جنھون نے منظور کرلیا تھا لیکن خود ام کلثوم کو یہ نسبت پسند نہین تھی اسلیے انھون نے عمرؓ سے کچھ ایسا حیلہ کیا کہ وہ اپنی درخواست سے رک گئے اور اسکے بعد طلحۃ بن عبید اللہ نے انسے عقد کرلیا جنکے صلب سے ام کلثوم کے دو اولادین "زکریا" اور "عائشہ" پیدا ہوئین پھر طلحۃ بن عبیداللہ شہید ہوگئے اور ام کلثوم سے عبدالرحمن بن عبداللہ بن ابی ربیعۃ المخزومی نے عقد کرلیا۔

**ابوبکرؓ اور انکی اولاد کے غلام**۔ بلالؓ بن رباح جنکی مان حمامۃ نامی تھین۔ وہ بنی جمح کے ایک شخص کے مولد تھے جو مکہ مین رہتا تھا اور گرفتار ہوکر غلامی مین آگئے تھے ابوبکرؓ نے انکو پانچ اوقیون کے عوض مین خرید کر آزاد کردیا۔ بلالؓ کو راہ خدا مین کفار سخت تکلیف دیتے تھے

وہ "بدر" اور تمام غزوات مین حاضر رہے اور وہ پہلے شخص تھے جنکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خاص موذن ہونے کا شرف حاصل تھا، رحلت نبوی کے بعد اُنھون نے ابوبکرؓ سے ملک شام کو جانے کی اجازت چاہی اور رخصت پاکر وہین جاکر قیام کیا پھر تادم مرگ وہین رہے، اُنھون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بالکل اذان نہین کہی تھی مگر جب عمرؓ ملک شام کو تشریف لیگئے اور یہ اُنسے ملے تو عمرؓ نے انکو اذان کہنے کا حکم دیا اور جسوقت انھون نے اذان کہی تو عمرؓ اور تمام مسلمان زار و قطار رونے لگے، انکا نام دیوان وظیفہ کے مدین قبیلۂ خثعم کے شمار مین تحریر تھا اور ملک شام مین جسقدر حبشی تھے اُن سبھون کا زمرہ خثعم ہی کے جہرہ مین درج ہوا تھا۔ بلالؓ نے ملک شام ہی مین وفات پائی، واقدیؒ نے بیان کیا ہے کہ بلالؓ مقام "سراۃ" کے مولد لوگون مین سے تھے جو مین و طائف کے مابین واقع ہے، وہ اپنی کنیت ابوعبداللہ کرتے تھے، اُنکے جسم کا رنگ گہرا گندمی تھا، لاغر اندام اور دراز قد تھے پشت کسی قدر خم تھی بال بہت کثرت سے تھے رخسارون پر بال بہت کم تھے اور کھچڑی تھے جنمین سفید بالون کا حصہ بڑھا ہوا تھا۔ وہ اپنے بالون مین خضاب وغیرہ نہین کرتے تھے۔ اُنکی وفات ۲۰ھ ہجری مین بمقام "دمشق" ہوئی اُسوقت اُنکی عمر ساٹھ سال سے چند سال زائد تھی۔

عامر بن فہیرۃؓ بھی ابوبکرؓ کے آزاد کردہ غلام تھے عامرؓ طفیل بن حرث کی ملک مین تھے جو حضرت عائشہؓ کی مان ام رومان کے بطن سے تھے، چونکہ عامر مسلمان ہوگئے تھے اور اسوجہ سے مشرکین سخت تکلیف دیتے تھے لہذا ابوبکرؓ نے اُنھین خرید فرماکر آزادی دیدی۔

بہت سے راویون نے جنمین سے ایک راوی "ریاشی" بھی ہے بیان کیا ہے کہ ابوبکرؓ نے سات شخصون کو آزاد کیا ہے جن سبھون کو راہ خدا مین ایذا دیجاتی تھی اور وہ لوگ حسب ذیل ہین۔ بلالؓ عامر بن فہیرۃؓ، زبیرۃ، ام عنبس، بنی عمرو بن مؤمل کی ایک لونڈی، نہدیۃ، اور اُنکی بیٹی۔ عامر بن فہیرۃؓ ہجرت مدینہ کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ اُنکی خدمت گذاری مین تھے وہ جنگ بدر اور واقعۂ بیر معونۃ مین حاضر رہے اور اس آخری جنگ مین شہید ہوگئے۔

صفیہ، بھی ابوبکرؓ کے لونڈیون مین شامل تھین جو محمد بن سیرینؒ کی والدہ ہین۔

ابونافع غلام ابوبکرؓ عبدالرحمن بن ابی بکرؓ کے غلام تھے اور عبدالرحمنؓ انکی وجہ سے بہت مالدار تھے اور کہا کرتے "ابی نافع کی قسمت سے یہ سب ہی" ابونافع بصرہ مین قیام کرتے تھے جہان اُنکا ایک مشہور گھر تھا اور "مفرغ الحمیری" نے اُنھین کے بارہ مین کہا ہی۔

سقی اسد ارضا لی وو ار آترکتھا | الی جنب داری معقل بن یسار
ابونافع جار لھا وابن برثن | فیالک جاری ذلۃ وصغار

"ابن برثن" بنی ضبیعۃ کے غلام تھے، ابونافع سے لوگون نے کہا کہ شاعر نے تمھاری ہجو کی ہی، اُنھون نے جواب دیا "اگر اُسنے ہجو کی ہی تو کیا اس سے مین جاؤن گا یا میرا بیٹا طلحہ فوت ہوگا" لوگون نے کہا "نہین" ابونافع بولے "پھر کیا پروا ہی۔"

مرۃ بن ابی عثمان عبدالرحمن بن ابی بکرؓ کے غلام تھے۔ حضرت عائشہؓ نے زیاد بن ابی سفیان کو انکی سفارش لکھدی تھی، زیاد ام المومنین کی تحریر سے بہت مسرور ہوا اور مرہ کی بیحد خاطر داری کرکے علاقہ بصرہ مین نہر مرۃ انکی جاگیر مین دیدی وہ نہر اُنھین کی جانب منسوب ہی اور بصرہ مین انکی اولاد موجود ہی۔

سلیمان بن بلال۔ قاسم بن محمد کے غلامون مین سے تھے، وہ بربری اور بہت خوبصورت آدمی تھے، اُنکو وصول خراج مدینہ کی خدمت دیگئی تھی، حدیث بھی اُنسے روایت کی گئی ہی اُنھون نے ۱۷۲ھ ہجری مین عہد خلافت مروان مین بمقام مدینہ وفات پائی۔

## عمر بن الخطابؓ

**شجرۂ نسب۔** عمرؓ بن الخطاب بن نفیل بن عبدالعزیٰ بن قرط بن رباح بن عبداللہ بن زراح بن عدی بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ۔ مگر عمرؓ عدی کی جانب منسوب ہونے کی وجہ سے "عدوی" کہلاتے تھے"

**والدین۔ اور اُنکے بھائی زید۔ اور زید کی مان سے کے حالات۔** خطاب بن نفیل

قریش کے سرآوردہ لوگون مین تھے۔ عمرؓ کی مان قبیلۂ فہم کی لڑکی تھین اور پہلے نفیل کے پاس تھین۔ نفیل کی رحلت کے بعد عمرو بن نفیل نے اُنسے شادی کرلی جنکے صلب سے وہ ایک لڑکے "زید بن عمرو بن نفیل کی" مان بنین۔ زید کی مان "ام الخطاب" تھین۔ یہ زید "سعید بن زید بن عمرو بن نفیل" کے والد ہین، سعید بن زیدؓ عشرۂ مبشرہ مین سے تھے یعنے جن دس لوگون کو جیتے جی جنتی ہونے کی بشارت زبان نبوی سے مل چکی تھی۔ غرضکہ خطابؓ کے دو بیٹے "زید" اور "عمرؓ" تھے۔ زید بن الخطابؓ کی مان "اسماء" خاندان بنی اسد بن خزیمہ کی لڑکی تھین، زید عمرؓ سے قبل مشرف باسلام ہوئے تھے وہ جنگ بدر مین شریک تھے اس لڑائی مین اُنکے اور عمر کے ساجھے مین ایک زرہ مشترک تھی جسکے پہننے کے لیے انمین سے ہر ایک شخص یہی کہتا تھا کہ "واللہ اسکو تمھارے سوا کوئی اور نہ پہنے گا"۔ اسکے بعد وہ جنگ "احد" مین شریک ہوئے جسکے اندر وہ تنہا چار شخصون کے مقابلہ پر ثابت قدم رہے۔ بھاگنے والون کے ساتھ بھاگے نہین اُنکو ۱۲ھ ہجری مین مسیلمہ کذاب کی جنگ مین بھی شرکت کا اتفاق ہوا تھا مگر اُسمین یہ شہید ہوگئے۔ انکے قاتل کا نام "ابو مریم الحنفی" بیان کیا گیا ہی اور ایک قول ہی کہ اُنکو ابو مریم کے بھائی "سلمہ" نے قتل کیا تھا۔ زیدؓ اپنی کنیت ابو عبد الرحمن کرتے تھے۔ زیدؓ کے بیٹے عبد الرحمن تھے جنکی مان ابی لبابۃ انصاری کی بیٹی تھین اور زیدؓ کی صاحبزادی کا نام "اسماء" تھا جنکی شادی عبید اللہ بن عمرؓ کے ساتھ ہوئی تھی گر عبید اللہ اپنی بی بی کے حیات ہی مین شہید ہوگئے۔ عبد الرحمن بن زید کے دو بیٹے عبد الحمید بن عبد الرحمن (جو لنگڑے تھے) اور عبد اللہ بن عبد الرحمن تھے جنکی مان "فاطمہ" بنت عمرؓ تھین۔ عبد الحمید، عمرؓ بن عبد العزیز خلیفہ دمشق کے عہد مین اُنکی طرف سے ایک ملک کے عامل (گورنر) مقرر ہوئے تھے، عبد الحمید کی اولاد حسب ذیل تھی:- ابراہیم، عبد الملک، عبد الکبیر، عمر، زید، عبد العزیز اور محمد، سات فرزند نرینہ۔ ابراہیم بن عبد الحمید کے بیٹے "اسحق" خطابی کے لقب سے مشہور تھے جنکی اولاد شہر بصرہ مین نہایت مقتدا اور معزز ہی، اور عبد الحمید کے باقی ماندہ بیٹے صوبون کے "والی" مقرر تھے۔

عمر بن الخطابؓ اپنی کنیت ابوحفص کرتے تھے انکی مان، ختمتہ، ہشام بن المغیرۃ المخزومی کی بیٹی تھین، چونکہ اُنھون نے بالاعلان اسلام قبول کیا تھا اور بلند آواز سے لوگون کو اپنے مسلمان ہونے کی اطلاع دی تھی، حالانکہ اُنسے قبل کے لوگ اپنے اسلام کو مخفی رکھتے تھے اسلیے اُنکو "فاروق" کہا جاتا تھا کیونکہ اُنھون نے حق اور باطل کے مابین امتیاز قائم کیا تھا، جس دن "عمرؓ" اسلام لائے ہین شہر مکہ مین مسلمانون کی تعداد اُنتالیس مرد و عورت تھی جو انکے مشرف باسلام ہونے سے پورے چالیس شخص ہوگئے۔ ابن مسعودؓ نے بیان کیا ہے کہ جسوقت سے عمرؓ مشرف باسلام ہوئے ہم لوگ برابر معزز رہے اور کفار سے ذرا بھی نہین دبے۔

**حلیہ**۔ اہل سیر نے عمرؓ کی رنگت مین اختلاف کیا ہے، بعض اہل حجاز کا قول ہے کہ وہ سفید چٹے رنگت کے دراز قد، چندلے شخص تھے جنکے چہرہ پر سُرخی غالب تھی، اور اہل کوفہ دعوت کرتے ہین کہ نہین وہ گہری گندمی رنگت رکھتے تھے اور داڑھی مین مہندی کا خضاب کیا کرتے۔ ایک دوسری روایت مین ذکر ہے کہ عمرؓ دونون ہاتھون سے یکسان کام کرتے تھے اور یہ روایت معتبر ہے چند راویون کے ذریعہ سے بواسطہ "سماک بن حرب" مروی ہے کہ عمرؓ جسوقت راستہ مین چلتے تو اُنکے پیرون کے گٹے آپس مین رگڑ کھا جایا کرتے تھے اور وہ اسقدر بلند بالا تھے کہ وہ سوار معلوم ہوتے اور دوسرے لوگ پیادہ چلنے والے نظر آتے۔ یا ایسا معلوم ہوتا کہ وہ "سدوس" کے کے لوگون مین سے ہین۔

**خلافت**۔ ابوبکر صدیقؓ نے اُنکو ولی عہد مقرر کیا تھا چنانچہ وہ ابوبکرؓ کے بعد خلیفۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہوئے۔ اُنکی خلافت کے دوہی برسون مین خدا ے کریم نے اُن کو بیت المقدس پر فتح بخشی، دمشق پر قبضہ دیا، دمشق کا شہر خالد بن الولیدؓ کے ہاتھون صلح سے فتح ہوا تھا، اسکے علاوہ میان، دشت میان، ابوقباد، اور یرموک کی لڑائیان بھی سر ہوئین، اہواز اور اُسکے اضلاع مین ابی موسی اشعریؓ کے ہاتھون، جابیہ، کی لڑائی فتح ہوئی ۱۹ھ ہجری مین زیر سپہ سالاری سعد بن ابی وقاصؓ لشکر اسلام نے، جلولار کی لڑائی جیتی، اسی سال معاویہ

ابن ابی سفیانؓ کی سپہ سالاری مین "قیساریہ" کی لڑائی مین مسلمانون کو فتح و نصرت حاصل ہوئی۔ اسکے بعد سنہ ۲۰ ہجری مین "باب الیون" کا واقعہ ہوا اس جنگ مین لشکر اسلام کے سردار عمرو بن العاص تھے سنہ ۲۱ ہجری مین "نہاوند" کی جنگ ہوئی جسکے سپہ سالار "نعمان بن مقرن المزنی" تھے۔ "اہواز" کا ایک ضلع "ارجان" سنہ ۲۲ ہجری مین فتح ہوا اس فوج کشی کی سپہ سالاری مغیرہ بن شعبہؓ کے ہاتھون مین تھی سنہ ۲۳ ہجری مین اصطخر کا پہلا معرکہ اور ہمدان کی جنگ واقع ہوئی۔ طاعون عمواس۔ کی عالمگیر تباہی سنہ ۱۸ ہجری مین واقع ہوئی تھی عمرؓ نے پورے پورے دس سال تک مسلمانون کے ساتھ حج کیے دسوین حج سے فارغ ہو کر جب وہ اپنے صدر مقام اور مرکز خلافت یعنے مدینہ کو واپس آئے تو مغیرۃ بن شعبہؓ کے مجوسی غلام "فیروز ابو لولوۃ" نے انکو شہید کر ڈالا۔ عمرؓ کی شہادت چھبیس ذیحجہ سنہ ۲۳ ہجری کو واقع ہوئی۔ واقدی نے بیان کیا ہی کہ جس دن ابو لولوٴ نے عمرؓ پر خنجر سے وار کیا ہی اُسدن سے ماہ ذیحجہ کے تمام ہونے مین سات دن باقی رہ گئے تھے اور وہ چارشنبہ کا دن تھا تین دن تک عمرؓ زخم کی تکلیف مین مبتلا رہے پھر چار دن ماہ ذیحجہ کے ختم ہونے مین باقی رہ گئے تو آپ نے وفات پائی۔ اُنکی نماز جنازہ صہیبؓ نے پڑھائی تھی، اور حضرت عائشہؓ کے حجرہ مین رسول اللہ اور ابو بکرؓ کے پہلو مین مدفون ہوئے۔ ابن اسحٰق کا بیان ہی کہ عمرؓ کی خلافت کا زمانہ دس سال چھ ماہ اور پانچ یوم تھا۔

**عُمر**۔ اُنکے عمر کے بارہ مین راویون کا اختلاف ہی، ابن اسحٰق کہتے ہین کہ وفات کے دن تک اُنکی عمر پچپن سال کی تھی اور یہ قول ابی الیقظان کا ہی مگر واقدی نے بذریعہ قیس بن الربیع ابی اسحٰق، اور عامر بن سعد کے روایت کی ہی کہ عمر بن الخطابؓ نے ترسٹھ سال کی عمر پا کر دنیا سے رحلت کی۔ مگر میرے خیال مین یہ قول بالکل غلط ہی، صحیح بات وہی ہی جو پہلے ذکر کی گئی۔ زید بن اخزم نے، ابو قتیبہ، جریر بن حازم، ایوب، اور نافع سے روایت کی ہی کہ نافع نے بیان کیا، مجھسے ابن عمرؓ فرماتے تھے کہ عمرؓ پچپن سال کی عمر مین مقتول ہوئے۔

**اولاد اور اُنکی نسلین**۔ عبداللہؓ اور بی بی حفصہؓ، اُنکی مان، زینب بنت مظعون

تھین۔ عبید اللہ رض انکی نان، ملیکہ، جرول خزاعی کی لڑکی تھین عاصم رض انکی والدہ، جمیلہ، عاصم بن ثابت حمی الدبر کی بیٹی تھین، بی بی فاطمہ رض اور زید، یہ دونون، ام کلثوم رض کے بطن سے تھے جو علی بن ابی طالب رض کی صاحبزادی بی بی زہرا رض دختر پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے بطن سے تھین مگر ایک روایت مین ہی کہ، بی بی ام کلثوم رض، کی جو بیٹی عمر رض کے صلب سے پیدا ہوئی تھین انکا نام، رقیہ، تھا انکی شادی عمر رض نے، ابراہیم بن نعیم النجام، کے ساتھ کی تھی، وہ اپنے شوہر کے سامنے ہی فوت ہوگئین اولاد نہیں، مجبر رض (انکا نام عبد الرحمن تھا) اور، ابو شحمہ رض (انکا نام بھی عبد الرحمن تھا) اور فاطمہ رض اور چند اور لڑکیان، یہ سب عمر بن الخطاب رض کی صلبی اولاد تھین۔

**عبد اللہ بن عمر رض**۔ کنیت ابو عبد الرحمن تھی، وہ اپنے والد ماجد کے ساتھ ہی مکہ مین مشرف باسلام ہوئے تھے جبکہ انکا بچپن تھا، وہ تمام غزوات مین جو، بدر، اور احد کے بعد ہوئے شریک رہے، اور عبد الملک بن مروان اموی خلیفہ کے عہد تک بقید حیات تھے، ابو الیقظان نے بیان کیا ہی کہ مورخین کہتے ہین، حجاج امیر عراق نے انکے قتل کے لیے مخفی طور پر ایک شخص کو مامور کیا تھا جسنے اپنے نیزہ کی نوک زہر آلود کر کے راستے مین چلتے ہوئے انکے پشت پا پر چبھودی، پھر حجاج خود انکے پاس آیا اور کہنے لگا، ابا عبد الرحمن آپ کو کس شخص نے آزار پہونچایا ہی؟، عبد اللہ بن عمر رض نے کہا، خود تمھین نے آزار پہونچایا ہی، حجاج نے متحیر ہوکر دریافت کیا خدا آپ پر رحم کرے آپ ایسی بات کیون کہتے ہین؟ ابن عمر رض نے جواب دیا، اسلیے کہ جس مقام مین ہتیار باندھنا ممنوع ہی تم وہان مسلح ہوکر چلے، اسی زخم کے صدمہ سے انھون نے وفات پائی انکی نماز جنازہ مقام، ذو طوی، کے قریب پڑھائی گئی اور، حائط حربان مین مدفون کیے گئے۔ ابو الیقظان کے سوا اور لوگون نے یہ بیان کیا ہی کہ ابن عمر رض نے شہر مکہ مین وفات پائی اور مقام، فخ، مین مدفون ہوئے، انکی عمر وقت رحلت چوراسی سال کی تھی اور وہ اپنی ڈاڑھی زعفران سے خضاب کیا کرتے تھے۔ مکہ مین جس قدر اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے رحلت کی ہی عبد اللہ بن عمر رض ان سب کے آخر مین فوت ہوئے ہین۔

**عبداللہ بن عمرؓ کی اولاد** ۔ عبداللہ بن عبداللہ بن عمرؓ انکی مان، صفیہ، بنت ابی عبید
مختار کی بہن تھین۔ سالم بن عبداللہ بن عمرؓ ام ولد کے بطن سے پیدا ہوئے تھے، اور انکے علاوہ عاصم
حمزہ، بلال، اور، واقد، یہ سب عبداللہ بن عمرؓ کے بیٹے تھے، اور چند لڑکیان تھین جنمین سے ایک لڑکی
عمرو بن عثمان بن عفان کو بیاہی گئی تھین اور دوسری عروۃ بن الزبیرؓ کو منسوب تھین۔ عبداللہ بن عمرؓ
کے جن صاحبزادے کا نام عبداللہ تھا وہ قریش کے ممتاز لوگون مین شمار ہوتے تھے اور اپنے باپ کے
وصی بھی تھے، انکی یادگار نسل مدینہ مین ہی کہ منجملہ اُسکے، عمر بن عبد العزیز بن عبداللہ بن عمرؓ، خلیفہ
مہدی عباسی کی جانب سے ولایت کرمان کے عامل مقرر ہوئے تھے، پھر خلیفہ موسیٰ عباسی نے
اُنکو مدینہ کا عامل مقرر کیا، اور اُسی نسل سے ایک شخص عبداللہ بن عبد العزیز بڑے پرہیزگار عبادت گزار
اور صاحب فضیلت تھے جو مدینہ کے قریب ایک صحرا مین فوت ہوئے۔ سالم بن عبداللہ اپنی کنیت
ابا عمرو کیا کرتے وہ نہایت خوبیون کے شخص تھے اور بڑے جید فقیہ، اُنکے باپ عبداللہ اُن کی
محبت کے بارہ مین انگشت نما کیے جاتے تھے تو یہ کہتے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یلوموننی فی سالم والومھم | | وجلدۃ بین العین والالف سالم | |
| لوگ مجھکو سالم کی محبت مین ملامت کرتے ہین اور مین | | اُنکو بُرا کہتا ہون اور اُسکی کھال آنکھ اور ناک کے مابین سالم ہی | |

واقدی کا قول ہی کہ سالم اپنی کنیت ابا منذر کرتے تھے اور وہ ۱۰۶ھ ہجری مین بمقام مدینہ فوت ہوئے
اُنکے جنازہ کی نماز ہشام بن عبد الملک نے پڑھائی تھی۔ عاصم بن عبداللہ بن عمرؓ کے بیٹے کا نام محمد
تھا جنکی نسل کوفہ مین پائی جاتی ہی واقد بن عبداللہ بن عمرؓ احرام باندھنے کی حالت مین اونٹ پرسے
گرکر فوت ہوگئے اُن کے فرزند، عبداللہ بن واقد، قریش کے نامور لوگون مین سے تھے جنکے بارہ مین
ایک شاعر کا قول ہی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| احب من النسوان کل خریدۃ | | لہا حسن عباد وجسم بن واقد | |
| مین عورتون مین ہر ایسی نو بااندام عورت کو پسند کرتا ہون | | جو عباد کا سا حسن اور ابن واقد کا ایسا جسم رکھتی ہو | |

عباد سے شاعر کی مراد عباد بن حمزہ بن عبداللہ بن زبیرؓ ہین۔ بلال بن عبداللہ بن عمرؓ کے پسر بن جو ث کا

نشان تھا اسلیے عبد اللہ بن عمرؓ اُنسے کہا کرتے کہ "بلال! کیا تمکو یہ امید ہی کہ اشجّ بنی عمرؓ تمھین ہو گے؟" یہ
کم سنی ہی مین فوت ہو گئے اور انکی نسل نہین چلی۔

**عبید اللہ بن عمرؓ** بڑے طاقتور اور تیز مزاج شخص تھے جسوقت عمرؓ قتل کیے گئے انھون نے فوراً تلوار کھینچکر ابی لولو کی بیٹی ہرزان، اور حُفینہؓ ایک عجمی شخص تینون آدمیون کو قتل کر ڈالا اور کہنے لگے مین کسی عجمی کو بغیر جان سے مارے ہوئے باز نہ آؤن گا۔ علی بن ابی طالبؓ نے انکو بیگناہ مقتولین کے قصاص مین قتل کرنے کا ارادہ کیا تو وہ معاویہؓ کے پاس بھاگ گئے اور اُنکے ساتھ جنگ صفین مین شریک ہوئے تھے جسمین مقتول ہو گئے۔ عبید اللہ بن عمرؓ کی اولاد ابو بکر عثمان اور ام عیسیٰ وغیرہ لڑکے اور لڑکیان ہین۔ ابوبکر ابن عبید اللہ بن عمرؓ کی ایک بیٹی "ام سلمہ" نامی تھی جو حجاج کو بیاہی گئی تھی، عثمان بن عبید اللہ بن عمرؓ کی ایک لڑکی "ام عثمان" نامی تھی یہ عمر بن عبد العزیزؒ کے ساتھ منسوب تھی۔

**عاصم بن عمر بن الخطابؓ** بڑے صاحب فضل اور باخبر آدمی تھے اُنھون نے سنہ ہجری مین عبد اللہ بن الزبیرؓ کے قتل سے پہلے وفات پائی۔ اُنکے بھائی عبد اللہ بن عمرؓ نے اُنکے مرثیہ مین یہ شعر کہا ہی

فلیت المنایا کنّ خلّفن عاصماً     فعشنا جمیعاً او ذہبن بنا معاً

کاش دست اجل نے عاصم کو چھوڑ دیا ہوتا تو ہم سب کے     زندہ رہتے ورنہ وہ ہم سبھون کو ایک ساتھ لیجاتا

عاصم بن عمرؓ کے دو بیٹے حفص، اور عمر اور تین لڑکیان حفصہ، ام عاصم، اور ام مسکین، جملہ پانچ اولادین تھین، ام عاصم کی شادی عبد العزیز بن مروان سے ہوئی تھی جنکے بطن سے عمر بن عبد العزیزؒ تولد ہوئے۔ اسکے انتقال کے بعد عبد العزیز بن مروان نے انکی دوسری بہن حفصہ کے ساتھ عقد کر لیا جنکے واسطے کہا جاتا تھا کہ "حفصہ ام عاصم کے مرون سے کوئی نسبت نہین رکھتین" ام مسکین سے یزید بن معاویہؓ نے عقد کیا تھا مگر اُسنے انکو طلاق دیدی جسکے بعد عبید اللہ بن زیاد نے انکو اپنی زوجیت مین لے لیا۔ حفص بن عاصم کے ایک لڑکا عمر اور ایک لڑکی ام عاصم نامی تھی۔ عمر بن حفص کے بیٹے عبید اللہ بن عمر العمری ہین جو حدیث کے راوی ہین۔

**ابو شحمہ بن عمر بن الخطابؓ** انکو عمرؓ نے شراب خواری اور ایک دوسرے قبیح فعل کی وجہ سے شرعی سزا کے تازیانے دی تھی جسکے صدمہ سے وہ فوت ہو گئے اور انکی اولاد کوئی نہین ہی۔

**زید بن عمر بن الخطاب رض** بنی عویج اور بنی رزیح کے مابین ایک جنگ مین پتھر کے صدمہ ضرب سے فوت ہوئے انکی اولاد بھی کوئی نہین - اور ایک قول ہے کہ وہ اور انکی ماں ام کلثوم دونون نے ایک ہی ساعت مین وفات پائی جسکی وجہ سے کسی کو ایک دوسرے کی میراث نہین ملی، اُنکے جنازہ کی نماز عبد اللہ بن عمر رض نے پڑھائی تھی جنھون نے زید کی نماز جنازہ پہلے ادا کی اور ام کلثوم کا جنازہ موخر کر دیا - اُسی وقت سے یہ طریقہ جاری ہو گیا کہ مردون کے جنازے عورتون کے جنازون سے پہلے پڑھی جائے اور عورتون کی اُنکے بعد مین -

**مجیر بن عمر بن الخطاب رض** ان کے کئی لڑکے تھے لیکن وہ سب فوت ہو گئے اُنمین سے ایک بھی باقی نہین رہا -

**غلامان عمر رض** مالک الدار رض عمر رض کے آزاد کردہ غلام تھے - عمر رض نے انکو ایک مکان کا متولی مقرر کیا تھا جسکے اندر یہ لوگون کو کچھ تقسیم کیا کرتے تھے - مالک الدار کی ام ولد جیتی نے عثمان بن عفان رض کو دودھ پلایا تھا جو نہایت شکیل عورت تھی، عثمان رض نے اُس سے کہا کہ مین تمکو جاگیر دینا چاہتا ہون تم کیا پسند کرتی ہو پانچ حصون مین کا ایک حصہ یا چھ حصون مین کا ایک حصہ؟ جیتی نے کہا چھٹا حصہ عثمان رض نے اُسکی حسب خواہش چھٹا حصہ دیدیا جسکے بعد مالک الدار ملک مین کو چلے گئے - مالک الدار کے موالی مین ذکوان نہایت صاحب مرتبت تھے وہ بعض ملکون کے عامل بھی مقرر ہوئے تھے اور انکی یہ بات مشہور ہے کہ مکہ سے مدینہ تک کا سفر انھون نے ایک رات دن مین طے کیا جو نہایت حیرت انگیز کام تھا - مہجع رض بھی عمر رض کے مولی تھے وہ جنگ بدر مین شہید ہو گئے - اسلم مولے عمر بن الخطاب رض بقول سعید بن المسیب رض بجاوہ کے حبشی تھے - وہ اپنی کنیت ابا زید کیا کرتے - عمر رض نے انکو ۱۲ ہجری مین خرید کیا تھا جس سال اشعث بن قیس آہنی زنجیرون مین گرفتار کرکے ابوبکر رض کے پاس حاضر کیا گیا تھا - اسلم رض کا بیان ہے کہ مین نے اشعث کو ابوبکر رض سے باتین کرتے سنا تھا - اسلم کی وفات عہد خلافت عبد الملک بن مروان مین ہوئی - اسلم رض نے عمر رض سے بکثرت حدیثین روایت کی ہین اور انکے بیٹے زید بن اسلم اپنے باپ سے بہت سی حدیثین روایت کرتے ہین - نافع رض عبد اللہ بن عمر رض کے مولی تھے انکی کنیت ابا عبد اللہ تھی - وہ آبر شہر شانی کے رہنے والے تھے - عبد اللہ بن عمر رض نے اپنے غزوات مین انکو پایا تھا - نافع کے بیٹے ابوبکر، عبد اللہ، اور عمر، تینون احادیث کے راوی ہین

یعنی عمر بن الخطاب رضؓ کے مولیٰ تھے اور یہی اسبات کے راوی ہیں کہ ابوبکر رضؓ نے بجز سرزمین بقیع کے اور کسی قطعہ اراضی کو چراگاہ نہیں بنایا تھا، صرف یہی اراضی اُنکے اُن گھوڑوں کی چراگاہ کے لیے محفوظ کردیگئی تھی جن پر وہ بحالت غزوات سوار ہوا کرتے۔ مبارک بن فضالہ بن ابی امیہ بھی عمر رضؓ کے موالی مین شامل تھے، انکے جد ابو امیہ عمر رضؓ کے مکاتب غلام تھے جنکا نام عبدالرحمن تھا، مبارک سے بہت سی حدیثین مروی ہین انھون نے ۱۶۵ھ ہجری مین وفات پائی۔ مبارک کے چند اور بھائی بھی احادیث کے راوی ہین کہ منجملہ اُن کے المفضل بن فضالہ اور عبدالرحمن بن فضالہ بھی ہین۔

## عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

**نام و نسب** عثمان رضؓ بن عفان بن ابی العاص بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوئی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ۔ اُنکی کنیت "ابا عمرو ابا عبداللہ اور ابا لیلیٰ" ہے۔

**والدین** عفان اُنکے پدر بزرگوار ایک تجارتی سفر مین ملک شام کو گئے تھے اور وہین وفات پائی مگر ایک قول یہ ہے کہ وہ مقام عمیصا مین فاکہہ بن المغیرہ کے ساتھ مقتول ہوئے۔ عفان کی اولاد مین عثمان رضؓ آمنہ، اور ارنب تین لڑکے اور لڑکیاں ہین جنکی مان "اروی" کریز بن ربیعہ بن حبیب بن عبد شمس کی بیٹی تھین۔ "اروی" کی مان کا نام "بیضا" ہے جو عبدالمطلب کی صاحبزادی ہین اسطرح پر عثمان رضؓ کی والدہ رسول پاک کی پھوپھی زاد بہن تھین۔

**حلیہ اور حالات** واقدی کا بیان ہے کہ عثمان رضؓ میانہ اندام، خوبصورت، اور خندہ رو شخص تھے، داڑھی گھنی تھی اور بڑی، رنگت گندمی تھی سر کے بال بکثرت تھے، اور وہ اپنے دانتون کو سونے کے تارون سے باندھا کرتے تھے۔ واقدی کے سوا اور راویون نے اتنا اضافہ کیا ہے کہ عثمان رضؓ چندلے، اور شرمیلے تھے، اُن کے کانون کے نیچے بالون کا انبوہ تھا، سر اور داڑھی کے بالون کی کثرت کی وجہ سے اُنکے دشمن اُنھین "عثول" (سست و فربہ) کہا کرتے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان رضؓ کے ساتھ اپنی دو بیٹیاں رقیہ رضؓ اور ام کلثوم رضؓ بیاہی تھین عثمان رضؓ قبیلۂ قریش مین نہایت ہر دل عزیز شخص تھے چنانچہ ایک قریشی شاعر کا قول ہی۔

"اُحبک و الرحمن۔ حب قریش عثمان رضؓ۔ انو عا با المیزان" یعنے مین تجھکو اُتنا ہی محبوب رکھتا ہون جس قدر اہل قریش عثمان کو چاہتے ہین، جسوقت کہ وہ میزان کے لیے بلائے جائین۔ عثمان رضؓ سب سے پہلے ہجرت کرنے والون مین تھے اُنھون نے بحالت قیام مکہ رسول پاک کی بیٹی "رقیہ رضؓ" سے شادی کرنے کے بعد اُنھین ساتھ لیکر سرزمین حبشہ کی جانب ہجرت کی تھی جسکے بارہ مین رسول پاک نے فرمایا ہو کہ "یہ دونون پہلے شخص ہین جنھون نے ابراہیم ولوط علیہما السلام کے بعد راہ خدا مین ترک وطن کیا ہی" اسکے بعد عثمان رضؓ نے دوسری ہجرت مدینہ کی جانب کی اسطرح اُنکی دو ہجرتین ہوئین۔ اُنھون نے بیر رومہ کو خرید کیا تھا جو ایک یہودی کا کنوان تھا اور وہ اُسکا پانی مسلمانون کے ہاتھ بقیمت فروخت کیا کرتا تھا۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حالت دیکھکر فرمایا کہ "رومہ (کنوان) کو کون شخص خرید کر مسلمانون پر وقف کرتا ہی تاکہ وہ اپنا ڈول بھی اُن لوگون کے ڈولون کے ساتھ بھرا رہے اور اُس شخص کو اُسکے اجر مین ایک جنت کا کنوان ملیگا" یہ کلام سُنکر عثمان رضؓ یہودی کے پاس گئے اور اُس سے کنوئین کی قیمت کرنی چاہی لیکن اُسنے پورا کنوان فروخت کرنے سے انکار کر دیا، اُسوقت عثمان رضؓ نے نصف کنوان بارہ ہزار درہم قیمت دیکر خرید فرمایا اور اُسے مسلمانون پر وقف کر دیا اسکے بعد عثمان رضؓ نے یہودی سے کہا کہ اگر تم چاہو تو ایک دن یہ کنوان میری ملک رہے اور ایکدن تمھاری ملک ہو ورنہ اگر تمھاری مرضی ہو تو میرے حصہ مین دو قربے مقرر کر دو، یہودی نے کہا نہین پہلی صورت بہتر ہی ایک دن تمھارا اور ایک دن میرا اب یہ صورت ہونے لگی کہ جب عثمان رضؓ کا دن آتا تو مسلمان لوگ اتنا پانی لے لیا کرتے جو دونون کے لیے کافی ہو، یہودی یہ حالت دیکھکر سخت گھبرایا اور عثمان رضؓ سے کہنے لگا کہ "تمنے میرے کنوئین کو خراب کر ڈالا اب اسکا باقی ماندہ نصف حصہ بھی خرید لو" عثمان رضؓ نے وہ نصف حصہ بھی آٹھ ہزار درہم دیکر مول لے لیا۔

ایکبار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ہماری مسجد مین کون شخص اضافہ کرتا ہی،

یہ سنکر عثمان رضؓ نے پانچ سوا رجگہ خرید کرکے مسجد مین بڑھا دی، اُنھون نے نوسو پچاس اونٹون سے جیش العسرت کی درستی کی تھی اور پچاس گھوڑے دیکر ہزار سواریون کی کمی پوری کردی، وہ جنگ بدر مین اسلیے شریک نہین ہو سکے کہ رسول اللہ اُنھین اپنی بیٹی "رقیہ" رضؓ کی تیمارداری کے لیے چھوڑ گئے تھے جو بیمار تھین چنانچہ اُنھون نے اُسی زمانے مین رحلت کی اور عثمان رضؓ نے اُنکو دفن کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکا حصہ مال غنیمت مین لگایا تھا اور اُنکے ثواب جہاد کی بھی بشارت دی تھی، وہ بیعت الرضوان مین بھی شامل نہین ہوے جسکی وجہ یہ ہوئی کہ رسول اللہ نے اُنکو مکہ مین مشرکین کے پاس یہ پیام کہنے کو بھیجا تھا کہ آپ جنگ کی نیت سے نہین تشریف لائے ہین، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکی جانب سے اپنا بایان ہاتھ قائم مقام بنا کر بیعت کرلی، وہ جنگ احد مین شریک تھے مگر شکست کھانے والون کے ساتھ بھاگ کر غابہ کو چلے گئے جو تین دن کے راستہ پر واقع تھا اسی واسطے اُنکے اور اُنکے دوسرے ساتھیون کے بارہ مین یہ آیت نازل ہوئی ہے ان الذین تولوا منکم یوم التقی الجمعان انما استزلھم الشیطان ببعض ما کسبوا ولقد عفا اللہ عنہم یعنے جو لوگ تمھارے گروہ مین سے دونون فوجون کی مڈبھیڑ کے دن بھاگ نکلے اُنھین شیطان نے بہکا دیا جسکی وجہ اُنکے بعض اعمال تھے اور بیشک اللہ تعالی نے اُنھین معاف فرما دیا ہے۔

**زمانۂ خلافت**۔ یکم محرم ۲۴ھ ہجری کو جبکہ اُنکی عمر اُنہتر سال کی تھی اُنسے خلافت کی بیعت کی گئی۔ اُنکے عہد خلافت مین سب سے پہلے فوجکشی، رَی پر ہوئی جسکے سپہ سالار ابوموسی اشعری رضؓ تھے اسکے بعد مرتبہ بمرتبہ، اسکندریہ، شاپور، افریقیہ، قُبْرُص، سواحل بحر روم، اصطخر الآخرۃ، فارس الاولی، جور و فارس الآخرہ، طبرستان، دارابجرد، کرمان، سجستان، بعد ازین دریا مین مقامات اساورۃ، پھر افریقیہ حصون، قبرص، ساحل اردن، اور سب سے آخری ۳۲ھ ہجری مین جنگ مرو عبداللہ بن عامر کے ہاتھون فتح ہوئی۔ اسکے بعد ماہ ذیحجہ ۳۵ھ ہجری مین خود عثمان رضؓ کو لوگون نے محاصرہ مین لے لیا جن باتون کی وجہ سے لوگ عثمان رضؓ پر ناراض ہوئے وہ یہ تھین کہ اُنھون نے حکم بن ابی العاص کو پناہ دیکر اُسے ایک لاکھ درہم عطا کیے تھے حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسے خارج البلد کردیا تھا اور ابوبکر رضؓ یا عمر رضؓ نے اُسکو پناہ

نہین دی تھی، لوگون کا بیان ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہزورہ کو جو مدینہ کے بازار کی جگہ ہی مسلمانون پر وقف کردی تھی وہ زمین عثمان رض نے حرث بن الحکم مروان کے بھائی کو جاگیر مین دیدی، اور باغ فدک مروان کی جاگیر مین دیدیا حالانکہ وہ بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی موقوفہ جائداد تھی، عثمان رض نے فتح افریقیہ کا خمس لیکر سب کا سب مروان کو ہبہ کردیا جسکے بارہ مین عبد الرحمن بن حنبل الجمحی نے جسکو عثمان رضی اللہ تعالی عنہ نے جلاوطن کرادیا تھا کہا ہی:-

| | |
|---|---|
| احلف باللہ رب الانام | ما ترک اللہ شیئاً سدی |
| مین پروردگار مخلوق کی قسم کھاتا ہون | کہ خدا نے کسی چیز کو بے مصرف نہین چھوڑا ہی |
| ولکن خلقت لنا فتنة | لکی نبتلی بک او تبتلی |
| مگر تو نے ہمارے واسطے ایک فتنہ پیدا کیا ہی | تاکہ تو ہماری آزمایش کرے یا وہ آزمایا جائے |
| فان الامینین قد بینا | منار الطریق علیہ الہدی |
| پس بیشک نہین کہ دو امانتدارون نے | خوب روشن کردیا اُس راستہ کا ڈھرا جسپر ہدایت ہی |
| فما اخذا درہماً غیلةً | وما جعلا درہماً فی الہوی |
| پس اُنھون نے ایک درہم بھی بدنیتی سے نہین لیا | اور ایک درہم بھی فضول باتون مین خرچ نہین کیا |
| واعطیت مروان خمس العباد | فہیہات شاؤک ممن سعی |
| اور تمنے مروان کو بندگان خدا کا خمس دیدیا | افسوس صد افسوس تمکو لوگون نے اُنہین سے جانا ہی جنھون نے کوشش کی |

عبد اللہ بن خالد بن اُسید نے عثمان رض سے کچھ صلہ مانگا تو اُنھون نے اُسے چار لاکھ درہم دیدئے
ابوذر غفاری رض کو مقام "ربذہ" مین جلاوطن کردیا اور عبد القیس کو بصرہ سے ملک شام کیجانب نکلوادیا۔

عثمان رض کے ان کارروائیون کو دیکھکر مصر کے رہنے والون کی ایک جماعت اُنکے پاس مدینہ مین آئی جسمین حسب ذیل لوگ تھے، محمد بن ابی حذیفہ بن عتبہ بن ربیعہ ایک فوج مین، کنانہ بن بشیر التجیبی ایک فوج مین، ابن عدیس البلوی ایک فوج مین، اہل بصرہ مین سے حکیم بن جبلہ العبدی اور سدوس بن عبیس الشنی اور چند اشخاص کوفہ کے رہنے والے جنمین ایک شخص اشتر بن الحرث النخعی بھی تھے

ان لوگون نے عثمان رض کے پاس آکر ان کو اُن کارروائیون کی بنا پر سرزنش کی جو اُنسے سرزد ہوئی تھین، عثمان رض نے اُنکی فہمائش منظور کر کے اُنھین رضامند بنا دیا مگر جب یہ لوگ اُنکے پاس سے واپس گئے تو مصر کے راستہ مین عثمان رض کی ایک تحریر اُنھین ہاتھ آئی جسپر اُنکی مہر چسپان تھی اور وہ تحریر امیر مصر کے نام اس مضمون کی تھی کہ جسوقت یہ لوگ تمھارے پاس پہنچین فوراً اُنکی گردنین ماردینا، وہ لوگ اُس تحریر کو لیکر عثمان رض کے پاس لوٹ آئے عثمان رض نے اُنسے بحلف بیان کیا کہ اُنھون نے اس خط لکھنے کا حکم نہین دیا ہی اور نہ اُنھین اُسکی روانگی کا علم ہی. اُن لوگون نے کہا، یہ تو آپ کے واسطے سخت بدنامی کی بات ہی کہ آپ کی مہر بلا آپ کی اجازت اور علم کے یون استعمال کرلیجائے اگر آپ کاروبار حکومت مین ایسے مجبور ہوکر دوسرون کے زیر اثر آگئے ہین تو خلافت سے دست بردار ہوجایئے، عثمان رض نے کنارہ کشی خلافت سے انکار کیا اور اُن لوگون سے جنگ کرنے پر بھی آمادگی نہین ظاہر کی بلکہ اسکو منع کیا اور اپنے گھر کا دروازہ بند کرالیا مفسدون نے بیس دنون سے زائد تک اُنکے مکان کا محاصرہ رکھا۔ اور عثمان رض سات سو آدمیون کے ساتھ خاموش محاصرہ مین بیٹھے رہے، پھر مفسد لوگ بنی حزم انصاری کے گھر مین ہوکر عثمان رض کے پاس جا پہونچے اور نیار بن عیاض اسلمی نے ایک چوڑے پیکان کا تیر اُنکے چہرہ پر مارا جسکے زخم سے خون بہکر قرآن پاک پر گرا جو اُنکی گود مین رکھا تھا بعد ازان محمد بن ابی بکر رض نے عثمان رض کی داڑھی پر ہاتھ ڈالا اور عثمان رض نے اُنسے کہا میری داڑھی چھوڑ دو عثمان رض کا قتل ماہ ذی الحجہ ۳۵ھ ہجری مین واقع ہوا تھا، اس سال عبداللہ بن العباس رض نے لوگون کو فریضۂ حج ادا کرایا اور مدینہ مین علی بن ابی طالب رض نے لوگون کو نماز پڑھائی اور خطبہ سنایا، عثمان رض نے پورے دس سال متواتر لوگون کو حج کرایا تھا، اُنکے یوم قتل مین راویون کا اختلاف واقع ہوا ہی، ابن اسحٰق چارشنبہ کا دن اور وقت بعد عصر بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اُنکی تدفین رات کے وقت بقیع کے قبرستان مین کی گئی اور نماز جنازہ جبیر بن مطعم رض نے پڑھائی تھی، اور عثمان رض کی قبر پوشیدہ کردیگئی، ابوالیقظان کا قول ہی کہ عثمان رض ۳۵ھ ہجری مین جمعہ کے دن قتل کیے گئے اور حش کوکب نامی ایک قطعۂ زمین مین مدفون ہوئے جو اُنھین کی ملکیت تھی اور اُنھون نے اپنی حیات مین اُسے خرید فرماکر

قبرستان بقیع مین اضافہ کردیا تھا حش کے معنے باغ کے ہین جسکی جمع الحشان آتی ہی اور کوکب ایک انصاری شخص کا نام ہی، اور شاعرون نے عثمان رضہ کا قتل خاص عید اضحی کا دن بیان کیا ہی چنانچہ فرزدق کہتا ہی

عثمان اذ قتلوه وانتهكوا | دمه صبيحة ليلة النحر
عثمان رضہ کو جب لوگون نے قتل کیا اور انکی خونریزی کی | تو وہ لیلۃ النحر کی صبح تھی

اور ایک دوسرے شاعر کا قول ہی۔

ضحوا باشمط عنوان السجود به | يقطع الليل تسبيحا وقرآنا

اور ام ایمن بن خریم کا قول ہی۔

تعاقدوا اذ ضحوا عثمان ضاحية | فاى ذبح حرام ويحهم ذبحوا
ضحوا بعثمان فى الشهر الحرام ولم | يخشوا على مطمح الكفر الذى طمحوا
فاى سنة كفر سن اولهم | وباب كفر على سلطانهم فتحوا
فاستوردتهم سيوف المسلمين على | تمام ظمء كما يستورد النضح
ماذا ارادوا اضل الله سعيهم | بسفك ذات الدم الذاكى الذى سفحوا

ابن اسحق کا بیان ہی کہ عثمان رضہ کی ولایت (خلافت) بارہ دن کم بارہ سال تھی،

**عثمان رضہ کی اولاد**۔ عبد اللہ الاکبر، انکی مان "فاختہ" بنت غزوان تھین، عبد اللہ الاصغر رقیہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بطن سے، اور عمر، ابان، خالد، عمرو، سعید، ولید، ام سعید، مغیرہ، عبد الملک، ام ابان، ام عمرو، اور عائشہ۔

**عمرو بن عثمان رضہ**۔ انکی اولاد مین سب سے زیادہ عمر والے اور اپنی نسل کے لحاظ سے اشرف تھے۔ انھون نے مقام منٰی مین وفات پائی انکی اولاد حسب ذیل ہی، عثمان الاکبر، خالد، اور عبد اللہ الاکبر، انکی مان حفصہ بنت عبد اللہ بن عمر رضہ تھین، اور عثمان الاصغر، عبد اللہ الاصغر، بکیر، مغیرہ، عنبسہ، عمر، اور ولید، عبد اللہ الاکبر نہایت حسین آدمی تھے اور اپنی خوبصورتی کی وجہ سے "مطرف" کے لقب سے مشہور تھے، مدرک بن حصن انکی صفت مین کہتا ہی :-

| | |
|---|---|
| کانی اذ دخلت علی بن عمرو | دخلت علی مخبأة کعوب |
| جب مین ابن عمرو کے یہان جاتا ہون تو گویا | پردہ نشین جوان عورت کے یہان جاتا ہون |

**عبداللہ بن عمرو الاکبر کی اولاد**- خالد، عائشہ، عبدالعزیز، آمنہ، اور ام عبداللہ ہین اور بی بی فاطمہؓ بنت الحسینؓ بن علیؓ بن ابی طالبؓ کے بطن سے انکی اولاد حسب ذیل تھی محمد الاصغر قاسم، اور رقیہ، اور دوسری بیویون کے بطون سے محمد الاکبر، عمرا ور سعدة، تھے محمد بن عبداللہ بن عمرو الاصغر بھی بڑے شکیل وجمیل جوان تھے جو بوجہ اپنی زیبائی کے دیباج کے لقب سے مشہور تھے، انکی قدر و منزلت بہت ہوتی تھی اور انکو سمی النبی صلی اللہ علیہ وسلم کہا جاتا تھا، انکی ذریت مین وزرع خلیفہ مظلوم ہین، وہ بکثرت نکاح کر کے طلاق دیا کرتے تھے چنانچہ انکی ایک بیوی نے کہا تھا، انکی مثال ایسی ہے جیسے دنیا کہ اسکی نعمتین دوام نہین رکھتین اور اسکی مصیبتون سے مامون رہنے کی کوئی صورت نہین ہے، ان کو ابوجعفر منصور عباسی نے فاطمی لوگون کے ساتھ گرفتار کر لیا تھا اور چند روز اسیر رکھکر قتل کرا دیا پھر انکا سر ہند کے پاس بھیجدیا، اور بظاہر یہ مشہور کردیا کہ یہ سر محمد بن عبداللہ بن الحسنؓ کا ہے، محمد بن عبداللہ بن عمرو الاصغر کی یادگار انکی نسل موجود ہے-

انکی اولاد سے ایک ایسی لڑکی تھی جسکا سلسلہ نسب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ، عثمان رضی اللہ عنہ، علی رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ سبھون سے ملتا ہے، کیونکہ اسکے باپ محمد بن عبداللہ بن عمرو بن عثمان رضی اللہ عنہم تھے، اسکی ماں عثمان بن عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی بیٹی خدیجہ تھی، عروہ کی ماں ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیٹی اسما تھین، محمد بن عبداللہ کی ماں امام حسین رضی اللہ عنہ کی بیٹی فاطمہ تھین، امام حسین رضی اللہ عنہ کی ماں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا تھین، امام حسین رضی اللہ عنہ کی بیٹی فاطمہ کی ماں طلحہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی ام اسحق تھین، عبداللہ ابن عمرو کی ماں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی بیٹی حفصہ رضی اللہ عنہا تھین،

---

سلہ ایک قسم کا خط دار ریشمی کپڑا ۱۲

سلہ معرب دیبا ایک ریشمی کپڑے کا نام ۱۲

قاسم بن عبداللہ بن عمرو بن عثمان رض لا ولد تھے۔ عمر بن عبداللہ کے بیٹے عبداللہ بن عمر عرجی شاعر کے نام سے مشہور ہین جسکی وجہ یہ ہو کہ وہ مقام "عرج" مین جو طائف کے نزدیک ایک موضع ہو رہا کرتے تھے چونکہ وہ ابراہیم بن ہشام المخزومی کی ہجو کیا کرتے تھے اسلیے اُسنے اُنھین گرفتار کرکے قید کردیا تھا چنانچہ قید خانہ ہی مین اُنکی وفات ہوئی، حالت گرفتاری مین اُنھون نے کہا تھا۔

کانی لم اکن فیھم وسیطا ولم تک نسبتی فی آل عمرو

اضاعونی وای فتیً اضاعوا لیوم کریہ وسداد ثغر

**ابان بن عثمان** رض ام المومنین عائشہ رض کے ساتھ جنگ "جمل" مین شریک تھے اور دو بھاگنے والون مین سے دوسرے صاحب یہی تھے، ان کی ماں جندب بن عمرو بن حممۃ الدوسی کی بیٹی اور دیوانی عورت تھی، وہ گوبریلا کیڑا اپنے مُنھ مین رکھ لیا کرتی اور کہتی، حاجیتک مانی فمی، عمرو بن عثمان رض بھی اسیکے بطن سے تھے۔ ابان کے جسم پر سفید داغ تھے اور وہ احول بھی تھے اسی وجہ سے اُنکا لقب بقیع مشہور تھا، اُنکی بیوی "ام کلثوم" عبداللہ بن جعفر رض کی لڑکی تھین جو ابان کی وفات کے بعد "حجاج" کے عقد مین آئین، ابان کی اولاد بکثرت ہو جنمین سے عبدالرحمن بن ابان نہایت عبادت گزار صاحب اجتہاد تھے اُنسے حدیث کی روایت بھی کی گئی ہو۔

**خالد بن عثمان** رض کے پاس وہ قرآن تھا جو بوقت قتل عثمان رض کی گود مین رکھا تھا اور اُنکے خون سے رنگین ہو گیا تھا، پھر وہ وراثتاً اُنکی اولاد کے پاس منتقل ہوتا گیا جو بالکل نابود ہو گئے۔

**عمر بن عثمان** رض کی اولاد زید، عاصم، اور ام ایوب تھین، ام ایوب عبدالملک بن مروان کے عقد مین آئین، زید بن عمر بن عثمان رض نے بی بی سکینہ بنت امام حسین رض سے عقد کیا تھا۔

عاصم بن عمر بن عثمان رضی اللہ تعالے عنہ سخت بخیل آدمی تھے کسی شاعر نے اُنکی ہجو مین کہا ہو:-

سیروا فقد جن الظلام علیکما

چلے چلو کیونکہ تم پر رات کا اندھیرا چھا گیا ہے

فما کان لی ذنب الیہ علمتہ

جہانتک مجھکو معلوم ہی میری اُنکے نزدیک بجز اسکے اور کوئی

فلست الذی یرجو القریٰ عند عاصم

پس تم وہ شخص نہیں ہو جو عاصم کی ضیافت کے امیدوار ہو

سویٰ انني قد زرتہ غیر صائم

خطا نہیں تھی کہ مین نے بغیر روزہ رکھے اُنکی ملاقات کا ارتکاب کیا

**سعید بن عثمان** رضہ ایک حشیم اور نجیل شخص تھے اُنکے مقتول ہونے کی وجہ یہ ہوئی کہ وہ خراسان مین معاویہ رضہ کی جانب سے عامل مقرر تھے، معاویہ رضہ نے اُنکو معزول کردیا تو وہ مع اُن پر غمال لوگون کے جو اولاد صغد سے اُنکے قابو مین تھے مدینہ چلے آئے اور یہان آکر اُن لوگون کو اپنی ایک اراضی مین اُسی کُدال سے گوڑنے پر متعین کردیا، ایک دن اُن لوگون نے موقع پاکر احاطہ کا دروازہ بند کرلیا اور سعید بن عثمان کو جو وہان موجود تھے لپیٹ کر قتل کرڈالا، پھر جب وہ لوگ ماخوذ ہوئے تو خودکشی کرکے مرگئے۔

**ولید بن عثمان** رضہ یہ صاحب شراب و فتوہ تھے جسوقت اُنکے والد ماجد عثمان رضہ مقتول ہوئے ہین تو یہ خوشبوئیات ملے ہوئے اپنے حجلۂ عروسی مین جلوہ فرما تھے۔

**عبداللہ بن عثمان** رضہ رقیہ رضہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بطن سے تھے اور بچپن ہی مین فوت ہوگئے بعض لوگون نے بیان کیا ہو کہ وہ چھ سال کے ہوگئے تھے جبکہ ایک مرغ نے اُنکی آنکھ مین چونچ ماردی جسکے صدمہ سے بیمار ہوکر فوت ہوئے۔

**عبدالملک بن عثمان** رضہ بھی بچپن ہی مین قضا کرگئے۔

**عثمان** رضہ کے موالی مین، کیسان ابو فروہ اور اُنکے بیٹے عبداللہ بن ابی فروہ نہایت عالی قدر تھے وہ مصعب بن الزبیر رضہ کے صاحب امر تھے پھر جسوقت مصعب قتل ہوگئے تو یہ اُن کے پاس کا تمام مال جسکی مقدار ایک کرور درہم تھی لیکر مدینہ کو چلے گئے، اِنکی اولاد کا شمار مدینہ مین بکثرت ہو اور وہ نہایت معزز لوگ ہین۔

**حمدان بن ابان**، اور اُنکے بیٹے، اور ابو الزناد اور اُنکے بیٹے بھی عثمان رضہ کے موالی مین داخل ہین۔

# علیؓ بن ابی طالب کے حالات

**نام ونسب** - علی بن ابی طالبؓ ابی طالبؓ کا نام عبد مناف تھا اور وہ عبدالمطلب بن ہاشم کے فرزند ہیں، وہ اپنی کنیت "ابا محسن" کرتے تھے -

**باپ، بھائی، اور بہنین** - ابوطالب کی اولاد مین عقیلؓ، جعفرؓ، علیؓ، اور طالبؓ چار بیٹے، اور ام ہانی جنکا نام فاختہ تھا - اور "جمانہ" دو لڑکیان تھین، ان سب لڑکون کی ماں فاطمہ، اسد بن ہاشم بن عبد مناف کی بیٹی تھین، اور فاطمہ کی ماں کا نام حبی تھا جو قریش کے بطن بنی عامر بن لوی کی لڑکی اور ہرم بن رواحہ کی بیٹی تھین، فاطمہ بنت اسد، ابوطالب کی بیوی مسلمان ہو گئی تھین اور یہ پہلی ہاشمی عورت ہین جو ایک ہاشمی مرد سے بیاہی گئین اور صاحب اولاد ہوئین -

**عقیل بن ابی طالب** رضؓ اپنی کنیت ابا یزید کیا کرتے تھے، وہ جنگ بدر مین گرفتار ہو گئے تھے جبکہ عباسؓ بن عبدالمطلب نے بقول ابوالیقظان چار ہزار درہم فدیہ دیکر اُنھین مسلمانون کے ہاتھون سے آزادی دلائی، ابی طالب کا ترکہ صرف عقیل اور طالب دو بیٹون کے حصہ مین آیا، علیؓ اور جعفرؓ اُنکے وارث نہین قرار پائے کیونکہ یہ دونون مشرف باسلام ہو چکے تھے، عقیلؓ جعفرؓ سے عمر مین دس سال بڑے تھے اور جعفر علیؓ سے اسی قدر بڑے تھے، عقیل مشرف باسلام ہو گئے تھے، انھون نے اپنے بھائی علیؓ کو چھوڑ کر معاویہؓ کی جانبداری اور شرکت کی تھی چنانچہ یہ اُنھین کی خلافت مین آنکھون سے معذور ہونے کے بعد فوت ہوئے انکا ایک وسیع اور آباد گھر بقیع مین ہے، عقیلؓ نے ایک قریشی آدمی کو متہم کیا تھا جسکی وجہ سے عمر بن الخطابؓ نے اُنھین شرعی سزا کے تازیانے دیے عقیل کے بیٹے، مسلم، عبد اللہ، محمد، ارملہ اور عبید اللہ ایک ام ولد سے ہین، بعض مورخین کا بیان ہے کہ مسلم بن عقیل کی ماں نبطیہ آل فرزندا سے تھی، اور دوسری اولاد عقیل کی حسب ذیل ہے عبدالرحمن حمزہ، علی، جعفر، عثمان، زینب، فاطمہ، ام ہانی، اور اسماء یہ لڑکے لڑکیان مختلف ام ولد لونڈیون کے بطن سے تھے، اور یزید، سعد، جعفر الاکبر، اور ابا سعید بھی عقیل کے فرزند تھے، عقیل کی بیٹی

اسماء سے عمر بن علی بن ابی طالب رضہ نے شادی کی تھی، عقیل کی اولاد حسین رضہ بن علی رضہ کے ہمراہ گئی تھی جنمین سے نو آدمی شہید ہوئے انمین مسلم بن عقیل رضہ سب سے بڑھکر دلیر وجری تھے وہ حسین رضہ کے مقدمۃ الجیش تھے جنکو ابن زیاد نے شہید کیا، ایک شاعر کا قول ہے:-

| | |
|---|---|
| عین جودی بعبرۃ وعویل | واندبی ان ندبت آل الرسول |
| اے آنکھ آنسو بہا اور گریہ وزاری کر | اور آل رسول پر نوحہ و فریاد کر |
| سبعۃ کلہم لصلب علی رضہ | قد اصیبوا وتسعۃ لعقیل رضہ |
| سات شخص علی کے صلب سے اور نو آدمی | عقیل کے صلب سے سب قتل کردیے گئے |

مسلم کی اولاد جسب ذیل تھی۔ عبداللہ اور علی، رقیہ بنت علی رضہ کے بطن سے، اور مسلم بن مسلم، اور عبدالعزیز، اور بیویون کے بطن سے، محمد بن عقیل کی اولاد۔ قاسم، عبداللہ اور عبدالرحمن، تھے انکی مان زینب الصغری علی رضہ کی صاحبزادی ہین۔ عبداللہ بن محمد بن عقیل بڑے پایہ کے فقیہ تھا اور اُنسے حدیث از قسم اخبار کے روایت کی گئی ہے وہ احول تھے۔ عبداللہ بن عقیل کی اولاد محمد، رقیہ، اور ام کلثوم ہین جنکی مان، میمونہ بنت علی بن ابی طالب رضہ تھین۔ ابوسعید بن عقیل کے ایک بیٹے محمد نامی تھے۔ عبدالرحمن بن عقیل کے بیٹے سعید ہین جنکی والدہ خدیجہ علی بن ابی طالب رضہ کی بیٹی تھین،

**جعفر رضہ بن ابی طالب رضہ** ذوالہجرتین اور ذوالجناحین کے لقب سے ملقب ہین، وہ جنگ موتہ مین شہید ہوئے تھے۔ اس لڑائی مین اُنکے دونون ہاتھ کٹ گئے اسلیے حق سبحانہ تعالی نے بجاے دو ہاتھون کے دو پر عطا کیے جن سے وہ باغ جنت مین پرواز کرتے پھرتے تھے جس دن وہ شہید ہوئے ہین تو لوگون نے اُنکے جسم کے اگلے حصہ مین نوے زخم تلوار کے شمار کیے تھے، جعفر رضہ حبشہ کے ملک سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین فتح خیبر کے دن حاضر ہوئے تھے اُنکو دیکھکر حضور انور نے فرمایا "مین نہین سمجھتا کہ دو باتون مین سے کس امر کو اپنی مسرت کا باعث قرار دون جعفر کے آنے سے خوش ہون یا خیبر کی فتح سے؟" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے رہنے کے واسطے مدینہ مین اپنی مسجد کے پہلو مین جگہ دی جہان اُنکے گھر کی بنیاد ڈالی گئی، ابوہریرہ رضہ کا

قول ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اونٹ کی سواری، نعلین کی پوشش، اور زمین پر چلنے مین جعفرؓ کے برابر کوئی نہین تھا، وہ اپنی کنیت "ابا عبد اللہ" کرتے تھے، اُنکی اولاد، عبد اللہ، عون، اور محمد ہین، جنکی مان اسما بنت عمیس قبیلہ خثعم کی لڑکی تھین،

**محمد بن جعفرؓ کی اولاد**۔ قاسم اور طلحہ دو لڑکے تھے، طلحہ کی صرف ایک لڑکی، فاطمہ ام کلثوم بنت عبد اللہ بن جعفر کے بطن سے تھی، ام کلثوم کی مان زینب بنت علیؓ تھین جو بی بی فاطمۃ الزہراؓ کے بطن سے متولد ہوئین، فاطمہ بنت طلحہ کا عقد پہلے حمزۃ بن عبد اللہ بن الزبیر سے ہوا تھا، اُنکے بعد وہ طلحہ بن عمر بن عبید اللہ کو بیاہی گئین جنکی کوئی اولاد نہین ہی، محمد بن جعفرؓ مقام تستر مین شہید ہو گئے عون بن جعفرؓ بھی تستر مین شہید ہوئے، اُنکی کوئی اولاد نہین تھی مگر ایک شخص جسکو نارو کہا جاتا تھا عبد اللہ بن جعفرؓ کے پاس آکر اس بات کا دعویدار ہوا کہ وہ عون کا فرزند ہی، عبد اللہ بن جعفرؓ نے اس بات کا اقرار کر لیا اور اُسے دس ہزار درہم دیے، یہ بھی بیان کیا گیا ہو کہ عبد اللہ بن جعفرؓ نے اپنی ایک نابینا لڑکی نارو کو بیاہ دی تھی جسکے بطن سے کوئی اولاد نہین پیدا ہوئی، پھر عبد اللہ بن جعفرؓ کی وفات کے بعد اُنکے بیٹون نے نارو کو شہر بدر کرا دیا جسکی اور اولاد مدائن مین رہتی ہی لیکن تو اُنسے کوئی شریف خاندان اپنے لڑکون کی شادیان کرتا ہی اور نہ اُنکو لڑکیان دیتا ہی بلکہ اُنکو یہ بھی نہین کہا جاتا کہ تم لوگ خاندان قریش سے ہو۔

**عبد اللہ بن جعفر بن ابی طالبؓ**۔ اپنی کنیت ابا جعفر کرتے تھے، اُنکی ولادت ملک حبش مین ہوئی، وہ اعلی درجے کے فیاض عرب تھے اُنھون نے مدینہ مین وفات پائی جبکہ اُنکی عمر بہت زیادہ ہو گئی تھی، یہ ابو الیقظان کا قول ہی اور اُسکے سوا دوسرے مورخین بیان کرتے ہین کہ عبد اللہ بن جعفرؓ کی وفات اور تدفین مقام ابوا مین ہوئی، یہ واقعہ ۹۰ھ ہجری کا ہی بیان کیا جاتا ہی کہ رحلت نبوی کے وقت اُنکی عمر دس سال تھی اس حساب سے اُنکی ولادت ۱ھ ہجری کی ہی یعنی ہجرت کے پہلے ہی سال وہ پیدا ہوئے تھے اور ۹۰ھ ہجری مین وفات پائی جبکہ اُنکی عمر نوے سال کی تھی، اُنکے جنازہ کی نماز سلیمان بن عبد الملک نے پڑھائی تھی۔

**عبداللہ بن جعفرؓ کی اولاد۔** جعفر الاکبر، علی، عون الاکبر، عباس اور ام کلثومؓ، زینبؓ بنت فاطمہؓ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بطن سے تھی، اور محمد، عبید اللہ اور ابابکر، انکی ماں خوصار بنت حفصہ تھی جو بنی تیم اللہ بن ثعلبہ کے گھرانے کا ایک شخص ہے، اور صالح، موسیٰ، ہارون، یحییٰ، اور ام ابیہا یہ لڑکے لیلیٰ بنت مسعود بن خالد النہشلی کے بطن سے تھے جس سے علی بن ابی طالبؓ کی وفات کے بعد عبداللہ بن جعفرؓ نے عقد کر لیا تھا اور معاویہ، اسحق، اسمٰعیل، اور قاسم، یہ لڑکے مختلف امہات اولاد کے بطون سے تھے، اور حسن، اور عون الاصغر، انکی ماں، جمانہ، مسیب فزاری کی بیٹی تھی، اور جعفر بھی عبداللہ بن جعفرؓ کے ایک بیٹے تھے۔ ام کلثوم بنت عبداللہ بن جعفر قاسم بن محمد بن جعفرؓ کے عقد زوجیت مین تھین جنکے بعد وہ حجاج بن یوسف کے نکاح مین آئین، اُسکے بعد اُنسے ابان بن عثمان بن عفانؓ نے عقد کیا، ام ابیہا، کا نکاح عبدالملک بن مروان سے ہوا تھا، اُسنے اُنکو طلاق دیدی جسکے بعد اُنسے علی بن عبداللہ بن العباسؓ نے نکاح کیا اور اُنھین کے پاس "ام ابیہا" نے وفات پائی عبدالملک بن مروان نے اُنکو اسلئے طلاق دی تھی کہ ایک دن اُسنے ایک سیب کو اپنے دانتون سے کاٹکر اُنکی جانب کھانے کو پھینکا، چونکہ عبدالملک کو گندہ دہنی کا عارضہ تھا اسواسطے "ام ابیہا" نے ایک چھری منگوائی، عبدالملک نے دریافت کیا چھری کیا کروگی؟ "ام ابیہا" نے کہا، اسکی خرابی دور کرونگی، بس اتنی بات پر عبدالملک نے اُنھین طلاق دیدی۔

عبداللہ بن جعفرؓ کی اولاد مین نسل صرف علی، معاویہ، اسحق، اور اسمٰعیل، سے چلی ہے، باقی سب لاولد رہے ہے۔ معاویہ بن عبداللہ بن جعفرؓ ایک بخیل شخص تھا، اُسکی اولاد عبداللہ، اور محمد، "ام عون" کے بطن سے ہے جو حرث بن عبدالمطلب کی نسل سے تھی، اور یزید، صالح، اور حسن، یہ تین لڑکے فاطمہ بنت الحسن بن الحسن بن علیؓ کے بطن سے تھے اور ایک بیٹے علیؓ ایک ام ولد کے بطن سے عبداللہ بن معاویہ نے خلافت کے طالب ہو کر اصفہان اور ملک فارس کا کچھ حصہ فتح کر لیا تھا جسکو ابو مسلم نے قتل کر ڈالا، اور اسکی نسل نہین چلی۔ اسحق بن عبداللہ بن جعفرؓ کو خلیفہ عمر بن عبدالعزیزؒ نے شرعی سزا کے تازیانے دی تھی جبکہ وہ مدائن کے حاکم تھے، اسحق نے اُنسے کہا، تمھارے

ارادہ مین یہ ہو کہ روئے زمین پر کوئی قریشی خاندان کا ایسا شخص نہین جو حد نہ مارا گیا ہو، اس قول کی وجہ یہ تھی کہ عمر بن عبد العزیز کے باپ عبد العزیز کو بھی شرعی سزا کے تازیانہ لگچکی تھی، اسحٰق کے بیٹے قاسم ہین جنکی مان، ام حکیم، قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضہ کی بیٹی تھین۔

**علی رضہ کی خلافت** - ابن اسحٰق کا بیان ہو کہ عثمان رضہ کے قتل ہونے کے بعد ہی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم مین عام بیعت خلافت کی گئی، اُنسے بصرہ والون نے بھی بیعت کی تھی، اور مدینہ مین طلحہ رضہ اور زبیر رضہ نے بھی بیعت کر لی تھی، ام المومنین عائشہ رضہ بضرورت اُسی وقت مدینہ سے باہر جا چکی تھین جبکہ لوگون نے عثمان رضہ پر محاصرہ ڈالا تھا وہ حج سے فارغ ہوکر مدینہ واپس آتی تھین کہ مقام سرف مین اُنکو عثمان رضہ کے شہید ہو جانے کی خبر ملی اور علی رضہ کی بیعت کا حال معلوم ہوا، وہ اُسی مقام سے مکہ کو واپس چلی گئین، طلحہ رضہ زبیر رضہ مروان بن الحکم، عبد اللہ بن عامر، اور یعلی بن منبہ عامل یمن یہ لوگ بھی بی بی عائشہ رضہ کے ساتھ جا ملے اور جب یہ سب لوگ مکہ مین جمع گئے تو انھون نے باہم عثمان رضہ کے خون کا بدلہ لینے کے بابت مشورہ کیا اور ملک شام جانے کا ارادہ کیا جو معاویہ رضہ بن ابی سفیان کا مقام تھا، مگر عبد اللہ بن عامر نے اُن لوگون کو اس ارادہ سے باز رکھ کر بصرہ لیکر چلنے کی رہنمائی کی اسلیے یہ سب وہان کے عازم ہوئے، اور بصرہ مین پہونچکر عثمان بن حنیف کو جو وہان علی رضہ کے جانب سے عامل تھا گرفتار کر لیا، اور اُسکے ساتھ کے پچاس آدمی جو بیت المال اور اُسکے علاوہ دوسری خدمتون پر مامور تھے قتل کر ڈالے، اور بہت سے نامناسب کام کیے، علی رضہ کو اُن کے بصرہ جانے کا حال معلوم ہوا تو وہ بھی سُرعت کے ساتھ انکو روکنے کے واسطے مدینہ سے نکلے اور کوفہ سے اپنی کمک طلب کی جسکے بعد ان لوگون کے مقابلہ کے لیے بصرہ پہونچے، علی رضہ کے ہمراہ چودہ ہزار آدمی تھے، طلحہ رضہ زبیر رضہ اور بی بی عائشہ رضہ بھی بصرہ والون کی جمعیت لیکر برسر مقابلہ آئین اور ان فوجون مین نہایت سخت جنگ ہوئی، طلحہ رضہ اس لڑائی مین مقتول ہوئے اور اُنکے ساتھ والون نے شکست کھائی، زبیر رضہ میدان جنگ سے پلٹ گئے مگر وہ عمیر بن جرموز کے ہاتھون وادی السباع مین قتل ہو گئے۔ بی بی عائشہ رضہ نرغہ مین آگئین اور گرفتار کر لیگئین، علی رضہ مع اپنے ہمراہیون کے بصرہ مین

داخل ہوئے وہان کے لوگون نے انسے بیعت کی اور عثمان بن حنیف کو رہا کردیا پھر فوراً ہی وہان سے کوفہ چلے آئے، یہان عبداللہ بن عباس رضؓ کو حاکم مقرر کیا اور خود معاویہ رضؓ کی لڑائی کے لیے تیار ہوئے اہل عراق اور جو لوگ انکے ساتھ تھے انکو لیکر چلے، اُدھر سے معاویہ رضؓ بھی شامیون کو لیکر چلے، آخر ش صفین کی لڑائی پہ واقعہ تحکم ہوا، علی رضؓ ہمیشہ لڑائیون ہی مین پھنسے رہے یہان تک کہ آپ شہید ہوئے، آپ کو اپنے خلافت کے زمانے مین کسی سال حج کرنے کا موقع نہین ملا، کیونکہ برابر لڑائیون مین مشغول رہے، جمعہ کی رات سترھوین رمضان ۴۰ھ ہجری مین آپ مقتول ہوئے، آپ کی خلافت تین ماہ کم پانچ برس ہی رہی آپکا قاتل عبدالرحمن بن ملجم مرادی تھا، واقدی کا بیان ہو کہ آپ رات کے وقت مدفون ہوئے اور آپکی قبر پوشیدہ کردیگئی ابو یقظان بیان کرتے ہین کہ آپ کے جنازہ کی نماز امام حسن رضؓ نے پڑھائی اور کوفہ کے قصر امارت مین مسجد جماعت کے پاس مدفون ہوئے۔

**حلیہ وعمر** آپ کی عمر مین لوگون کا اختلاف ہو، ابن اسحاق کا بیان ہو کہ قتل کے وقت آپکی عمر تریسٹھ ۶۳ برس کی تھی، دوسرون کا بیان ہو کہ اُسوقت آپ کی عمر اٹھاون برس کی تھی، آپکے حلیہ مین بھی لوگون کا اختلاف ہو، واقدی کا بیان ہو کہ گہرے گندمی رنگ توندوالے آنکھین بڑی، اصلع ۱؎، اور بہت ناٹے تھے۔ قیس بن ربیع ابن اسحق سے روایت کرتے ہین کہ ناٹے، اصلع، درشت اندام، توندوالے چپٹی ناک اور دونون بازو بار یک تھے، جب کسی سے کشتی کرتے تو غالب رہتے، ایک دوسرے شخص کا بیان ہو کہ ایک عورت نے انکو دیکھا تو کہا یہ کون شخص ہو؟ جیسے کوئی توڑکر جوڑ دیا گیا ہو۔

**اولاد** حسن رضؓ، حسین رضؓ، محسن رضؓ، ام کلثوم کبری رضؓ، زینب رضؓ تھی جنکی مان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی فاطمہ تھین، اور محمد جنکی مان خولہ بنت ایاس بن جعفر تھین یہ قبیلہ بنی حنیفہ سے تھین بعضون کا بیان ہو کہ انکی مان خولہ بنت جعفر بن قیس تھین، اور بعضون کا بیان ہو کہ یہ جنگ یمامہ کی ایک لونڈی تھین، علی رضؓ کے حصہ مین آئی تھین، اور بنی حنیفہ کے خاندان کی ایک لونڈی سندھ کی رہنے والی سیاہ رنگ تھین، خاص بنی حنیفہ سے نہ تھین خالد بن ولید نے ان لوگون سے صرف لونڈی غلامون پر مصالحہ کیا تھا اور عبداللہ بوبکر

۱؎ اصلع اُس شخص کو کہتے ہین جسکے سر کے آگے والے حصہ مین بال نہون ۱۲

ان دونون کی ماں لیلی بنت مسعود بن خالد نہشلی تھین، اور عمر، رقیہ، ان دونون کی ماں قبیلہ بنی تغلب سے تھین، خالد بن ولید نے بعلت ردت انکو لونڈی بنایا تھا، اُنسے علی رضؓ نے خرید لیا تھا، اور یحیی انکی ماں اسمار بنت عمیس تھین، اور جعفر، عباس، عبداللہ جنکی ماں ام البنین بنت حرام وحیدیہ تھین، اور رملہ، ام حسن، جنکی ماں ام سعید بنت عروہ بن مسعود ثقفی تھین، اور ام کلثوم صغری، زینب صغری، جمانہ، میمونہ، خدیجہ، فاطمہ، ام الکرام، نفیسہ، ام سلمہ، اُمامہ، ام ابیہا مختلف لونڈیون سے۔

**لڑکیان،** زینب کبری کا عقد عبداللہ بن جعفر سے ہوا تھا، انسے کئی اولادین ہوئین جنکا ذکر پہلے ہوچکا ہے ام کلثوم کبری انکا عقد عمر بن خطاب رضؓ سے ہوا تھا انسے ایک لڑکا ہوا بعد شہادت عمرؓ انکا عقد محمد بن جعفر سے ہوا، پھر انکے مرنے کے بعد عون بن جعفر نے نکاح کیا اور انھین کے عقد مین رہین باقی لڑکیان علی رضؓ کی سوائے ام حسن وفاطمہ کے عباس رضؓ وعقیل رضؓ کی اولاد کے عقد مین تھین ام حسن کا عقد جعدہ بن ہبیرہ مخزومی سے ہوا تھا، فاطمہ کا نکاح سعید بن اسود سے ہوا تھا جو حارث ابن اسد کے قبیلہ سے تھے۔

**محسن بن علی رضؓ** یہ لڑکپن ہی مین انتقال کر گئے تھے۔

**حسن بن علی رضؓ** یہ اپنی کنیت ابو محمد کیا کرتے تھے علی رضؓ کے بعد انسے لوگون نے کوفہ مین بیعت کی، اور معاویہ کی بیعت شام وبیت المقدس مین ہوئی اسکے بعد معاویہ کوفہ کے ارادہ سے چلے اور حسن رضؓ معاویہ کے مقابلہ کی نیت سے نکلے، دونون کا کوفہ کے علاقہ مین ایک مقام پر اجتماع ہوا آخرش حسن رضؓ نے انسے صلح اور بیعت کرلی، پھر دونون کا کوفہ مین داخلہ ہوا، اسکے بعد معاویہ رضؓ شام چلے گئے، اور کوفہ کا حاکم مغیرہ بن شیبہ کو بنایا اور بصرہ کا حاکم عبداللہ بن عامر کو، پھر دونون کا حاکم صرف زیاد کو بنایا حسن رضؓ وہان سے مدینہ واپس آئے اور وہین انتقال فرمایا بعضون کا بیان ہے کہ انکی بی بی جعدہ بنت اشعث بن قیس نے زہر پلایا تھا، انکا انتقال ماہ ربیع الاول ۴۹ھ ہجری مین ہوا، اُسوقت انکی عمر ۴۷ برس کی تھی، نماز جنازہ کی سعید بن عاص نے پڑھائی تھی وہ مدینہ کا حاکم تھا۔ انکی اولاد حسن تھی جنکی ماں خولہ بنت منظور بن زبان فزاری تھی، اور زید، ام حسن جنکی ماں عقبہ بن مسعود بدری کی بیٹی تھی

اور عمر جنکی ماں ثقیفہ تھی، اور حسین اثرم ایک لونڈی کے بطن سے، اور طلحہ ام اسحق بنت طلحہ بن عبید اللہ کے بطن سے، اور ام عبد اللہ دوسری لونڈی کے بطن سے، حسن بن حسن کی اولاد عبد اللہ، حسن، ابراہیم، محمد، جعفر، داؤد اور محمد تھے۔ انمین عبد اللہ اپنی کنیت ابو محمد کیا کرتے تھے، بہت بزرگ تھے، ایک دن لوگون نے انکو موزون پر مسح کرتے ہوئے دیکھا تو کہا کہ آپ مسح کرتے ہین؟ انھون نے کہا، ہان ہمنے عمر بن خطاب کو مسح کرتے ہوئے دیکھا ہے، جو شخص اپنے اور اللہ تعالی کے درمیان عمرؓ کو بناتا ہے وہ پکا مسلمان ہے،" یہ ابو العباس خلیفہ عباسی کے ساتھ تھے وہ انکی تعظیم کرتا تھا، اور انسے مانوس تھا، ایک دن اُسنے کچھ جواہر نکالے اور انکو دیدیے اور اپنی عمارت جو اُسنے بنوائی تھی انکو دکھا کر کہا کہ اسکے بارہ مین تمھاری کیا رائے ہے؟ انھون نے کہا۔

| | |
|---|---|
| الم تر حوشبا امسی و یبنی | قصورا نفعها لبنی نفیلہ |
| حوشب کو دیکھو کہ وہ قصر مین | بناتا ہے کہ اُس سے بنی نفیلہ متمتع ہونگے |
| یؤمل ان یعمر عمر نوح | وامر اللہ یحدث کل لیلہ |
| وہ امید کرتا ہے کہ میری عمر نوح کے برابر ہوگی | حالانکہ خدا وند تعالی کا حکم ہر دن نیا ہوتا ہے |

اُسنے کہا تم ایسا کہتے ہو، باوجودیکہ میرا سلوک دیکھ چکے، اُنھون نے کہا کہ یہ اشعار مجھے یاد پڑ گئے، ورنہ میری غرض اس سے بُرائی کی نہین ہے، امیر المومنین چاہین تو اس قصور کو معاف کردین، اُسنے کہا کہ مین نے معاف کردیا، اور انکو مدینہ بھیجوادیا۔

جب زمانۂ خلافت ابو جعفر عباسی کا ہوا تو اسنے حج کے زمانے مین انکے بیٹے محمد اور ابراہیم کو تلاش کرایا، مگر وہ دونون جنگلون مین غائب ہوگئے، اُسنے حکم کیا کہ خود اِن کو اور ان کے بھائیون حسن، داؤد، اور ابراہیم کو گرفتار کرلو اور انکو سختی کے ساتھ قید کرو اور میرے پاس بھیجدو، مقام ربذہ مین جو مکہ کے راستہ مین ہے یہ لوگ اُس سے ملے، مگر باوجود درخواست باریابی کے انسے ملاقات نہین کی اور یہ لوگ اسیطرح قید مین انتقال کرگئے، ان کے دو بیٹے محمد اور ابراہیم نے ابو جعفر کے خلاف مکہ، مدینہ اور بصرہ پر اپنا تسلط کرلیا تھا، مگر جب اُسنے لشکر کشی کی تو محمد مدینہ مین مقتول ہوئے اور ابراہیم باجمیرا مین جو کوفہ سے

سولہ فرسخ پر ایک مقام ہی۔ ان دونون کے بھائی ادریس نے اندلس اور بربر مین جاکر اپنا تسلط پیدا کیا تھا۔

**حسین بن علی** رضؓ یہ اپنی کنیت ابو عبداللہ کیا کرتے تھے۔ یہ مدینہ سے بارادہ کوفہ نکلے تو عبیداللہ بن زیاد نے عمر بن سعد بن وقاص کو ان کے مقابلہ کے لیے بھیجا، آخرش عاشورے کے دن ۶۱ھ ہجری مین سنان بن ابی انس نخعی نے انکو قتل کیا اُسوقت انکی عمر ۵۸ برس کی تھی بعضون کا بیان ہی ۵۶ برس کی عمر تھی، یہ سیاہ خضاب لگاتے تھے، انکی اولاد علی تھے جنکی ماں مرہ بن عروہ بن مسعود ثقفی کی بیٹی تھی، اور علی اصغر ایک لونڈی سے، اور فاطمہ جنکی ماں ام اسحق بنت طلحہ بن عبیداللہ تھی، اور سکینہ جنکی ماں رباب بنت امرء القیس قبیلہ بنی کلب سے تھی، اسکے بارہ مین حسن رض کا یہ شعر ہی:

| | |
|---|---|
| لعمرک اننی لاحب دارا | تحل بہا سکینۃ والرباب |
| تیری زندگی کی قسم مجھے وہ گھر بہت پسند ہی | جسمین سکینہ اور رباب رہتی ہین |

فاطمہ کا عقد حسن بن حسن رض سے ہوا تھا، انکے بعد عبداللہ بن عمرو بن عثمان رض کے نکاح مین رہین، سکینہ سے مصعب بن زبیر کا عقد ہوا، انکے انتقال کے بعد عبداللہ بن عثمان بن عبداللہ بن حکیم نے نکاح کیا تھا، انسے ایک لڑکا قرین ہوا اور اُسکی اولاد باقی ہی، انکے بعد اصبغ بن عبدالعزیز بن مروان نے نکاح کیا تھا اُسنے زفاف کے قبل طلاق دیدی، اسکے بعد زید بن عمرو بن عثمان رض نے نکاح کیا، انھون نے سلیمان بن عبدالملک کے کہنے سے طلاق دیدی، انکا انتقال خلیفہ ہشام کے زمانہ مین مدینہ مین ہوا یہ ابوالیقظان کا بیان ہی، ہیثم بن عدی نے بروایت صالح بن حسان بیان کیا ہی کہ انکا عقد پہلے عمرو بن حکیم بن حزام سے ہوا پھر عمرو بن عثمان سے، پھر مصعب بن زبیر سے۔ ابن کلبی کا بیان ہی کہ انکے پہلے شوہر عمر بن عبدالعزیز کے بھائی اصبغ بن عبدالعزیز تھے اور وہ مصر مین بغیر انکو دیکھے ہوئے انتقال کر گئے۔ اسکے بعد زید بن عمر ابن عثمان نے عقد کیا، اسکے بعد مصعب بن زبیر تے اسکے بعد عبداللہ بن عثمان بن عبداللہ بن حکیم نے اور انسے ایک لڑکا عثمان پیدا ہوا جسکو قرین کہتے تھے اس سے پہلے مصعب بن زبیر سے ایک لڑکی پیدا ہو چکی تھی، اسکے بعد ابراہیم بن عبدالرحمن بن عوف نے جو ابراہیم بن سعد فقیہ کے دادا تھے

**علی اصغر بن حسین** رض کا سلسلۂ نسب انکے سوا اور کسی اولاد سے جاری نہین ہوا

بعضون کا بیان ہی کہ انکی مان سندھ کی رہنے والی تھین جنکا نام سلافہ تھا اور بعضون نے غزالہ کہا ہی حسین کے انتقال کے بعد انکے آزاد غلام زبید نے اُنسے عقد کیا تھا اُس سے عبداللہ ایک لڑکا پیدا ہوا تھا جو علی اصغر رض کا مان کی طرف سے سوتیلا بھائی تھا۔ علی بن محمد نے بروایت عثمان بن عثمان بیان کیا کہ علی بن بن حسین نے اپنی مان کا نکاح اپنے آزاد غلام سے کردیا اور اپنی ایک لونڈی کو آزاد کرکے خود اُس سے نکاح کرلیا، اسپر عبدالملک نے انکو غیرت دلائی تو انھون نے اسکے پاس لکھ بھیجا کہ تمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اچھی تابعداری کرنی چاہیے، آنحضرت نے صفیہ بنت حیی کو آزاد کرکے نکاح کرلیا تھا، اور زید بن حارثہ کو آزاد کرکے اپنی پھوپھی زاد بہن زینب بنت جحش سے نکاح کردیا تھا، انھون نے بمقام مدینہ ۹۴ ہجری مین انتقال فرمایا، اور بقیع مین مدفون ہوے۔ یہ اپنی کنیت ابوالحسن کیا کرتے تھے، بہت پرہیزگار اور فاضل تھے، انکی اولاد حسن، محمد، علی، عبداللہ تھی جنکی مان ام عبداللہ بنت حسن بن علی تھین، اور عمر، زید ایک لونڈی سے جسکا نام جیدان تھا، اور خدیجہ ایک دوسری لونڈی سے اور ام موسی، ام حسن، ام کلثوم، ملیکہ مختلف لونڈیون سے، محمد بن علی اپنی کنیت ابوجعفر کیا کرتے تھے، اور فقیہ تھے، انکا انتقال مدینہ مین ۱۱۷ ہجری مین ہوا، انکی اولاد جعفر اور عبداللہ تھی جنکی مان فروہ بنت قاسم بن محمد بن ابی صدیق رض تھین اور انکی مان اسما بنت عبدالرحمن بن ابی بکر رض،

جعفر بن محمد اپنی کنیت ابوعبداللہ کیا کرتے تھے، فرقہ جعفریہ انھین کی طرف منسوب ہی، مدینہ مین ۱۴۶ ہجری مین وفات پائی، انکی اولاد باقی ہی۔

عبداللہ بن محمد کا لقب وقدق[1] تھا انھون نے مدینہ مین انتقال کیا انکی اولاد باقی ہی، زید بن علی بن حسن اپنی کنیت ابوالحسن کیا کرتے تھے، انکی مان سندھ کی رہنے والی تھین، ہشام کے زمانے مین ۱۲۲ ہجری مین انھون نے خروج کیا، انکے مقابلے کے لیے یوسف بن عمر نے عباس مری کو بھیجا اسکے آدمیون نے تیر چلایا اسی سے انھون نے قضا کی اور سولی پر چڑھائے گئے، زید کی اولاد سے یحیی، جنکی مان ریطہ بنت ابوہاشم بن عبداللہ بن محمد الحنفیہ تھین، عیسیٰ، حسین اور محمد مختلف لونڈیون سے، یحیی نصر بن سیار کے

[1] یعنی شور و غوغا ۱۲

زمانے مین جوزجانین مقتول ہوئے انکی کوئی اولاد نہ تھی، عیسی نے کوفہ مین انتقال کیا، انکی چند اولاد تھی منجملہ انکے احمد بن عیسی ہین۔ حسین بن زید اندھے ہو گئے تھے، انکی بیٹی میمونہ مہدی کے عقد مین تھین، علی بن علی بن حسین کا لقب افطس تھا، انکی اولاد باقی ہے، ام موسی بنت علی بن حسین رض سے داود بن علی بن عباس نے عقد کیا تھا اور انکے بعد انکی بہن ام حسن سے عقد کیا تھا، اور خدیجہ سے محمد بن عمر بن علی بن ابی طالب رض نے نکاح کیا تھا،

**محمد بن علی بن ابی طالب رض** معروف بہ ابن الحنفیہؒ یہ اپنی کنیت ابو القاسم کیا کرتے تھے، عبد اللہ بن زبیر کے خوف سے یہ طائف مین جا کر رہے تھے، وہین سنہ ۸۱ ہجری مین قضا کی، انکی عمر پینسٹھ برس کی تھی، انکی اولاد حسن عبد اللہ ابو ہاشم، جعفر اکبر، حمزہ، علی (ایک لونڈی سے) جعفر اصغر، عون، (ام جعفر سے) قاسم اور ابراہیم تھے، ابو ہاشم بڑے مرتبہ کے شخص تھے، شیعون نے انکو اپنا سردار بنانا چاہا تھا مگر اچانک ملک شام مین انتقال کر گئے انھون نے محمد بن علی بن عبد اللہ بن عباس کو اپنا وصی بنایا اور انسے کہدیا کہ تم ہی سرداری کے مستحق ہو اور تمھارے بعد تمھاری اولاد مین رہیگی اور اپنی کتابین انھین دیدین۔ شیعی انھین کی طرف متوجہ ہوئے، ابو ہاشم کی کوئی اولاد نہ تھی، علی اور حمزہ کی کوئی اولاد نہ تھی، ابراہیم کا لقب "شعرہ" تھا قاسم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد سے فرق ہی رہتے تھے، اندر نہین آسکتے تھے۔

**عمر بن علی بن ابی طالب رض** انسے لوگ حدیث روایت کیا کرتے تھے، یہ عمر بن خطاب رض سے روایت کرتے ہین، انکی اولاد محمد، ام موسی تھی جنکی مان اسما بنت عقیل بن ابی طالب تھین، محمد کی اولاد، عمر و، عبید اللہ، عبد اللہ (ان سب کی مان خدیجہ بنت علی بن حسین بن علی تھین) اور جعفر تھے جنکی مان ام ہاشم بنت جعفر بن جعدہ بن ہبیرہ المخزومی ہین، عمر کی اولاد مدینہ مین ہے،

**عباس بن علی بن ابی طالب رض** یہ امام حسین کے ساتھ شہید ہوئے، انکی اولاد عبید اللہ لبابہ بنت عبید اللہ بن عباس کے بطن سے اور حسین ایک لونڈی کے بطن سے تھی، انکی نسل باقی ہے،

**عبید اللہ بن علی بن ابی طالب رض** ان کو مختار نے قتل کیا تھا۔ انکی نسل باقی نہین رہی،

**جعفر بن علی بن ابی طالب رض** انکی نسل مین کوئی نہین،

**علی بن ابی طالب کے غلام** منجملہ انکے یحیی بن کثیر ہین، جن سے اوزاعی روایت

کرتے ہین، ایوب سختیانی کا قول ہو کہ یحیٰی بن کثیر سے بڑھکر روے زمین پر کوئی نہین، انکے بیٹے عبد اللہ بن یحیٰی اپنے باپ سے روایت کرتے ہین اور ابو اُسامہ حماد بن اُسامہ ہین جو حسن بن سعد کے غلام تھے اور حسن بن سعد حسن بن علی بن ابی طالب کے غلام تھے۔ تو یہ حسن بن علی کے غلام کے غلام ہوئے، انھون نے ۲۰۱ ہجری مین کوفہ مین وفات پائی اسوقت انکی عمر اسّی برس کی تھی۔

## زبیر بن عوام کے حالات

**نسب**۔ زبیر بن عوام بن خویلد بن اسد بن عبد العزّٰی بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ ہو، انکی مان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی صفیہ بنت عبد المطلب تھین، یہ اپنی کنیت ابو عبد اللہ کیا کرتے تھے، انکے دادا خویلد جاہلیت کے زمانے مین قتل ہوگئے تھے، خویلد کی اولاد خدیجہ ہین جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بی بی اور زبیر کی پھوپھی تھین انکی مان فاطمہ بنت زائدہ بن اصم ہین، اور عوام بن خویلد ہین، انکی مان مازن بن منصور کے قبیلہ سے تھین، عوام فجار کی لڑائی مین کام آئے، اور نوفل بن خویلد ہو، یہ قریش کا شیر کہلاتا تھا علی بن ابی طالب کے ہاتھ سے مقتول ہوا، اسکی نسل باقی نہین رہی، اور حزام بن خویلد ہو، حکیم بن حزام کے باپ تھے، حکیم اپنی کنیت ابو خالد کیا کرتے تھے، بدر کی لڑائی مین مشرکون کی طرف تھے، مگر نہ مقتول ہوئے اور نہ قید ہوئے، اسکے بعد مسلمان ہوئے اور اپنے اسلام کو درست کرلیا، یہ جب کوئی سخت قسم کھاتے تو کہتے "قسم ہو اُس ذات کی جسنے مجکو بدر کی لڑائی مین محفوظ رکھا"، انکی اولاد عبد اللہ بن حکیم اور ہشام بن حکیم تھے، ہشام صحابی تھے اور انکی کوئی اولاد نہین رہی، عبد اللہ بن حکیم جمل کی لڑائی مین عائشہ رضہ کے ساتھ کام آئے، انکا بیٹا عثمان بن عبد اللہ تھا اور عثمان کا بیٹا عبد اللہ بن عثمان تھا جو سکینہ بنت حسین کا شوہر تھا، انسے ایک لڑکا "قرین" تھا اسکی نسل باقی ہو۔

عوام بن خویلد کی اولاد، زبیر، سائب ام سائب صفیہ بنت عبد المطلب کے بطن سے عبد الرحمن اسود، اصرم، اور یعلی تھی، انمین سے زبیر کے سوا اور کسی کی نسل باقی نہین رہی، سائب احد اور خندق کی

ولما اعترض على الله بالبيت الثاني قال السلفي ان قال
هذا الشعر معتقدا معناه فالنار مأواه وليس له
في الاسلام نصيب،

اور دوسرے شعر مین خدا پر اعتراض کرتا سلفی نے کہا ہو اگر شعر
معنی کا اعتقاد رکھکے کہا ہو تو اُس کا ٹھکانا جہنم مین ہو اور اُسکا
اسلام مین کچھ حصہ نہین ہو،

---

اتى عيسى فبطّل شرع موسى
وجاء محمد بصلوة خمس
وقالوا لا نبي بعد هذا
فضل القوم بين غد وامس
ومهما عشت في دنياك هذى
فما تخليك من قمر وشمس
اذا قلت المحال رفعت صوتي
وان قلت الصحيح اطلت همسي

عیسیٰ نے آکر موسیٰ کی شریعت کو باطل کر دیا
اور محمد پانچ نمازین لائے
لوگ کہتے ہین اِن کے بعد نبی نہو گا
اس لیے قوم کل آیندہ اور کل گذشتہ مین گمراہ ہو گئی
اگر تو اُس دنیا مین زندہ رہے گا
تو ماہ و مہر سے علحدہ نہین ہو سکتا
جب مین کوئی جھوٹی بات کہتا ہون تو آواز بلند کر لیتا ہون
اور اگر سچی بات کہون تو آواز پست کر لیتا ہون

ولما فرغ من كتابه الفصول والغايات في محاذاة
السور والآيات وكانه عارض به كلام الله قيل
له اين هذا من القرآن فقال لم تصقله المحاريب
اربع مائة سنة

جب اپنی کتاب الفصول والغایات فی محاذاۃ السور والآیات
سے فارغ ہوا گویا اُس نے اس کلام کے ذریعہ کلام اللہ کا مقابلہ
کیا ہو تو اُس سے کہا گیا کہ قرآن شریف مین اور اُسمین تو بڑا فرق ہو
اُسنے کہا کہ اسکو چار سو برس محرابون نے صیقل نہین کیا یعنی اتنی مدت نمازون مین نہین پڑھا گیا

ولكن من كلامه ايضا ما يدل على صحة الاعتقاد
والايمان ويلفى فيه اثر من الاعتراف بالشرائع
والرسل وقد وضع كتاب في هذا الموضوع
اذيل فيه ما يزن به من الزندقة والالحاد اسمه
دفع التجري عن ابي العلاء المعري وقد عزى صاحب كشف الظنون

لیکن اُس کا بعض کلام ایسا بھی ہو جو صحت اعتقاد پر دال ہو
اور اُس مین شرائع اور رسل کے اقرار کا اثر پایا جاتا ہو اس موضوع
پر ایک کتاب بھی لکھی گئی ہو جس مین زندقہ اور الحاد کی تہمتون
کو اُس کی جانب سے دفع کیا گیا ہو اُس کا نام دفع التجری عن
ابی العلاء المعری ہو صاحب کشف الظنون نے

هذا الكتاب لصاحب كمال الدين بن العديم المتوفى
بسنة ٦٦٠ وقال الازنيقي صاحب مدينة العلوم انه من
تصنيف ابن العميد ويمكن ان يشترك كتابان في اسم الا
ان صاحب كشف الظنون اظهر اسمه دفع الظلم والتحري
وبالجملة قال صاحب مدينة العلوم ناقلا عن هذا
الكتاب ان بعض الناس من الحساد المعاصرين كانوا
يقولون تلك الاشعار وينسبونها اليه حسدا منهم عليه
ويذيعون بين الناس انه ينكر البعث بعد الموت
ويجحد بالشرائع والانبياء

ويؤيد ذلك ما رواه الذهبي عن ابي نصر المنازي
الشاعر قال اجتمعت بابي العلاء فقلت له
ما هذا الذي يروى عنك ويحكى
قال حسدوني وكذبوا علي فقلت على ماذا
حسدوك فقد تركت لهم الدنيا والآخرة فقال
والآخرة قلت اي والله ثم ذكر الذهبي
عن القاضي ابي الفتح يقول دخلت على
ابي العلاء التنوخي بالمعرة ذات يوم في وقت
خلوة بغير علم منه وكنت اتردد اليه واقرء
عليه فسمعته وهو ينشد من قبله

كم غودرت غادة كعاب
وعمرت امها العجوز

اس کتاب کو صاحب کمال الدین بن عدیم متوفی سنہ ۶۶۰ کی طرف منسوب
کیا ہے اور ازنیقی صاحب مدینۃ العلوم کہتے ہیں کہ یہ کتاب ابن العمید
کی تصنیف ہے ممکن ہے کہ ایک نام کی دو کتابیں ہوں مگر صاحب کشف الظنون
نے اس کا نام دفع الظلم والتحری ظاہر کیا ہے،

حاصل یہ ہے کہ صاحب مدینۃ العلوم نے اس کتاب سے نقل کر کے
بیان کیا ہے کہ ابو العلاء کے بعض حاسد معاصر یہ اشعار کہہ کر انکی طرف
منسوب کر دیا کرتے تھے اور یہ صرف حسد کے باعث تھا اور
لوگوں میں مشہور کرتے تھے کہ وہ بعث بعد الموت اور شرائع کا
انکار کرتا ہے،

ذہبی نے ابو نصر منازی شاعر سے جو روایت کی ہے وہ
اس قول کی تائید کرتی ہے ابو نصر کہتا ہے کہ میں ابو العلاء سے ملا
میں نے کہا کہ یہ کیا آپکی جانب سے مشہور ہو رہا ہے اور بیان کیا جاتا ہے،
اس نے کہا لوگوں نے حسد کی راہ سے مجھ پر بہتان باندھا ہے میں نے
کہا کس چیز پر تجھ سے حسد کیا تو نے تو دنیا اور آخرت دونوں انکے لیے چھوڑ دی
ہیں اس نے کہا آخرت بھی میں نے کہا ہاں خدا کی قسم اسکے بعد ذہبی نے
قاضی ابو الفتح سے روایت کی ہے وہ کہتا ہے میں ایکدن ابو العلاء
تنوخی کے پاس معرہ میں خلوت کے وقت گیا اور اسکو میرے آنیکا
علم نہ تھا میں اسکے پاس آیا جایا کرتا تھا اور کچھ پڑھا کرتا تھا میں
نے سنا کہ وہ پہلے سے یہ شعر پڑھ رہا تھا،

بہت مرتبہ نازک اندام جوان عورت ہلاک ہو گئی
اور اس کی ماں بڑھیا عمر دی گئی

احرزها الوالدان حرزًا
والقبر حرز لها حريز
يجوز ان تبطئ المنايا
والخلد في الدهر لا يجوز
ثم تأوه مرات وتلا ان في ذلك لآية
لمن خاف عذاب الآخرة ذلك يوم مجموع
له الناس وذلك يوم مشهود وما نؤخره
الا لاجل معدود يوم يأت لا تكلم نفس
الا باذنه فمنهم شقي وسعيد ثم صاح
وبكى بكاءً شديدًا وطرح وجهه على
الارض زمانًا ثم رفع راسه ومسح وجهه
فقال سبحان من تكلم بهذا في القدم سبحان
من هذا كلامه فصبرت ساعة ثم سلمت
عليه فرد فقال متى اتيت فقلت الساعة
ثم قلت يا سيدي ارى في وجهك اثر
غيظ فقال لا يا ابا الفتح بل انشدت شيئًا
من كلام المخلوق وتلوت شيئًا من كلام
الخالق فلحقني ما ترى فتحققت صحة دينه وقوة يقينه
فلا يعلم قطعًا ما كان مذهبه اعتقاده فان
الروايات فيه متناقضة وكلامه متعارض
وبالجملة كان من فحول الشعراء المجيدين

اُسکے ماں باپ نے اُس کی حفاظت کی تھی
حالانکہ قبر اُس کی حفاظت گاہ ہے
یہ ہو سکتا ہے کہ موتیں دیر کر دیں
مگر زمانہ مین ہمیشہ نہیں رہا جا سکتا
پھر اُس نے کئی مرتبہ آہ کھینچی اور یہ آیت پڑھی بیشک
اس مین نشانی ہی اُسکے لیے جو عذاب آخرت سے ڈرے
یہ دن ہی جسمین لوگ جمع ہونگے اور یہ دن ہی جسمین سب حاضر
ہونگے اور اُسے ہم نہ ہٹائینگے مگر ایک مدت معینہ تک ایکدن آئیگا
کہ سوائے اُسکی اجازت کے کوئی بات نکر سکیگا بعضے اُنمین بدبخت
ہین بعضے نیک بخت پھر چیخ ماری اور بہت رویا اور اپنا چہرہ
دیر تک زمین پر ڈالے رکھا پھر سر اُٹھایا اور منھ پونچھا اور پڑھا
کہ وہ ذات پاک ہی جس نے قدم مین اسکے ساتھ تکلم کیا وہ ذات
پاک ہی جسکا یہ کلام ہی مینے کچھ دیر تو صبر کیا پھر مینے اُسکو سلام کیا
اُسنے جواب دیا اور کہا تو کب آیا مین نے کہا ابھی پھر مین نے
کہا حضرت مین آپکے چہرہ پر کچھ غصہ کا اثر پاتا ہون اُس نے کہا
ابوالفتح نہین بلکہ مین نے کچھ مخلوق کا کلام پڑھا پھر کچھ خالق کا
کلام پڑھا اس سے میری یہ حالت ہو گئی جو تو دیکھتا ہی تب سے
مجھے اُسکا صحت دین اور قوت یقینی کی تحقیق ہوئی،
اب یقینی یہ نہین معلوم ہو سکتا کہ اُسکا مذہب و اعتقاد کیا تھا
کیونکہ روایات متناقض ہین اور کلام متعارض ہی
حاصل یہ ہی کہ ابوالعلا اُن بڑے شعرا مین سے تھا

على اساليب الكلام ماهرا حاذقا جيد السبك
والصياغة متقلبا في شوارع الصناعة والبلاغة
ذا الفضل الباهر والادب الوافر والمعرفة
بالنسب وايام العرب قرء القرآن بروايات
وسمع الحديث بالشام على ثقات وله في
التوحيد واثبات النبوة وما يحض على الزهد و
احياء طرق الفتوة والمروة شعر كثير ولنعم ما قال
فيه الباخرزي حين يقول ضرير ما له في الادب
ضريب ومكفوف في قميص الفضل ملفوف
ومحجوب خصمه الالد محجوج قد طال في ظل
الاسلام اناؤه ولكن ربما رشح بالالحاد
اناؤه مات ابو العلاء بعد ما مكث مريضا
ثلثة ايام ليلة الجمعة ثاني او ثالث او ثالث عشر
من ربيع الاول سنة ٤٤٩ وقد وصى ان يكتب على قبره
هذا جناه ابي علي    وما جنيت على احد
يقول وجودي هذا جناية من ابي علي وما جنيت على
على احد اي لم الد ولدا وهذا من اباطيله التي تاثلت
في قلبه من تذهبه بمذهب الحكماء فانهم قالوا اخراج
الولد من العدم الى الوجود جناية عليه فانه يتعرض
للآفات والنكبات والوالد سببه
ذكر الذهبي نقلا عن ابي المكارم انه لما توفي

جو خوش گو اور کلام کے طریقون پر قادر ہین ماہر حاذق ڈھال اچھا
گر بہت اچھی صناعت و بلاغت کے کوچون مین گھومنے والا روشن
فضل والا بہت ادب والا ایام عرب اور اُنکے نسب سے واقف
قرآن مجید کئی روایتون سے پڑھا حدیث ملک شام مین ثقات سے
سنی اُسکے اپنے اشعار بہت ہین جو زہد اور مروت وفتوت کے طریقونکے
جلانے پر برانگیختہ کرتے ہین توحید اور اثبات نبوت مین بھی ہین
باخرزی نے اُسکی شان مین کیا اچھا کہا ہی جبکہ وہ کہتا ہی ایک
نابینا ہی جسکا ادب مین کوئی نظیر نہین ایک خانہ نشین ہی جو
فضل کے کرتے مین لپٹا ہوا ہی ایک محجوب ہی جسکا جھگڑالو دشمن مغلوب
ہی اسلام کے سایہ مین اُسکی پالیدگی دیر تک رہی مگر بہت مرتبہ
اُسکے برتن سے الحاد بھی ٹپکا ابو العلاء تین دن بیمار رہکر جمعہ کی
شب کو ربیع الاول کی دوسری یا تیسری یا تیرھوین تاریخ کو
سنہ ۴۴۹ھ مین فوت ہوا یہ وصیت کر گیا تھا کہ میری قبر پر یہ
شعر لکھدیا جائے
یہ وہ ہی جو میرے باپ نے مجھپر جنایت کی تھی اور مینے کسی پر جنایت نہین کی
یعنی میرا یہ وجود میرے باپ کی جانب سے مجھپر جنایت ہی اور مینے
کسی پر جنایت نہین کی یعنی مینے کوئی لڑکا پیدا نہین کیا یہ مجملہ اُن لغویات
خرافات کے ہی جو اُسکے دل مین بیٹھ گئین تھین یعنی حکما کا ہم مذہب بننا حکما
کا قول ہی کہ بچہ کا عدم سے وجود مین لانا اُسپر جنایت ہی کیونکہ وہ
مصیبتون اور آفتونکا نشانہ بن جاتا ہی اور والد ہی اُسکا سبب بنتا ہی
ذہبی نے ابو المکارم سے نقل کرکے بیان کیا ہی کہ جب ابو العلا کا

ابو العلاء اجتمع على قبره ثمانون شاعرا وختم
فى اسبوع واحد عند قبره مائتا ختمة
وقد رثاه تلميذه ابو الحسن علی بن همام بتلك الابيات
ان كنت لم ترق الدماء زهادة
فلقد ارقت اليوم من جفنى دما
اشارة الى مذهبه وتركه ايلام الحيوان
سيرت ذكرك فى البلاد كانه
مسك فسامعه تضمخ او فما
وارى الحجيج اذا ارادو اليلة
ذكراك اخرج فدية من احرما
يقول الحجاج اذا ارادوا ذكرك ليلة فالمحرم يخرج
فدية لانهم اذا ذكروك فذكرك يتضوع مسكا فكانهم
اذا ذكروك مسوا الطيب ومس الطيب مما يجب به
الفدية للمحرم وهذا كما قال ابو المجد معدان بن كثير البالسى
فى مدح استاذه فخر الاسلام ابى بكر محمد بن احمد الشاشى
المتوفى سنة ۵۰۷ للهجرة
يا كعبة الفضل افتنا لم لم يجب
شرعا على قصاد ذلك الاحرام
ولما تضمخ زائريك بطيب ما
تلقيه وهو على الحجيج حرام
وقبره فى ساحة من احدى دور المعرة وعلى الساحة
باب صغير قديم وهو على غاية ما يكون من الاهمال وترك
القيام بمصالحه واهل البلاد لا يبالون به كذا ذكر ابن خلكان فى الوفيات

انتقال ہوا تو اسکی قبر پر اسّی شاعر جمع ہوئے اور قبر کے پاس
ایک ہفتہ مین دو سو ختم پڑھے گئے،
اُسکے شاگرد ابو الحسن علی بن ہمام نے اُسکا یہ مرثیہ کہا ہی
اگر تو نے زہد کے خیال سے خون نہین بہائے
تو میری آنکھ سے تو آج خون بہا دیا
اسمین اُسکے مذہب اور ترک آزار حیوانات کی طرف اشارہ ہی
تو نے اپنا ذکر شہرون مین مشہور کر دیا گویا وہ
مشک ہی اسلیے اُسکے سننے والیکو یا اُسکے دہن کو تو معطر کرتا ہی
مین دیکھتا ہون کہ حاجی جب کسی شب کو تیرے ذکر کا
ارادہ کرتے ہین تو احرام باندھنے والا فدیہ نکالتا ہی
یعنے حاجی جب کسی شب تیرا ذکر کرنا چاہین تو محرم فدیہ نکالتا
ہی اس لیے کہ وہ جب تیرا ذکر کرینگے تو تیرا ذکر مشک کی طرح مہکیگا
اور اُنھون نے جب تیرا ذکر کیا تو گویا خوشبو لگالی اور خوشبو لگانے
سے محرم پر فدیہ واجب ہوتا ہی یہ ایسا ہی جیسا کہ ابو المجد
معدان بن کثیر بالسی نے اپنے اُستاد فخر الاسلام ابو بکر محمد بن احمد
شاشی متوفی ۵۰۷ھ کی مدح مین کہا ہی،
اے کعبۂ فضل ہمین فتوے دے کہ
شرعاً تیرے قصد کرنیوالون پر احرام کیون نہین واجب ہوا
اور تو اپنے زیارت کرنیوالونکو اپنے کلام کی خوشبو سے
کیون معطر کرتا ہی حالانکہ خوشبو حاجیون پر حرام ہی
اُسکی قبر اہل معرہ کے گھرونکے سامنے ایک صحن مین ہی صحن مین ایک
چھوٹا سا پرانا دروازہ ہی جو نہایت ردی حالت مین ہی کوئی اُسکی خبر نہین لیتا
اہل معرہ اُسکی پرواہ نہین کرتے ابن خلکان نے وفیات الاعیان مین یہی ذکر کیا ہی

ولا نعلم هل صرف احد من الكرام زمام عنايته
الى اصلاح جدثه منذ زمن ابن خلكان الى
هذا الزمان فتغير ام هو على ما كان عليه في زمنه
في سنة ٦٠٨ سنة وفات ابن خلكان
وقد قرأنا في جريدة العمران الغراء المصرية لصيفها
المفضال عبد المسيح انطاكي بك في العدد الصادر منها
غرة رمضان المبارك سنة ١٣٢٧ ان رجلا من نبهاء
المعرة قد توجه بشدة ميزة لاصلاح قبر هذا الشاعر
الذي ذكره شامة وجه تاريخ الاوائل العظماء فرأى ان قبره
ايضا لابد ان تنال امتيازا فائقا بين القبور فكرم جواد
العزم لبنائه وترميمه فيا من عزم ويا من كرم خيم
وننقل هنا عبارة تلك الجريدة الغراء بنصها
"لقد بشرتنا انباء معرة النعمان بنفحة من نفحات صاحب الجود
والاحسان الحسيب النسيب حركي زاده سعادتلو السيد نورس باشا
نقيب السادة الاشراف في معرة النعمان بانه قد تقدم بكرمه الجم
العميم وفضله الجسيم بتعمير وترميم ضريح شاعر العرب العرباء
وفيلسوف الشعراء ابو العلاء المعري فكان ضريحا لائقا بمقامه
نوف فيه ولم يكتف بهذه المبرة المحمودة والماثرة المشكورة حتى اضاف
اليها مبرة اخرى وهي تشييد مكتب للناشئة المعريين على نفقته
يتلقون فيه العلوم والاداب فاكرم به من محسن
عظيم"

ہمیں معلوم نہیں کہ ابن خلکان کے زمانہ سے ابتک کسی سخی نے
اپنی عنان توجہ اُسکی قبر کی اصلاح کی طرف منعطف کی تاکہ اُسکی حالت
میں کچھ تغیر آیا ہو یا ایسے ہی ہو جیسا کہ ابن خلکان کے زمانہ میں سنہ ۶۰۸
میں تھی جو ابن خلکان کی وفات کا سنہ ہے،
ہمنے مصر کے اخبار العمران میں جسکے ایڈیٹر ہمارے دوست
جناب عبد المسیح انطاکی بک ہیں [illegible] رمضان المبارک سنہ ۱۳۲۷ کے
پرچہ میں دیکھا ایک معرہ کے ایک معزز امیر نے اس مشہور شاعر کی
جسکا ذکر تاریخ قدیم کے چہرہ کا خال ہے قبر کی مرمت کیلیے کمر باندھی ہے
اُس نے دیکھا کہ اسکی قبر کو بھی دوسری قبروں پر ایسا ہی امتیاز حاصل
ہونا چاہیے اس لیے اُس نے ارادہ کے توسن کو ایڑ لگائی تاکہ قبر
کی ترمیم کرے کیا اچھا ارادہ ہے اور کیا اچھا کرم طبع ۔
ہم اس مقام پر اس اخبار کی عبارت بعینہٖ نقل کرتے ہیں،
معرة النعمان کی خبروں نے ہمکو جود و احسان حسیب نسیب حرکی زادہ
سعادتلو سید نورس باشا نقیب معرة النعمان کی خوشبوؤں میں سے ایک
خوشبو کی خوشخبری پہنچائی ہے وہ یہ کہ انھوں نے اپنے کرم شیر عام اور فضل جسیم کے
ذریعہ شاعر عرب العرباء فیلسوف الشعراء ابو العلاء معری کی قبر کی تعمیر و ترمیم کی
پیش قدمی کی ہے اسلیے وہ قبر اُس وجود کے قابل ہو گئی جو اُس میں
فرو کش ہے اور اُس ستودہ خیرات پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اسکی طرف ایک اور
نیکی بھی اضافہ کی ہے وہ یہ کہ معرہ کے بچوں کے لیے اپنے خرچ سے ایک اسکول قائم
کر دیا ہے جسمیں علوم و آداب حاصل کرینگے واہ رے محسن کریم تیرا کیا کہنا

السید علی الزینبی

# القطب الشمالي

لاحق بالسابق

وفي اوائل ينايرسنة ١٩٠٨ - نقل متعه
الى ارض السمير بعد ان عبر مضيق سمث وبقي
في السمير الى ١٩ فبراير وكان الركب مؤلفا منه
ومن عشرة رجال من الاسكيمو ومعهم ١٠٣ اكلاب
وكان الصيد كثيرا في البلاد التي قطعوها بين ١٩
فبراير و١٨ مارس وكان يترك في طريقه من
اعياهم التعب من الرجال والكلاب فلم يبق
معه في اخر المدة سوى اثنين من الاسكيمو
الاشداء وهما شابان في مقتبل العمر

ووصف سيره وانتقاله فقال -

كنا نسير كل يوم الى ان ياخذنا التعب ثم
ننزل ونبني بيتا من الثلج نتقي به البرد ثم نغلي
الشاي ويأكل كل واحد منا نصف ليبرة من
اللحم المسحوق وقطعة من البقسماط ونطعم
كل كلب ليبرة من اللحم المسحوق وندخل في
اكياس النوم وننام ثم نستيقظ ونجد في
السير الى ان يهلكنا التعب فننزل ونبني بيتا
وناكل وننام وهكذا كان كل يوم مثل الذي
قبله - وكانت الرياح شديدة جدا في غالب

# قطب شمالی

سلسلہ کے لیے دیکھو نمبر گذشتہ

ابتداے جنوری ۱۹۰۸ء مین اپنا اسباب سمیر کی زمین پر
لے گیا جبکہ سمتھ کے تنگ راستہ سے گذر چکا تھا اور سمیر مین
۱۹- فروری تک رہا اور یہ جماعت گیارہ آدمیون کی تھی ایک خود
اور دس اسکیمو کے لوگ جنکے ساتھ ۱۰۳ کتے تھے - ۱۹ فروری
اور ۱۸ مارچ کے درمیان جس ملک سے وہ گذرے وہان
شکار بکثرت دستیاب ہوتا تھا مردون اور کتون سے جو
راستہ مین تھک جاتا تھا اُسکو وہین چھوڑتا تھا - اُسکے
ساتھ آخر مدت تک سواے اسکیمو کے دو قوی نوجوانونکے
اور کوئی باقی نرہا ،

اُس نے خود اپنے نقل وسفر کا حال بیان کیا ہے وہ کہتا ہے،
کہ ہم ہر روز چلتے تھے یہانتک کہ جب ہمکو تکان لاحق ہوتا
تھا تو ہم اُتر کر برف کا ایک گھر بناتے تھے جسمین سردی سے
پناہ لیتے تھے پھر ہم چاے بناتے تھے اور ہم مین کا ہر ایک
شخص آدھا لیبرہ پسا ہوا گوشت اور ایک ٹکڑا روغنی روٹی کا
کھاتا تھا اور ہر ایک کتے کو ایک لیبرہ پسا ہوا گوشت کھلاتے تھے
پھر سونے کے تھیلو نمین گھس جاتے تھے اور سو جاتے تھے جب
بیدار ہوتے تھے پھر چلنے مین تیزی کرتے تھے یہانتک کہ جب ہمکو تکان
ضعیف کردیتا تھا تو اُتر کر ایک مکان بناتے اور کھاکر سوجاتے اور
ایسے ہی ہر روز کرتے تھے اُس وقت اکثر اوقات ہوا بہت سخت

| | |
|---|---|
| الاحيان والحرارة بين ٤٠ و ٤٥ درجة | جلتی تھی اور گرمی ۴۰-۴۵ درجہ کے درمیان مین تھی جبکہ ہم ۸۹ |
| ولما بلغنا الدرجة ٨٩ والدقيقة ٤٧ من | درجہ ۴۷ دقیقہ عرض اور ۹۶ درجہ ۳۶ دقیقہ طول پر پہونچے |
| العرض والدرجة ٩٦ والدقيقة ٣٦ من الطول | تو ہمنے اپنی بائین جانب ایک زمین دیکھی جس کی بلندی |
| رأينا ارضا عن يسارنا ارتفاعها نحو الف | ایک ہزار قدم تھی مگر ہم اُسکو تفتیش نہ کرسکے اور نہ ہمین |
| قدم ولم نتمكن من ارتيادها ولم نعلم مساحتها | اُسکی ساحت دریافت ہوئی اور یہ کہ آیا وہ جزیرہ ہی یا کسی |
| وهل هي جزيرة او جزء من بر واسع ـ فاجتزناها | وسیع خشکی کا ٹکڑا ہی، ہم اُس کو طے کر گئے اور چلے گئے |
| وسرنا وكان سيرنا صعبا جدا في هذه المدة | ہماری مسافت اُس وقت یقینی سخت تھی اور ہم ایک دن |
| ولم نكن نقطع اكثر من عشرة اميال في اليوم | دس میل سے زیادہ زمین طے نکرسکتے تھے اور یہ ابریل |
| وذلك في العشرة الايام الاولى من شهر ابريل، | کے پہلے عشرہ کا ذکر ہی، |
| وفي الحادي والعشرين من ابريل | مین نے ۲۱- ابریل کو مقیاس العرض ہاتھ مین لیا تو مجھے |
| اخذت مقياس العرض فوجدته ٨٩ درجة | ۸۹ درجہ ۴۶ دقیقہ ۵۹ ثانیہ عرض دریافت ہوا یعنے |
| و٥٩ ثانية و ٤٦ دقيقة اى ان القطب الشمالي | قطب شمالی ہماری آنکھون کے سامنے تھا اور ہمارے |
| كان على مرأى منا ولم يكن بيننا | اور اُسکے درمیان ۱۴ ثانیون کے سوا اور کچھ مسافت باقی |
| وبينه سوى ١٤ ثانية قطعناها سريعا | نہ تھی جسکو ہمنے بہت جلد قطع کرلیا جب مجھے یہ معلوم ہوگیا |
| ولما تحققت اننا بلغنا القطب اخبرت | کہ ہم قطب پر پہونچگئے تو مین نے اپنے دونون دوستونکو |
| رفيقيّ بذلك فرقصا طربا ثم رفعنا | اسکی خبر دی وہ مارے خوشی کے ناچنے لگے پھر ہم نے |
| العلم الاميركي وكان الوقت ظهرا فكان | امریکی جھنڈا کھڑا کیا اور ظہر کا وقت تھا ہم مین کا ایک آدمی |
| الواحد منا ينتقل بخطوة واحدة من | ایک قدم رکھ کے زمین کے ایک نصف سے دوسرے |
| النصف الواحد من الارض الى النصف الاخر | نصف مین پہونچ جاتا تھا اور نصف النہار سے نصف |
| ومن نصف النهار الى نصف الليل | اللیل مین، |
| وبقي الدكتور كوك ورفيقاه يومين في القطب | ڈاکٹر کوک اور اُسکے [redacted] قطب میں رہے |

وعادوا منه في ۲۳- ابریل- وکان الرجوع
شاقاً جداً فلما وصلوا الی مضیق جونس عبروه
في قارب الصید الذی کان معهم وکان طعامهم قد
نفد فاخذوا یصیدون السمك بالشراك
ویقتاتون بلحومها ٭

هذا ما روی في شان هذین الرجلین مما
جری لهما من معاناة الشدائد والعناء وغرائب
ما لقیا في سفرهما وکل منهما یدعی الفضل لنفسه
في هذا الاکتشاف ویکذب الآخر وقد وقعت
المناقشة فیما بینهما وقد صار الناس فیهما
فرقتین فرقة تصدق دکتور کوك لانه القی
الخطب في المجامع وبین براهینه علی دعواه
فیقول انه دفن الانبوبة في عین نقطة القطب
فمن کان یریب في قوله فلیذهب الی القطب
ویحفر الارض فانه سیجدها والادلة تزداد
من یوم الی آخر علی ان کوك صادق
في روایته فقد قابل بعضهم الرجلین
اللذین کانا معه وشهدا امامه بما یؤید
روایة کوك واکثر اللذین رأوا کوك
وحادثوه من العلماء وغیرهم یشهدون
بصحة کلامه

اور وہان سے ۲۳- اپریل کو لوٹے لوٹنا بہت ہی سخت تھا
جب جونس کی مضیق مین پہونچے تو اسکو اُسی کپڑے کی
کشتی کے ذریعہ طے کیا جو اُن کے ساتھ تھی اُنکا کھانا ختم
ہو گیا تھا وہ جال کے ذریعہ مچھلیونکا شکار کرتے تھے اور
اُنکے گوشت سے گذارا کرتے تھے ٭

یہ ہی جو کچھ کہ اُن دونون مسافرون کی شان مین اُنکی
سرگذشت اور تکالیف اُٹھانے اور سفر مین عجائبات دیکھنے
کے متعلق روایت کیا گیا ہی اور اُنمین سے ہر ایک اپنے
لیے فضیلت کا دعوی کرتا ہی اور دوسرے کی تکذیب کرتا
ہی اور اُن دونون مین ایک جھگڑا پیدا ہو گیا ہی اور لوگ
اُنکے باب مین دو فرقے ہو گئے ہین ایک فرقہ ڈاکٹر کوک
کی تصدیق کرتا ہی کیونکہ اُس نے جلسون مین لکچر دئے ہین
اور اپنے دعوے پر دلائل پیش کیے ہین وہ کہتا ہی کہ مین نے
عین نقطہ قطب پر ایک نلکی دفن کی ہی جو شخص میرے قول مین
شک کرے وہ قطب تک جائے اور زمین کھودے اُسکو
ضرور پائیگا اور روزمرہ اس قسم کے دلائل بڑھتی جاتی ہین کہ
کوک اپنی روایت مین صادق ہی ایک شخص نے اُن دونون
شخصون سے ملاقات کی جو اُسکے ساتھ تھے اُنھون نے اُس
شخص کے سامنے ایسا بیان کیا جو کوک کی تائید کرتا تھا اور اکثر لوگ
جنھون نے کوک کو دیکھا ہی اور اُس سے بات چیت کی ہی علما یا غیر علماء
سب اُسکے کلام کی شہادت دیتے ہین ٭

واما الرأي العام فيميل بكليته الى تصديق كابتن بيري اعتمادًا على خبرته الواسعة في بلاد الجليد ولانه عانى مشاق الذهاب الى الجهات القطبية اكثر من كل رحالة قطبي آخر وقد ثبت للجنة التي عُيّنت لفحص اوراق كابتن بيري انه بلغ القطب الشمالي وقد قدّمت تقريرها الى الجمعية الاهلية الجغرافية في وشنطون فقبلته باجماع الآراء ومنحت الكابتن بيري مدالية ذهبية وقررت تعيين لجنة اخرى للبحث في ما اذا كان احدٌ قد بلغ القطب قبله

والقول بان الادلة تزداد من يوم الى آخر على ان كوك صادق في روايته فهو حسن ظن من قبل بعض معتقديه والا فالدكتور كوك ما اظهر برهانا واضحا يعول عليه عند الامة والجمعية الجغرافية بل ربما ظهر منه ما رسخ به الشك في الاذهان ذلك انه منذ ورد العالم المتمدن وانتحل لنفسه اكتشاف القطب طلب الناس منه برهانا على صحة دعواه فوعد انه سيعرض

مگر عام رائے کپتان بیری کی تصدیق کی طرف مائل ہی اس پر زیادہ اعتما دکیا جاتا ہی کہ اُسکو بلاد جلیدیہ کی وسیع اطلاع ہی اور اُس نے جہات قطبیہ کی طرف جانے مین ہر ایک مسافر سے زیادہ مشقتین اُٹھائی ہین۔ اُس کمیٹی کو جو کپتان بیری کے اوراق کی تفتیش کے لیے مقرر کی گئی تھی یہ ثابت ہو گیا ہی کہ وہ قطب تک پہونچا ہی اور اُس نے اپنی رپورٹ انجمن اہلیہ جغرافیہ کے پاس وشنطون مین بھیجدی ہی جس کو اُس نے باتفاق آرا قبول کیا ہی اور کپتان بیری کو سونے کا تمغہ عطا فرمایا ہی اور ایک دوسری کمیٹی مقرر کی ہے جو اس کی تحقیق کرے گی کہ اس سے پہلے بھی کوئی قطب تک پہونچا ہے یا نہین ،

یہ قول کہ کوک کے صادق الروایۃ ہونے پر دلائل روز بروز بڑھتے جاتے ہین اُسکے بعض معتقدین کا حسن ظن ہی ورنہ ڈاکٹر کوک نے کوئی قابل اطمینان و اضح دلیل قوم اور انجمن جغرافیہ کے سامنے پیش نہین کی بلکہ اُسکی جانب سے اکثر ایسی باتین ظاہر ہوئی ہین جنکے باعث دلون مین شک جم گیا ہی۔ یہ اس لیے کہ جب سے وہ متمدن دنیا مین آیا ہے اور اپنے لیے دریافت قطب کا دعوی کیا لوگون نے اُس سے اُسکے دعوے کی صحت پر دلیل طلب کی اُس نے وعدہ کیا

اوراقه وبراهينه على المجمع العلمي تدل على حقيقة بلوغه القطب لكن ما انجز وعده الى الآن ومازال يحتال ويراوغ في انجاز وعده۔

کہ مین علمی جماعت کے سامنے اپنے اوراق اور دلائل پیش کرونگا جن سے قطب تک پہونچنے کی حقیقت معلوم ہوگی مگر اسوقت تک اپنا وعدہ پورا نہین کیا اور ہمیشہ ایفائے وعدہ مین حیلہ حوالہ کرتا رہا،

فزاد هذا الاحتيال والمراوغة الريب في قلوب الناس فيقول تارة انه ما حان ان افتح تلك الكنوز الثمينة ليطلع عليها العارفون ومرة انه يرسل براهينه قبل ان يراها بشر الى الجمعية الجغرافية فيسوغ اخلاف الوعد في عرض تلك الحقائق على الجمعية الجغرافية مع كرامته وعزه بين الناس ويعتذر طورا انه لا يستطيع ان يرتب اوراقه وبراهينه في اقل من ستين يومًا ومع انه قد مضت على قوله هذا مدة طويلة لكنه مازال يقول الى الآن انه لا يمكن ترتيبه الا في ستين يومًا۔

اس حیلہ بازی اور بہانہ جوئی نے لوگون کے دلون مین اور شک بڑہا دیا کبھی کہتا ہو کہ ابھی اس کا وقت نہین آیا کہ مین ان بیش قیمت خزانون کو کھولون تاکہ علمآ اُس پر مطلع ہون اور کبھی کہتا ہو کہ مین قبل اس کے کہ میرے دلائل کو کوئی انسان دیکھے اُنھین انجمن جغرافیہ کے پاس بھیجونگا باوجود اس عزت واحترام کے جو اُسے قوم مین حاصل ہی خلاف وعدہ کرنا جائز رکھتا ہی کبھی عذر کرتا ہی کہ مین اپنے اوراق اور دلائل کو ساٹھ دن سے کم مین ترتیب نہین دے سکتا اور باوجودیکہ اُس کے اس قول پر ایک مدت دراز گذر چکی ہی مگر وہ اب تک یہی کہے جاتا ہی کہ ساٹھ دن سے کم مین ترتیب ممکن نہین،

وان الناس قد وجهوا اليه السؤال في شان رحلته القصيرة المدة في الذهاب الى القطب والطويلة جدًا في العود مع ان العود اسهل من الذهاب ويدعي هو ان الرجوع كان شاقًا جدًا فما اجاب عن هذا السؤال جوابا شافيا

لوگون نے اُسکے سفر کے بارہ مین جسکی قطب کی طرف جانے کی مدت تو کم ہی اور لوٹنے کی یقینًا دراز ہی باوجودیکہ واپسی جانے سے آسان ہوتی ہی اور وہ دعوی کرتا ہی کہ واپسی بہت ہی سخت تھی، ایک سوال پیش کیا مگر وہ اس سوال کا کوئی شافی جواب نہ دے سکا،

وايضا لما اضطرمت نار الجدال بين كوك وبيري وقام الكتاب والعلماء من كل صوب وازداد مطال كوك على انجاز وعده بابرازما وعد عرضه على الناس من الاوراق والبراهين ظهر رجل وقام بتكذيبه في ما ادعاه كوك قبل هذا من بلوغه الى قمة جبل مكنلى الصعب المرتقى فيقول انه كان مرافقا معه في تلك الرحلة وان كوك قد كذب في دعواه انه بلغ الى قمة جبل مكنلى الكائن في الاسكا -

وايضا ان دكتور كوك يدور كل يوم في الولايات المتحدة ويلقى الخطب في المجامع يبين فيها كيفية وصوله الى القطب وما قاساه من الشدائد في سبيله ويتناول على كل خطاب من الالفين الى ثلاثة الاف ريال فخطر في القلوب ان غرضه من هذا الادعاء هو جمع المال لا غير

واكبر براهينه الذى تلفظ به الدكتور كوك هو انه من كان يريب في صدق قوله فليذهب الى القطب ويفتش الانبوبة التى دفنها هناك عند نقطة القطب وضعف هذا البرهان

نیز جب کوک و بیری کے درمیان نزاع کی آگ شعلہ زن ہوئی اور مضمون نگار اور علماء ہر طرف سے کھڑے ہو گئے اور کوک کی جانب سے اس وعدہ کے ایفا میں کہ وہ اپنے اوراق اور دلائل کو لوگون کے سامنے پیش کریگا تاخیر بڑھتی گئی تو ایک شخص ظاہر ہوا جس نے کوک کو اس دعوے مین جھٹلانا شروع کیا جو اُس نے اس سے پہلے کیا تھا یعنے اُسکا مکنلی پہاڑ کی چوٹی پر پہونچنا جس کی چڑھائی بہت دشوار ہی وہ کہتا ہی کہ مین اس سفر مین کوک کے ساتھ تھا اور بیشک کوک اپنے اس دعوے مین کہ وہ کوہ مکنلی واقع اسکا کی چوٹی تک پہونچا جھوٹا ہی'

اور نیز ڈاکٹر کوک ہر روز ولایات متحدہ مین دورہ کرتا ہی اور عام مجالس مین لکچر دیتا ہی جسمین اپنے قطب تک پہونچنے اور راستہ کی تکالیف اُٹھانے کا بیان کرتا ہی اور ہر لکچر پر دو ہزار سے تین ہزار ریال تک لیتا ہی لوگونکے دل مین یہ بات کھٹکی کہ اُسکی غرض اس دعوے سے سوائے مال جمع کرنے کے اور کچھ نہین ہی'

سب سے بڑی دلیل جسکو ڈاکٹر کوک نے بیان کیا یہ ہی کہ جسکو اُسکے قول مین شک ہو وہ قطب تک جائے اور اُس نلکی کو کھودلائے جو اُس نے اُس مقام پر عین نقطہ قطب کے نزدیک دفن کی ہی اس دلیل کا ضعف

حبل علی کل احد فان رجلا غاب مثلاً عن
عالم العمران سنة ثم رجع وقال انه ذهب الی
القطب الجنوبی وقد دفن هناك انبوبة
فمن كان يشك فی صدقه فليذهب ويحفر
الارض فهل نصدقه بقوله هذا و تعليقه
صدق قوله علی امر صعب ايضا الالات
ومقياس العرض لاتدل علی نقطة
القطب فی الارض الا تقريبا لعدم كروية
بشكل الارض تحقيقا لوقوع الجبال
الشاهقة والوهاد والتلال فلا يمكن
ان يقطع احد بنقطة معينة انها القطب
جدا حتی يحفر الارض ويدفن هناك
شيئا ثم يأتی آخر و يفتش هذا
الشیء من الموضع المعين زعما منه
ان هذا الموضع هو القطب فما هو
الا الاحتيال والمدافعة والله اعلم
بحقيقة الحال
وقد اخذنا معظم هذه الرسالة من بيان الرحلين
عن المقتطف الغراء والهلال الغراء

ہر شخص پر ظاہر ہے کیونکہ مثلاً ایک شخص آبادو دنیا سے ایک
سال غائب رہا پھر لوٹا اور اُس نے بیان کیا کہ میں قطب
جنوبی تک ہوآیا اور وہاں ایک نلکی دفن کرآیا ہوں
جسکو میرے صدق میں شک ہو وہ جائے اور زمین
کھودے کیا اُس کے اس قول سے اور اپنے صدق
کو ایک دشوار امر پر حوالہ کرنے سے ہم اُسکی تصدیق کرلیں
نیز آلات اور مقیاس العرض زمین کے نقطہ قطب کو
صرف تقریباً بتلا سکتے ہیں کیونکہ بلند پہاڑوں اور گڈھوں
اور ٹیلوں کے باعث زمین کی شکل حقیقۃً کروی
نہیں ہے۔ اس لیے یہ ہو نہیں سکتا کہ کوئی
شخص کسی نقطہ معینہ کو قطعی طور پر کہ سکے کہ یہی
یقیناً قطب ہے تاکہ زمین کھود کر یہاں کوئی شئے
دفن کردے پھر دوسرا شخص آئے اور اسی موضع
خاص سے یہ خیال کرکے کہ یہی موضع قطب ہے
اُس شئے کو نکال لے یہ صرف حیلہ اور مدافعت
ہے اور خدا حقیقت حال کو خوب
جانتا ہے،

السید علی الزینبی

## كيف يعلمون ابناءهم ويعلمون ابناءنا — انگریز اپنے لڑکونکو کسطرح پڑھاتے ہین اور ہمارے لڑکونکو کسطرح

نشر احد الكتاب مقالة على هذا العنوان في الجريدة المؤيد الغراء بحث فيها عن كيفية التعليم في الامة المصرية وانكلترا وقارن بينهما ثم نبه ابناء وطنه ونظارة المعارف على انهم في غفلة عن الدراسة الابتدائية في مدارسهم لا يتفكرون في ما يعلم الانكليز ابناءهم من التعاليم المجدية والافكار العالية النافعة فرأينا ان ننقلها للقراء لان وطننا الهند اسوء حالا في التعليم من القطر المصري فضلا عن انكلترا -

والشاهد على ذلك ان حزب المتعلمين الهنديين المتخرجين في الكليات الانكليزية الذين نالوا الشهادات السنية في الفنون العالية من الرياضي والهندسة والكيمياء والتاريخ والادب لا يستطيعون ان يخدموا خدمة علمية للملة والوطن سوى ان ينالوا الوظائف من الحكومة لتشبع بطونهم ويبذلوا اموالهم المكسوبة على البرانيط والاقمشة الثمينة، ان هذا الدور دور تعليم جديد ويبذل اعلى سعي من القوم وكثير من الروافى في تعليم الابناء لكن ما نبغ احد

ایک نامہ نگار نے اخبار المؤید مین ایک مضمون اس عنوان پر شائع کیا ہو جسمین مصر و انگلستان کی کیفیت تعلیم سے بحث کی ہو اور دونون مین مقابلہ کیا ہو پھر اپنے اہل وطن اور محکمۂ تعلیم کو اسپر تنبیہ کیا ہو کہ وہ اپنے اسکولونکی ابتدائی تعلیم سے بالکل غافل ہین اور یہ نہین سوچتے کہ انگریز اپنے بچون کو کیا مفید سبق اور بلند و نافع خیالات پڑھاتے ہین ہم نے مناسب سمجھا کہ ناظرین کے لیے اُس مضمون کو نقل کرین کیونکہ ہمارا وطن ہندوستان تعلیم کے اعتبار سے مصر سے بھی زیادہ ردی حالت مین ہو چہ جائیکہ انگلستان ۔

اسکی دلیل یہ ہو کہ ہندوستانی طلبار کی جماعت جو انگریزی کالجون سے نکلتے ہین اور بڑی بڑی ڈگریان فنون عالیہ مین حاصل کرتے ہین جیسے ریاضی ہندسہ سائنس تاریخ ادب وہ قوم و وطن کی کوئی علمی خدمت نہین کرسکتے سوائے اسکے کہ اپنے پیٹ بھرنے کے لیے نوکریان حاصل کرلین اور اپنا کمایا ہوا مال ہیٹ اور بیش قیمت کپڑون پر خرچ کرین یہ دور تعلیم جدید کا دور ہے اور قوم کی اعلیٰ کوشش اور بہت سا روپیہ اولاد کی تعلیم پر خرچ ہو رہا ہے مگر اب تک اس گروہ مین ایک شخص ایسا

الی الآن فی هذا الجیل له دربة فی فن من الفنون
کالعلماء الاعلام فی البلد والقدیم الذین ذکرناهم
فی العدد الفارط ۵ و ۶ و ۷ من تلک السنة
مع ان التعلیم الجدید مضت علیه فی هذا القطر
نحو مائة سنة والسبب فی ذلک ان غرض التلامذة
من التعلم فی الکلیات لیس الا نیل الشهادة
والحکومة لا تعلمهم ما یجدیهم فی ترقیتهم
العلمیة او یبعث خواطرهم الی الاکتشافات
والاختراعات بل تعلمهم ما یساعدهم علی
العمل فی الادارة والنظارات والدوائر فلا ینبت
فی قلوبهم حب العلم ولا یتطلعون الی ذری
الترقیة ولا یجیش فی افئدتهم داعیة النزوع
الی المعارک العلمیة بل یعدون اعناقهم
لطوق الرقیة وان لم تفندونی فی هذا الرأی
فاقول انهم یشترون هذه الرقیة بالالاف
من الروافی

ارسلت الی صدیق فی انکلترا خطابا
سالته فیه ان یرسل لی نموذجا من الکتب
التی یطالعها ابناء تلک الامة فی مدارسهم
الابتدائیة لکی اقارن بینها وبین الکتب
التی یطالعها اطفالنا فاجابنی الی سؤالی

پیدا نہین ہوا جسکو کسی فن مین وہ مہارت حاصل ہو جو
دور قدیم مین اُن علما اعلام کو حاصل تھی جن کا ذکر
ہم اسی سال کے گذشتہ پرچہ نمبر ۵ و ۶ و ۷ مین
کر آئے ہین باوجودیکہ اس ملک مین تعلیم جدید پر قریب
ایک صدی کے گذر گیا اس کا سبب یہ ہو کہ طلبہ کی غرض
کالجون مین پڑھنے سے سوائے سارٹیفکٹ حاصل کرنے
کے اور کچھ نہین ہوتی اور گورنمنٹ بھی اُنکو ایسی چیزین نہین
سکھاتی جو اُنکو ترقی علم مین نافع ہو یا اُنکے ارادون کو
معلومات اور ایجادات کی طرف برانگیختہ کرے بلکہ ایسی چیز
پڑھاتی ہو جو صیغجات اور محکمات اور دفاتر مین کام کرنے
پر مدد دے اس لیے اُنکے دلون مین علم کی محبت پیدا نہین
ہوتی اور نہ وہ ترقی کے چوٹیون پر چڑھ سکتے ہین اور نہ اُنکے
دل مین علمی میدانون کا شوق پیدا ہوتا ہو بلکہ اپنی گردنکو
غلامی کے طوق کے لیے تیار کرتے ہین اگر اس رائے مین
آپ مجھے بیوقوف بنائین تو مین کہونگا کہ وہ اس غلامی
کو ہزارہا روپیہ کے عوض خریدتے ہین،

نامہ نگار لکھتا ہو کہ مین نے اپنے ایک دوست مقیم
انگلستان کو لکھا کہ مجھے اُن کتابون کا ایک نمونہ بھیج دیجیے
جنکو انگریزون کے بچے اپنے اسکولون مین پڑھتے ہین
تاکہ مین اُن مین اور اُن کتابون مین جنکو ہمارے بچے
پڑھتے ہین موازنہ کرون اُس نے میری استدعا قبول کرکے

وارسل لی (کتاب القارئ المدنی) وقد قال
لی انہ الصق بی انہ من الکتب المنتشرة
انتشاراً عظیماً بین ایدی الناشئین
یری القاری فی اوّل مقدمة وضعها المؤلف
شارحًا فیها الاسباب التی حملته علی تالیف
هذا الکتاب وذکر الاغراض التی یرمی الیها
من مطالعة الطفل الصغیر للمسائل التی
اودعها کتابه وقد جاء فی المقدمة

الغرض من وضع هذا الکتاب ان نعلم اولادنا
وبناتنا فیما یطالعونه بمدارسنا الابتدائیة
ما یجب علیهم عمله بعد دفاعا عن حقوقهم
وقیاما بواجباتهم وتنفیذ المقاصد هم
بصفتهم من هذه الامة العظیمة (الانکلیزیة)
وهو یحتوی علی القواعد الاولیة التشریعیة
والنظامیة المتعلقة بمصلحة بلادنا،
ونشرح لهم معنی قیمة تلک النعمة الکبری
نعمة الحریة وما یجب علی الانکلیزی ان یعمله
لبلاده ولبنی جنسه وللناس اجمعین،
وقد وضعت هذا الکتاب فی قالب لغوی بسیط
حتّی یسهل علی الطفل ان یقرأه بسهولة تامة
وقال فی مکان آخر

(کتاب القارئ المدنی) بھیجدی اور مجھسے کہا کہ یہ اُن کتابوں
مین سے ہی جو یہان کے نوجوانون مین کثرت کے ساتھ
پھیلی ہوئی ہی۔ پڑھنے والا اُسکی ابتدا مین ایک مقدمہ دیکھیگا
جسکو مؤلف نے اُن اسباب کی شرح مین لکھا ہی جنھون نے
اُسکو اس کتاب کی تالیف پر آمادہ کیا۔ نیز اُن اغراض
کا ذکر کیا ہے جو کمسن بچے کے اس کتاب
کے مسائل کو مطالعہ کرنے سے مقصود ہین مقدمہ مین
بیان ہوا ہی،

اس کتاب کے بنانے سے غرض یہ ہی کہ ہم اپنے لڑکون
اور لڑکیون کو اُن کتابون مین جنکا وہ اسکولون مین مطالعہ
کرتے ہین وہ بات سکھائین جو اُنپر بعد تعلیم کے اپنے حقوق
کی حفاظت اور واجبات کی ادائیگی اور اس بڑے گروہ
انگریزی کی ممبری کی حیثیت سے تنفیذ مقاصد کے بارہ
مین عملاً اُنپر واجب ہی۔ یہ کتاب تجویز وانتظام کے اُن ابتدائی
قوانین پر مشتمل ہی جو ہمارے ملک کی اصلاح سے تعلق ہین،
نیز ہم اُنکے لیے اس نعمت کبریٰ یعنے نعمت آزادی
کی قیمت کے معنی کی شرح کرینگے اور بتائینگے کہ انگریز
اور اُنکے ہمجنس اور تمام آدمیوں پر اپنے ملک کیواسطے عملاً کیا واجب ہی
یہ کتاب واقعی سلیس زبان کے سانچے مین بنائی گئی ہی
تاکہ لڑکے کو آسانی اُسکا پڑھنا میسر ہو،
دوسری جگہ کہتا ہی،

| | |
|---|---|
| انما نريد من وضع هذا الكتاب ان نعرف الطفل ما يجب ان يسير عليه في مبادئه التي توصله لان يكون وطنيا مخلصا وان هذا الغرض هو بلا شك مطمح ما نرمي اليه | ہماری غرض اس کتاب کے بنانے سے یہ ہے کہ لڑکے کو وہ امور سکھائیں جن پر اُسکو اُن مبادی میں جو اُسکو خالص وطنی ہونے کی جانب رہبر کرتے ہین چلنا واجب ہے اور بیشک یہی غرض ہمارا وہ نشانہ ہے جس پر ہم تیر اندازی کرتے ہین، |
| ثم ابتدأ المؤلف اول فصل من الكتاب بعبارة اقتد معناها | پھر مؤلف نے کتاب کی پہلی فصل شروع کی ہے جس کی عبارت کا ترجمہ یہ ہے، |
| انا احد افراد امة لا يستهان بملكها۔ | مین اُس گروہ کا ایک فرد ہون جسکا ملک ذلیل نہین کیا جاتا، |
| ثم خاض في مواضيع شتى وقد كان يودي ان انقلها كلها الى العربية على صفحات المؤيد لولا ان المؤلف حفظ لنفسه حقوق الطبع ولكن ما لا يدرك كله لا يترك قله فاني سانقل مواضيع كثيرة منه في مقالات متوالية على سبيل الاستدلال بان الكتب التي تطالعها ابناء الامم الاخرى تختلف كل الاختلاف عما يطالعه ابناؤنا | پھر دوسرے عنوانون مین داخل ہوا ہے موقعہ تو یہ تھا کہ اگر مؤلف نے حقوق طبع کی اپنے لیے حفاظت نہ کی ہوتی تو ہم کل عنوانون کا (المؤید) کے صفحات پر ترجمہ کرتے لیکن جو چیز حاصل کل نہو سکے اُسکو تھوڑا چھوڑنا بھی نہ چاہیے اس لیے مین اُسکے بہت سے عنوان متواتر اقوال مین اس استدلال پر ذکر کرونگا کہ وہ کتابین جن کو دیگر اقوام کے بچے مطالعہ کرتے ہین ہمارے بچون کی مطالعہ کی کتابون سے بہت مختلف ہین، |
| من جملة رؤس هذه المواضيع التي كتب عنها المؤلف ما يأتي = | منجملہ اُن منتخب عنوانون کے جن پر مؤلف نے کچھ لکھا ہے ذیل کے عنوانات ہین، |
| المملكة التي نحن منها = لماذا نعجب ببلادنا نحن الذين اوجدنا انكلترا، كيف تكون مخلصا للبلاد، الوطنية الصادقة، | وہ سلطنت جسمین ہم ہین = ہم اپنے ملک پر کیون فخر کرتے ہین، ہم وہ ہین جنکو انگلستان نے پیدا کیا ہے، تو کیونکر اپنے ملک کا دوست بن سکتا ہے، سچی وطنیت، |

| | |
|---|---|
| الوطنية الكاذبة، الوطنية المخلصة، حادثة جنجانة دهلي | جھوٹی وطنیت، خالص وطنی، دہلی جنجانہ کا حادثہ، |
| كن عادلاً ولا تخش احداً، حاكم البلاد، | عادل بن اور کسی سے نڈر، ملک کا حاکم، پارلیمنٹ ہوس |
| البرلمان، مجلس العموم ومجلس اللوردات | آف کامنز، ہوس آف لارڈز، |
| الانتخابات العمومية = لا تعط صوتك | عام انتخاب، اپنا ووٹ فقط اُس شخص کو دو جو مستحق |
| الا لمن يستحق وتثق في علمه وقدرته (لا لكثرة ماله) | ہو اور جس کے علم وقدرت پر تمکو بھروسہ ہو کثرت مال پر |
| الرشوة، يجب ان يطاع القانون، الجرائم | نجاؤ - رشوت، قانون کی اطاعت واجب ہے، گناہ اور |
| والمجرمون، المحامون والقضاة، القاضي | گنہگار، وکیل اور جج، قاضی جاسکونی اور پرنس ہنری |
| جاسكوني والبرنس هنري الشهود، تاثير العقوبات | (گواہ) سزاؤں کی تاثیر لڑائی میں اطاعت کرنیوالے |
| المتطوعون في الحرب، الجيش - تطوعي | فوج، توپچی پلٹن، رسالہ، جنگی فوجین، قواعد، مصائب |
| البيادي السواري، النظامات، التمرينات، | پر صبر، برٹش جھنڈا، علم کی عزت واحترام کا فائدہ |
| الصبر على الشدائد، العلم البريطاني، فائدة | جو سروں پر سایہ کرتا ہے خرطوم کا حادثہ اور جنرل |
| احترام وتقديس العلم الذي يرفرف فوق | گارڈن کا قتل، آزادی اور غلامی، جہالت کے |
| الرؤس، حادثة الخرطوم بمناسبة قتل | نتیجے، ملک کے دشمن، اسکول جانے کے اسباب، |
| الجنرال غردون، الحرية والعبودية، نتائج | انگلستان مستقل ملک ہے، فکر کی آزادی، |
| الجهل، اعداء البلاد، اسباب الذهاب | اخباروں کی آزادی، ہمارے باپ دادا کا ہم |
| الى المدرسة، انكلترا بلاد مستقلة، حرية | پر کیا قرض ہے، ہم نے آزادی کیونکر |
| الفكر، حرية الصحافة، ماعلينا من الديون | حاصل کی، انگلستان اپنی اولاد کے |
| لآبائنا، كيف نلنا الحرية، انكلترا تنتظر من | ہر فرد سے اس کا منتظر ہے کہ وہ اُس کا واجب حق |
| كل فرد من ابنائها ان يقوم بواجبه = | ادا کرے، |
| **وهذا ما قال المولف في موضوع** | **وطنیت** |
| **الوطنية** | کے موضوع پر مؤلف نے بیان کیا ہے کہ |

الكلمة معناها حبك للبلاد التي نشأت
فيها او البلاد التي ينتسب اليها والداك
واني لأرى كثيرا من الناس يسيئون استعمالها
ولا يفقهون لها معنى فتكون سببا في حتفهم
ولكن اذا احسنوا استعمالها وفقهوا كنهه
ما لها من المعنى الكبير والقيمة التي
لا تقدر والدلالة على الاحساس الشريف
العالي فانها تكون سببا في رفعة البلاد
وعزة الامة فاذا من الواجب على كل ذكر او انثى
ان يشبع نفسه منها او يملأ عقله بها

فلا عجب اذا اغرق الانكليزي في حب
بلاده التي نشأ فيها والتي عليها
تتوقف سعادته

وان كان من الواجبات ان يحب الانسان
نفسه وعائلته ثم اصدقائه فان الزم
اللوازم ان تكون محبة لبلاده قبل هذه
وفوق كل شيء -

ان المسائل التي تنطبق على الافراد تنطبق
كذلك على الامم فاذا كان التلميذ عند ذهابه
الى المدرسة التي يتعلم فيها يفتخر باسمها
وبحسن سمعتها وبكثرة ناجحيها في الامتحانات

اس لفظ کے معنے یہ ہین کہ تم اپنے اُس ملک سے محبت
کرو جس مین تم پیدا ہوے یا جسکی طرف تمہارے مان
باپ منسوب ہین مین دیکھتا ہون کہ بہت سے لوگ اس
لفظ کا غلط استعمال کرتے ہین اور اُسکے صحیح معنی نہین
سمجھتے اور یہ اُنکی موت کا سبب ہوتا ہے مگر جب وہ اُس
کا صحیح استعمال کرین اور اُسکے عظیم الشان معنے اور
اُس قیمت کی جو اندازہ نہین کیجا سکتی اور شریف و بلند
احساس کی طرف رہنمائی کی حقیقت کو سمجھ لین تو یہ امر
ملک کی رفعت اور قوم کی عزت کا باعث ہوگا اسلیے
اب ہر مرد و عورت پر واجب ہے کہ اپنے نفس و عقل کو اس سے سیر کرے

اگر کوئی انگریز اپنے ملک کی محبت مین جسمین وہ
پیدا ہوا ہے اور جس پر اُسکی سعادت موقوف ہے
محو ہوجائے تو کوئی تعجب کی بات نہین،

اگرچہ انسان پر اپنے نفس و عیال اور احباب
کی محبت بھی واجبات سے ہے مگر ملک کی محبت
اس سے بھی مقدم اور ہر چیز سے زیادہ
ہونا چاہیے -

وہ مسائل جو انسانی افراد پر منطبق ہوتے ہین اقوام
پر بھی اسی طرح منطبق ہوتے ہین جب ایک لڑکا اپنے
اسکول کو جاتا ہے جس مین وہ تعلیم پاتا ہے تو
اُس کے نام اور عمدہ شہرت پر فخر کرتا ہے امتحان

والالعاب الرياضية ككرة القدم والكركت
فمن باب اولى ان يفتخر الفرد ببلاده
ويعجب بها ويضيف الى ما لها من
حسن السمعة وبعد الصيت ما
يعمله لها

واذا فهم معنى الوطنية وعمل بمعناها تمامًا
فيكون ذلك سببًا قويًا فى رفعة البلاد
وقوة فى تماسك ابناءها واتحادهم سواء
ليفضلوا العالم لان الفرد الذى يجهد
نفسه لان يكون من احسن من جاره هو محتاج
اولا ان يكون مثله حتى يفضله، فالولد
الذى يحافظ على سمعة مدرسته ومواعيد
فيها، والجندى الذى يجهد نفسه
ليعمل لفخار فرقته يحقق ما تنتجه الامة
والبلاد منه، ومن القواعد المعروفة
(انتظر من الولد والرجل اكثر مما تامل فيه)
وكذلك الوطن من الوطنيين، فالذين
يحبون بلادهم حبًا جمًا ويعجبون
بتاريخها العظيم يخشون على شرفها
ان [illegible] او سمعتها ان تدنس ولكن
يجتهدون بكل ما استطاعوا ان يجعلوا بلادهم

اور جمناسٹک کے کھیل مثل فٹ بال کرکٹ وغیرہ
مین اس اسکول کے زیادہ کامیاب ہونے والو نپر
فخر کرتا ہے اس لیئے بدرجۂ اولی ایک شخص اپنے ملک پر
فخر کریگا اور اس سے خوش ہوگا اور اُسکی حسن شہرت و نیکنامی
مین اُن اشیا کا اضافہ کریگا جو اُس نے وطن کے لیے کی ہین
جب وہ وطنیت کے معنے سمجھ لے اور اُسکے معنی پر
پورے طور سے عمل کرے تو یہ ملک کی ترقی کا باعث ہوگا
اور باشندگان ملک کے باہمی اتحاد کو بڑھائیگا تاکہ وہ تمام
جہان سے فوقیت لیجائین جو شخص اپنے کو اس لیے تیار کرتا
ہے کہ وہ اپنے پڑوسی سے بڑھ جائے وہ اس کا محتاج ہے
کہ پہلے اُسکی برابر ہو لے تاکہ آیندہ زیادتی حاصل کرے
وہ لڑکا جو اپنے مدرسہ کو شہرت اور اُسمین اپنے مواعید
کی حفاظت کرتا ہے یا وہ سپاہی جو اپنی جان کو اس لیے خطرہ مین
ڈالتا ہے کہ اپنے فرقہ کے لیے کوئی قابل فخر کام کرے وہ حقیقت
مین اپنی قوم اور ملک کی اُس امید کو ثابت کر رہا ہے جو اُس کی
ذات سے متعلق تھی، ایک مشہور قاعدہ ہے کہ لڑکے اور مرد سے
اس سے زیادہ امید رکھو جو تم ظاہرا اُسمین دیکھتے ہو یہی حال
وطن کا وطنیوں کے ساتھ ہے وہ لوگ جو اپنے ملک سے گاڑھی
محبت رکھتے ہین اور اُسکی عظیم الشان تاریخ پر جسکو فخر ہے اُنکو
خوف رہتا ہے کہ اُسکا شرف کہین ملوث یا اُسکی شہرت میلی
نہو جائے مگر وہ اپنی کامل طاقت سے کوشش کرتے ہین کہ اپنے ملک کو

في الصف الاول بعقولهم المفكرة واعمالهم
العظيمة حتى لو دعت الحاجة الى تقديم حياتهم
وثروتهم فانهم يبذلون فيهما وليس في هذا
المقام تكون العائلة او الاصدقاء رابحين
بما عملوا بل البلاد هي الرابحة عند
نجاتها ثم ان الغير يحسن الظن في
رجال الامة مع ذلك -

ان في تاريخنا الكبير لبلادنا الامثلة
عديدة تشهد بان عددا كبيرا من
ابناء هذه الامة قد قدموا حياتهم
وثروتهم حبا في منفعتها ولذا نحن
العائشين اليوم مديونون لهم بما تحملوه
وما قدموه فداء لبقاءها
سالمة من تعدي الاغيار عليها
حتى اليوم،

هذا امثل ما يكتبونه لاطفالهم
في كتبهم التي يطالعونها في مدارسهم
فهل يوجد مثل هذه الكتب
في ايدي ابناءنا، كلا، كلا، واليك
الدليل جاء في كتاب المطالعة العربية
للمدارس الابتدائية تاليف

اپنی تفکر عقول اور عظیم الشان کارناموں کے ذریعہ صف
اول میں کھڑا کر دیں حتی کہ اگر اُنکی زندگی یا تونگری کی
ضرورت ہو تو اسکو بھی پیش کر دیں اس موقعہ پر
اپنے کنبہ کے لوگ یا دوست احباب اُنکے عمل سے
فائدہ نہیں اُٹھاتے بلکہ صرف ملک اپنی نجات کے وقت فائدہ
اُٹھاتا ہی نیز غیروں کے نزدیک ابناء قوم کا اعتبار
بڑھ جاتا ہی،

ہمارے ملک کی طویل تاریخ میں بہت سی ایسی مثالیں
ہیں جو اس بات کی گواہ ہیں کہ اس قوم کے کثیر التعداد
افراد نے اپنے ملک کے نفع کی خاطر اپنی زندگی
اور تونگری کو پیش کر دیا اس لیے ہم آج آرام سے
زندگی بسر کرنے والے ان لوگوں کی مصائب اور رنج
سہے گئے جو انھوں نے بقاے ملک اور آج تک
اغیار سے اُس کی حفاظت پر قربان کی ہے قرضدار
ہیں۔

یہ اُس کا نمونہ ہی جو لڑکوں کے لیے اُن کتابوں
میں لکھتے ہیں جن کا وہ اسکولوں میں مطالعہ
کرتے ہیں اب سوال یہ ہی کہ آیا ہمارے لڑکوں کے
ہاتھوں میں بھی اس قسم کی کتابیں پائی جاتی ہیں،
ہرگز نہیں، ہرگز نہیں، اسکی دلیل یہ ہی کہ جو عربی
کتاب ابتدائی اسکولوں کے مطالعہ کے لیے مصریوں کی

| | |
|---|---|
| جمعیۃ المصریین المتخرجین من کلیۃ | اُس پارٹی نے تالیف کی ہے جو برو رڈ کالج کی تعلیم یافتہ |
| برو رود المتعلمین فی بلاد الانکلیز | ہے اور انگلستان مین تعلیم پا رہے ہین جہان کتاب |
| التی یدرس فیھا (کتاب القارئ | قاری المدنی اور اُس کی مثل دوسری کتابین پڑھائی |
| المدنی) وامثالہ ما یاتی من المواضیع | جاتی ہین اُسمین عنوانات ذیل بیان کیے گئے ہین اور |
| وھی احسن ما یختار = | یہ عنوان بہترین انتخاب ہین ' |
| حکایۃ البقرۃ وبنتھا ؛ حکایۃ رجل واولادہ | گائے اور بڑیا کی کہانی، ایک مرد کی کہانی جو مع |
| ذاھبون الی الاسکندریۃ بالسکۃ الحدید الدرجۃ | اپنے بچون کے ریل مین اسکندریا کو جا رہا ہے۔ درجہ ازبکیہ |
| الازبکیۃ ؛ حکایۃ ولدان فی ملعب الجزیرۃ التلغراف | بچون کی حکایت جو جزیرہ مین کھیلتے ہین تار، لباس کی |
| حسن الزی ؛ حکایۃ کامل اشندی ؛ مقابلۃ الاساءۃ | عمدگی، کامل آفندی کی کہانی، احسان کے بدلہ مین برائی |
| بالاحسان ؛ مصر القاھرۃ ؛ حالۃ القطر المصری فی الفصول | مصر قاہرہ، چارون فصلون مین مصر کی حالت |
| الاربع ؛ من ارجوزۃ ابن مکانس | ابن مکانس کی نظم ' |
| وھذا ما کتبتہ ایھا القارئ جمعیۃ | ناظرین یہ وہ عنوانات ہین جو برو رڈ کالج کی تعلیم |
| المصریین المتخرجین من کلیۃ برو رود وقررتہ | یافتہ جماعت مصریہ نے لکھے ہین اور سررشتہ تعلیم نے |
| نظارۃ المعارف لتعلیمہ لابنائنا ؟ | اُنکو ہمارے بچون کی تعلیم کے لیے منظور کیا ہے ' |

| | |
|---|---|
| **الازبکیۃ** | **ازبکیہ** |
| **عبدہ** ۔ ما اجمل ھذا الیوم الشمس | **عبدہ** ۔ آج کا دن کیا خوشگوار ہے آفتاب |
| طالعۃ والھواء لطیف لا ھو بارد ولا ھو حار | نکلا ہوا ہے ہوا لطیف ہے نہ ٹھنڈی ہے نہ گرم ہے |
| **عثمان** ۔ الحمد للہ علی اننا اخترنا ھذا | **عثمان** ۔ الحمد للہ کہ ہمنے اس دن کو ازبکیہ |
| الیوم للمجیء الی الازبکیۃ ۔ انظر الی الاشجار واوراقھا | آنے کے لیے انتخاب کیا درختون اور اُنکے سبز پتونکو دیکھو |

[1] یہ مصر کے مقامات ہین ۔

| | |
|---|---|
| الخضراء تجدها جميلة جداً۔ | تم انکو یقیناً خوب صورت پاؤگے۔ |
| عبده۔ نعم هي في غاية الجمال وهذا | عبده۔ ہان وہ بہت خوب صورت ہین |
| الحشيش الاخضر جميل ايضاً | اور یہ سبز گھانس بھی نہایت خوشنما ہی۔ |
| عثمان۔ هذه الوردة الحمراء لطيفة | عثمان۔ یہ سرخ پھول کیا لطیف ہے |
| وهذه الوردة البيضاء لطيفة جداً ايضاً | اور یہ سفید پھول بھی بہت ہی لطیف ہی |
| عبده۔ ها نحن وصلنا الى البحيرة | عبده۔ اوہو ہم دریا پر پہونچ گئے |
| انظر الى هذا الماء وهذه الاشجار۔ | اس پانی اور ان درختون کو دیکھو۔ |
| انا احب ان لا اخرج من هنا ابداً | مین چاہتا ہون کہ یہان سے کبھی نہ نکلون |
| عثمان۔ اسمع، اسمع، الموسيقى | عثمان۔ سنو بینڈ سنو |
| يا عبده۔ تعال نجلس هناك | عبده۔ آؤ یہان بیٹھکر سنین مین بینڈ |
| نسمع فاني احب الموسيقى كثيراً۔ | کو بہت ہی پسند کرتا ہون۔ |
| عبده۔ وانا ايضاً احب الموسيقى | عبده۔ مین بھی بینڈ پسند کرتا ہون |
| واحب الغناء الجميل۔ | اور عمدہ گانا بھی۔ |
| عثمان۔ اجلس على الكرسي | عثمان۔ کرسی پر بیٹھو۔ |
| عبده۔ ارجوان لا تتكلم فان | عبده۔ مین چاہتا ہون کہ آپ بولین نہین |
| هذا الدور جميل اسمع | کیونکہ یہ عمدہ دور ہی۔ سنو۔ |
| عثمان۔ قد انتهى الدور | عثمان۔ دور ختم ہو گیا اور لوگ |
| والناس يريدون الخروج | نکلنا چاہتے ہین۔ |
| عبده۔ ونحن ايضاً يلزمنا ان | عبده۔ ہمین بھی نکلنا چاہیے کیونکہ |
| نخرج لان وقت المغرب قرب | مغرب کا وقت آگیا۔ |
| عثمان۔ هيا بنا ان هذه النزهة كانت جميلة | عثمان۔ آؤ یہ سیر نہایت عمدہ تھی |

انا احب ان نجئ هنا يوما آخر -

عبده - ان شاء الله

يا الله ايتها الامة ويا نظارة المعارف ماذا
تستفيد التلامذة من موضوع كهذا
ايدفعهم الى مكارم الاخلاق ام الى محبتهم
لبلادهم ومعرفتهم لواجباتهم نحو انفسهم
وامتهم ام الى.........

احب ان اعرف ماذا استفيد من ذلك =

ان نظارة المعارف كلما ضيقت على
التلامذة وعلمت جهدها في وقوفهم
عن مطالعة مثل هذه المواضيع كالتي
في (القارئ المدني) تحاول عبثا فاذا
ارادت ان تكتسب طاعتهم الكلية
فلتربي في قلوبهم من الصغر الوطنية
الصحيحة بالفعل والحكمة عوضا
عن ان تنموا الشبيبة مشوشة
بالشوائب اذ انها لا تجد امامها مربيا
صالحا يحسن تربيتها وينظر بثاقب
فكره الى المنفعة العامة

مین چاہتا ہون کہ ایک دن یہان پھر آئین -

عبدہ - انشاءاللہ

اے قوم اور سرشتہ تعلیم خدا کی قسم لڑکے ایسے
مضامین سے کیا فائدہ اٹھائین گے کیا یہ مضامین
انکو مکارم اخلاق کی رہبری کرین گے یا محبت
وطن اور اپنے نفس اور قوم کے حقوق کی شناخت
پیدا کرین گے یا کیا

مین معلوم کرنا چاہتا ہون کہ ہمین اس سے کیا فائدہ ہوگا

بیشک سرشتہ تعلیم جسقدر لڑکون پر تنگی کریگا اور اپنی
طاقت انکو قاری المدنی جیسی کتاب کے مضامین کے
مطالعہ سے روکنے مین صرف کریگا اتنا ہی یہ ایک
لغو کام ہوگا اگر وہ چاہتا ہے کہ انکی پوری اطاعت
حاصل کرے تو اسے مناسب ہے کہ بچپنے سے انکے دلون
مین بجاے اسکے کہ انکی جوانی قسم قسم کی پریشانیون
مین مشوش ہو کر ترقی کرے - عمل اور حکمت کے
ذریعہ صحیح وطنیت کی پرورش کیجائے - کیونکہ
جوانی کو اپنے سامنے کوئی ایسا صالح مربی جو اسکی
تربیت کو عمدہ بناوے اپنی رای روشن کے
کے ذریعے عام منفعت پر نظر رکھے نظر نہین آتا -

# اخبار علمیۃ

مقتطفة من المجلات العربية

## خرائب شوشن القصر

ورد في الكتب الالهية ذكر مدن شوشن القصر
كانت عاصمة مملكة عيلام وقد اندرست منذ
قد يعصن الزمان لا يلفى لها اثر على الارض
وقد انضمت الى الآثار القديمة التي لا ينطق عنها
التاريخ وما يعرف منها خبر۔ لكن البعثة الفرنسوية
قد اكتشفت منها حالات جديدة لا تخلو عن الاهمية
وتبعث خواطر رجال العلم الى رغبة في قراءتها جاء في المقتطف
ان رجال البعثة الفرنسوية قد كشفوا آثارا جديدة ذات اهمية في
قرية السوس في العراق وهي المسماة شوشن القصر في الاسفار المقدسة
فوجدوا في المكان المعروف بالقلعة بقايا ثلاث
مدن خربة الواحدة فوق الاخرى ويرجع تاريخ هذه
المدن الى ۴۰۰۰ سنة ق۔ م۔

ووجد تحت ذلك آثار يستدل منها ان المكان كان
ماهولا قبل زمن التاريخ وكشفوا ايضا عن
ثلاثة اعمدة من الحجر الاسود كانت شريعة حمورابي مكتوبة عليها
وعلم من هذه الآثار ان البابليين استولوا على تلك المدينة
نحو ۲۸۰۰ سنة قبل التاريخ المسيحي وعاد العيلاميون واستقلوا بها
الى ان كانت سنة ۶۴۹ قبل المسيح حين فتحها اشوربانيبال احرقها۔

# اخبارات علمیہ

منتخب از رسائل عربی

## شوسن القصر کے کھنڈر

آسمانی کتابوں میں شوشن القصر کا کچھ ذکر کیا گیا ہے جو سلطنت
عیلام کا پایہ تخت تھا اور قدیم زمانہ سے ناپدید ہوگیا جسکی کوئی نشانی
زمین پر باقی نہیں جاتی اور اُن قدیم آثار میں شامل ہوگیا جنکا حال
تاریخ نہیں بتاتی اور نہ اُسکی کوئی خبر معلوم ہو سکتی ہے۔ مگر فرانس کی
آثار قدیمہ تلاش کرنے والی جماعت نے اُسکے کچھ نئے حالات معلوم
کیے ہیں جو اہمیت سے خالی نہیں ہیں اور اہل علم کی طبائع کو
اُن کے پڑھنے کی طرف مائل کرتے ہیں المقتطف راوی ہے کہ فرانسیسی
آثار قدیمہ کی جماعت نے قابل ذکر آثار عراق کے موضع سوس میں دریافت
کیے ہیں جنہیں کتب مقدس میں شوشن القصر کے نام سے موسوم کیا گیا ہے
انھوں نے اُس مقام میں جو قلعہ کے نام سے مشہور ہے تین
ویران شہروں کے نقشے پائے جو تہ بہ تہ تھے ان شہروں کا تاریخی زمانہ
۴۰۰۰ سال قبل مسیح کی طرف رجوع کرتا ہے۔

اسکے نیچے کچھ ایسے آثار بھی پائے گئے جن سے معلوم ہوا
کہ یہ مقام زمانہ تاریخ سے پہلے آباد تھا۔ نیز انھوں نے
سیاہ پتھر کے تین ستون معلوم کیے ہیں جن پر شریعت حمورابی لکھی ہوئی تھی
ان آثار سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تاریخ مسیحی سے ۲۸۰۰ برس قبل
بابلیوں کی اس شہر پر حکومت رہی اُسکے بعد عیلامی ۶۴۹ء قبل مسیح تک
مستقل حکمران رہے پھر آشور بانیپال نے اُسے فتح کر کے جلا دیا۔

## جوائز علميه

منحت كلية باريس الطبية الدكتور هفكن جائزة قدرها ۱۲۰ جنيها مكافاة له على كتابته عن التطعيم بمادة الكوليرا =

وعينت المدرسة الطبية الاهلية في المكسيك جائزة الف جنيه لمن يكتشف سبب الحمى التيفوس او مصلاً شافياً لها وجائزة خمسمائة جنيه لمن كانت ابحاثه اعظم مساعد لذلك ويجوز لجميع الاطباء من كل الامم ان يتباروا في هذا المضمار على شرط ان تكون مقالاتهم باللغة الاسبانية ويبقى الباب مفتوحاً الى اخر فبراير سنة ۱۹۱۱

## درع تقي من الرصاص

اخترع احد الالمان درعاً تقي من الرصاص وقد اخذت الحكومة الالمانية تساومه لتشتري الاختراع منه

## مدفع جديد

اخذت الدوائر الحربية تهتم بامر الوقاية من المراكب الهوائية وقد صنعوا في المانيا مدفعاً يستعمل في ساحة القتال كغيره من المدافع ثم اذا شاؤا اوقفوه عمودياً واداروه الى اي جهة ارادوا وصوبوه الى المراكب الهوائية

## علمی انعامات

پیرس کے میڈیکل کالج نے ڈاکٹر ہفکن کو ایک سو ساٹھ پونڈ کا ایک انعام اس صلہ مین عطا فرمایا ہو کہ اُنھون نے ہیضہ کے ٹیکہ پر کچھ مضامین لکھے تھے =

اور میکسیک کے مقامی میڈیکل کالج نے ایک ہزار پونڈ کا انعام اُس شخص کے لیے مقرر کیا ہو جو بخار ٹائیفس کا سبب دریافت کرے اور پانسو پونڈ کا انعام اُس شخص کے لیے جس کے مضامین اِس مقصد پر اعلی درجہ کے مددگار ثابت ہون تمام اقوام کے جملہ اطبا اِس میدان مین مقابلہ کر سکتے ہین بشرطیکہ اُنکے مضامین اسپین کی زبان مین ہون اور یہ دروازہ آخر فروری ۱۹۱۱ء تک کھلا رہیگا۔

## گولی سے بچانیوالی زرہ

ایک جرمنی نے ایک زرہ ایجاد کی ہی جو گولی سے محفوظ رکھتی ہو اور سلطنت جرمنی موجد سے یہ ایجاد خریدنیکے لیے بھاؤ تاؤ کر رہی ہو

## نئی توپ

جنگی محکمے ہوائی جہازون سے بچاؤ کی فکر مین کر رہے ہین جرمن مین ایک توپ ایجاد ہے جو میدان کارزار مین دوسری توپون کی طرح استعمال کی جاتی ہو اور جب چاہتے ہین اُسکو سیدھی کھڑی کر دیتے ہین یا جسطرف چاہین پھیر لیتے ہین اور ہوائی جہازون کی طرف رخ کر دیتے ہین۔

## عصر گھڑی

اس عصر گھڑی کو موجد نے تین طور پر بنایا ہے
افقی عصر گھڑی عمودی عصر گھڑی مسجد نما عصر گھڑی
مگر یہ یاد رہے کہ افقی عصر گھڑی اصل اصول ہے اور
دوسری دونوں قسمین اسی سے نکالی گئی ہین جیسا کہ اُسکے
قواعد سمجھنے کے بعد معلوم ہو جائے گا - اسلیے ہم
پہلے افقی عصر گھڑی کا حال بتانا چاہتے ہین پہلے
مجملاً یہ بات سمجھ لینی چاہیے کہ یہ گھڑی اسی معمولی
دھوپ گھڑی پر بنائی گئی ہے جو آپ لوگون نے اکثر
مساجد اور امراء کے مکانون پر لگی ہوئی دیکھی ہوگی
جسمین ایک نامن بشکل مثلث لکڑی یا پیتل کی
لگی ہوتی ہے اور اُسکے سایہ سے گھنٹون اور
منٹون کا حساب معلوم ہوتا ہے - دھوپ گھڑی کے
دوسری جانب دو قوسین ایک قوس مثل
دوسری قوس مثلین اس حساب سے کھینچی گئی
ہین کہ ہر روز کا سایہ اصلی خود بخود منہا ہو کر یہ معلوم
ہو جاتا ہے کہ اب ہر شے کا سایہ اُسکے ایک
مثل یا دو مثل ہو گیا اور یہی دونون قوسین اس
گھڑی کی جان ہین یہ گھڑی ہر مقام پر وہان کے
عرض بلد کے حساب سے بنائی جاتی ہے پہلے
پتھر پر دھوپ گھڑی بنائی جاتی ہے پھر یہ معلوم
کیا جاتا ہے کہ سب سے بڑے دن مین اس نامن کی
نوک کا سایہ مثل بعد منہائی سایہ اصلی کس نقطہ پر ہوگا
پھر اسی طرح سب سے چھوٹے دن مین کس نقطہ پر ہوگا
اور جب رات اور دن برابر ہون گے تو کس نقطہ
پر ہوگا اب جب ہمین اس قوس کے تین نقطے معلوم
ہو گئے تو ریاضی کے قاعدہ سے قوس کا مرکز
بھی معلوم ہو سکتا ہے مرکز معلوم ہونے پر پوری قوس
کھینچ سکتے ہین جو قوس مثل کہلائے گی یہی
حال قوس مثلین کا ہے اور اسطرح دونون قوسین
بنجائین گی موجد نے ایک عصر گھڑی اپنے اہتمام
سے بنوا کر جامع مسجد دہلی مین لگوائی ہے جو دہلی کے
عرض بلد کے حساب پر بنائی گئی ہے اور اسی طرح
جس مقام پر یہ گھڑی بنائی جائیگی وہان کے عرض بلد
کے حساب پر بنیگی راقم نے عصر گھڑی دہلی کو بچشم خود
دیکھا ہے موجد نے اس گھڑی کے متعلق ایک
مفصل رسالہ بھی لکھا ہے جسمین اسکی کل مفصل کیفیت
درج ہے چونکہ اس مضمون کا ماخذ وہی رسالہ ہے
اسلیے ہم بھی مثال کے طور پر دہلی کو پیش
کرینگے اور اُسیکے عرض بلد کو اس مضمون کی زمین
قائم کرین گے اب پہلے گھڑی کے اجزاء اور نامن
کی شکل اور زاویہ سمجھ لینا چاہیے

افقی عصر گھڑی کے دو پرزے ہوتے ہین ایک سنگ مرمر کا
ٹکڑا جو عموماً ڈیڑھ فٹ مربع کا ہوتا ہی جسپر خطوط اور قوسین
عصر گھڑی اور دھوپ گھڑی کی کھودی جاتی ہین دوسرا
پرزہ پیتل کا ملمع شدہ طلائی یا کسی اور چیز کا جسے نامن
اور عربی مین مقیاس الظل کہتے ہین اور اسکا سایہ پتھر پر پڑتا ہی

## نامن کی شکل اور زاویہ

یہ نامن بشکل مثلث قائم الزاویہ ہوتا ہی اور شمالاً جنوباً
خط نصف النہار پر لگایا جاتا ہی اس مثلث کا زاویہ قائمہ
شمال کیطرف اور دوسرا زاویہ جو قائمہ سے چھوٹا ہی جنوب
کی طرف ہوتا ہی یہ جنوب کی طرف کا زاویہ عرض بلد
کی برابر ہوگا مثلاً دہلی کا عرض بلد ۲۸ درجہ ۳۹ دقیقہ
کے برابر ہی اسلیے زاویۂ جنوبی بھی اتنا ہی ہوگا اگر
نامن کی نوک سے ایک خط سیدہا شمال کو نکالین تو وہ
خط عین قطب پر جا کر ٹھیرے اگر اور کسی شہر یا مقام نیمہ
شمالی مین ساڑھے چھاسٹھ درجہ تک یہ عصر گھڑی
بنائی جائیگی وہان بھی یہ زاویہ اس شہر اور مقام کے
عرض بلد کی برابر ہوگا نیمۂ جنوبی مین اسکی ہیئت عکس
ہوگی یعنی زاویہ قائمہ جنوب کو اور یہ زاویہ جو اُس مقام کے
عرض بلد جنوبی کے مطابق ہوگا وہ شمال کو ہوگا خط استوا
پر اس نامن کی شکل مربع یا مستطیل ہوگی جیسے
وہان کی دھوپ گھڑی کے نامن کی شکل ہوتی ہی

## عرض بلد کے درجے

پہلے زمانہ مین عرض بلد خاص خاص ریاضی دان
بذریعہ آلات معلوم کیا کرتے تھے جنکی فہرستین اب
بھی بعض کتابون مین پائی جاتی ہین مگر موجودہ زمانہ
مین اسکے لیے بہت بڑی آسانی یہ ہوگئی ہی کہ محکمہ سروے
آف انڈیا نے ہر صوبہ کے مشہور مقامات کی فہرستہائے
عرض بلد و طول بلد جو بہت تحقیق اور صحت کے
ساتھ تیار کیگئی ہین شائع کر دی ہین۔

محکمہ سروے جنرل آف انڈیا کی فہرست (انڈکس تو پلیسس اون
دی پروونشل میپ آف پنجاب

جو پنجاب کے شہرونکا عرض بلد اور طول بلد بتاتی ہی دفتر
محکمہ سروے آف انڈیا ڈپانمٹ میپ رکارڈ اند اشو
آفس کلکتہ
بقیمت آٹھ آنے ملتی ہی دہلی کا عرض بلد ۲۸ درجہ ۳۹ دقیقہ اسی سے لیا
گیا ہی اور ہندوستان کے دوسرے قصبون اور شہرون کے عرض بلد اور طول بلد تھارنٹن گزیٹیر
اور امپیریل گزیٹیر
سے بھی معلوم ہوسکتے ہین جو اکثر دفترون اور کتبخانون مین ملتی ہین اگر
تمام جہان کے شہرونکا عرض بلد اور طول بلد اُس انڈکس یا فہرست سے بھی
معلوم ہوسکتا ہی جو انگریزی اٹلاس جان بارتھالومیو صاحب مطبوعہ جانسٹن کے آخر مین لگی ہوتی ہے

# امام غزالی کا زمانہ کی رفتار سے مقابلہ

سلسلہ کے لیے دیکھو نمبر ۴ و ۵ و ۶

امام غزالی نے تعلیم و تعلم پر بھی کچھ کلام کیا ہی استاد و شاگرد دونون کے لیے کچھ قواعد مرتب کیے ہین جنپر وہ اپنے مشغلہ کی بنیاد رکھ سکتے ہین ہمارے خیال مین وہ تعلیم کا ایک بہترین قانون ہی جو ایک مسلم امام کی فکر کا نتیجہ ہی اس قانون مین زیادہ تر اُس اعلیٰ تعلیم کا ذکر کیا ہی جسمین امام صاحب کو مشغولیت حاصل تھی۔

امام صاحب فرماتے ہین کہ شاگرد کو قواعد ذیل کی پابندی ضرور رہے،

(۱) پہلے اپنے نفس کو اخلاق رذیلہ سے پاک و صاف کرے اگر طالب علم کے اخلاق صحیح نہونگے تو وہ حقیقی اور نافع علوم سے بہت ہی دور رہیگا اور اخلاق کی رداءت کی حالت مین فنون کی تعلیم سے بجاے نفع کے اُلٹا ضرر پہونچے گا اور نفس کی خباثت روز بروز بڑھتی رہیگی

(۲) اپنے علم پر تکبر نکرے اور نہ استاد پر کسی قسم کا دباؤ ڈالے بلکہ اپنے تمام امور کو بالکل اسی کے سپرد کردے اور اسکی نصیحت پر اسطرح اعتقاد رکھے جیسے جاہل مریض حاذق طبیب کی بات بے چون و چرا مان لیتا ہی اور مناسب ہی کہ استاد کے سامنے بتواضع پیش آئے اور اسکی خدمت مین شرف و ثواب کا طالب ہو اور بلا اجازت کوئی سوال نکرے کیونکہ طالب علم کا ایسا سوال جو اسکے مرتبہ کے لحاظ سے شایان نہین ہی اسکے عیوب مین داخل ہی۔

(۳) جس شخص نے آج ہی علم کے میدان مین قدم رکھا ہی اُسے ضرور ہی کہ اختلافات کی طرف کان نہ لگائے خواہ یہ دنیوی علوم کی تحصیل مین مصروف ہو یا دینی علوم کی کیونکہ یہ اسکی عقل کو مدہوش اور ذہن کو کند کردینے والی بات ہی اسکی رای کمزور ہو کر ادراک حقائق سے مایوس ہو جائیگی بلکہ مناسب ہی کہ پہلے وہ طریقہ یاد کرے جو استاد کے نزدیک پسندیدہ اور راجح ہی اسکے بعد دوسرے مذاہب اور اعتراضات پر غور کرے۔ اگر استاد ایک رای مستقل نرکھتا ہو بلکہ اسکی عادت یہ ہو کہ مختلف اقوال اور مذاہب کو نقل کردے اور اسمین جو کچھ ایک دوسرے پر شبہہ اور اعتراض وارد ہوتا ہو اُسے بیان کرے خود کسی پہلو کو منقح کر کے نہ دکھائے تو ایسے استاد کی صحبت سے گریز اختیار کرے کیونکہ ایسا استاد بجای ہدایت کے اور گمراہی کی طرف لیجانیوالا ہی۔ ایک اندھا اندھون کا رہبر کسی طرح نہین بن سکتا اور جس شخص کی ایسی حالت ہی وہ حیرت و جہالت مین بہت دور نکل جاتا ہی۔

(۴) طالب علم کو چاہیے کہ جتنے پسندیدہ علوم و فنون ہین ان سب کو تھوڑا تھوڑا حاصل کرے اور کسی کو باقی نہ چھوڑے تاکہ فن کے مقاصد و غایت پر اجمالی نظر ہو جائے پھر اگر زمانہ مہلت دے تو کسی ایک فن مین مہارت و تبحر حاصل کرے اور باقی سے یکسو ہو جائے کیونکہ علوم آپس مین ایک دوسرے کے ساتھ سخت ارتباط رکھتے ہین اور ایک کو دوسرے سے بہت کچھ مدد ملتی ہے کم سے کم ان فنون کے پڑھنے سننے یہ فائدہ ہوگا کہ جہالت کے باعث کسی علم سے عداوت پیدا نہو گی کیونکہ انسان جس چیز سے جاہل ہوتا ہے اسکا دشمن بھی ہوتا ہے۔

(۵) کسی فن مین دفعتہً نہ گھس جائے بلکہ ایک طریقہ اور ترتیب کے ساتھ چلے اور ایسی چیز سے شروع کرے جو اسوقت زیادہ ضرورت رکھتی ہے۔ انسان کی عمر تمام علوم کے لیے کافی تو ہے نہین اسلیے ہر ایک فن مین سے بہتر حصہ لے لینا چاہیے۔

(۶) علوم مین تحصیل کے لحاظ سے ایک ترتیب پائی جاتی ہے بعض علوم اُسوقت تک نہین آتے جبتک اُسکا مقدمہ حاصل نہ کر لیا جائے ایک فن دوسرے فن کی طرف رہنمائی کرتا ہے اس لحاظ سے ایک علم کو شروع کرتے وقت پہلے وہ علم حاصل ہونا چاہیے جسپر اسکا حصول موقوف ہے اور جو شخص اس ترتیب کو ملحوظ رکھیگا وہی کامیابی بھی حاصل کریگا۔

(۷) طالب علم کی غرض علم حاصل کرنے سے فی الحال تو یہ ہو کہ اُسکا باطن آراستہ ہو اور اخلاق فاضلہ حاصل ہون اور انجام مین خدای پاک کا قرب مقصود ہو مال و منال ریاست و وجاہت احمقون سے لڑائی اور مقابلہ مقصود نہو۔

**اور استاد کو** امور ذیل کا پابند ہونا ضرور ہے۔

(۱) شاگردون کے ساتھ شفقت پیش آئے اور اُنکو اپنے بیٹون کی طرح سمجھے۔

(۲) علمی فائدہ رسانی پر اجرت کا طالب نہو اور نہ کوئی شکریہ یا بدلہ مطلوب ہو بلکہ خالصاً لوجہ اللہ تعلیم دے اور اپنی جانب سے طلبہ پر کسی قسم کا احسان نہ سمجھے اگرچہ اُنکو ممنون احسان ہونا لازمی بات ہے بلکہ جب وہ اپنے قلوب کو مہذب بنا کر علم کے ذریعہ سے قرب الٰہی حاصل کرین تو اسکو اُنھین کا فضل و شرف خیال کرے۔

(۳) طالب علم کی خیر خواہی مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نکرے اگر وہ کسی ایسے مرتبہ پر قدم رکھنا چاہے جسکا وہ حقیقۃً مستحق نہین ہے یا کسی جلی علم سے فارغ ہونیکے قبل خفی علم مین مشغول ہونا چاہے تو اسکو ضرور روکے۔

(۴) جب تک ممکن ہو شاگرد کو لطیف اشارات اور مخفی پیرایہ مین مذموم اخلاق سے روکے صراحۃً جبر نکرے تصریح کرنے سے ہیبت جاتی رہتی ہے اور رُعب اُٹھ جاتا ہے اور طلبا کو استاد کے خلاف کرنے پر جرأت اور اصرار

پیدا ہوجاتا ہی اور یہ فن تعلیم مین ایک بہت بڑی باریکی ہی جو استاد کو بارہا کام دیتی ہی

(۵) جو شخص کسی ایک فن کی خدمت مین مصروف ہی اُسے مناسب ہی کہ طلبہ کے سامنے ایسے دوسرے فنون کی جسمین وہ خود کافی دستگاہ نہین رکھتا مذمت نکرے اور اُنکے دل مین اُن علوم کی جانب سے نفرت پیدا نکرے جیسا کہ ابنای زمان کی عادت ہی مثلاً جو شخص علم لغت کا استاد ہی وہ فقہ کی توہین کرتا ہی اور فقیہ علم حدیث و تفسیر کو اچھا نہین بتاتا اسی طرح ایک متکلم فقہ اور دوسرے علوم سے نفرت رکھتا ہی درحقیقت یہ بہت ہی بُرے اخلاق ہین جن سے اساتذہ کو پرہیز ضروری بات ہی جو شخص کسی ایک فن مین مشغول ہی اُسے مناسب ہی کہ اپنے شاگرد کو دوسرے علوم پڑھنے کی بھی وسعت دے

(۶) شاگرد کو اتنا سمجھائے کہ اُسکی سمجھ مین آسکے ایسی باتین اُسکے سامنے نہ بیان کرے جو اُسکی عقل سے باہر ہون ورنہ اُسے علم سے نفرت پیدا ہوجائیگی اور عقل خبط ہوجائیگی،

(۷) مبتدی کے سامنے کُھلی کُھلی اور ظاہر باتین بیان کرے یہ نہ کہے کہ اس مسئلہ مین ایک اور تدقیق اور باریک راز ہی جو مین تمھین بتا نہین سکتا یہ بات اسکو بھی کھودیگی جو اسوقت تک اسکی سمجھ مین آچکا ہی اور اسکا ذہن منتشر ہوجائیگا نیز اسکو خیال پیدا ہوجائیگا کہ استاد بخل کرتا ہی ظاہر بات ہی کہ ہر انسان اپنے کو دقیق سے دقیق مسائل سمجھنے پر آمادہ اور قابل پاتا ہی اور ہر شخص اپنے کمال عقل پر شاکر ہے بڑا احمق اور کمزور عقل والا ہی وہ جو اپنے کمال عقل پر نازان اور متکبر ہی

(۸) استاد اپنے علم پر خود بھی عامل ہو اسکا فعل اُسکے قول کی تکذیب نکرتا ہو جو شخص ایک شی خود تو کھاتا ہی مگر دوسرون کو نہین کھانے دیتا اور اُنکے لیے اسکو زہر قاتل بتاتا ہی تو لوگ اُسکے ساتھ مسخراپن کرینگے اور مذاق اُڑائینگے اور بجای اسکے کہ اسکے قول پر عمل کرکے اس فعل سے رُکتے اُنکو اسکے کرنے پر حرص اور ضد پیدا ہوگی

یہ وہ پاکیزہ خیالات ہین جو پانچوین صدی کے ایک زبردست اور مسلم فاضل کے قلم سے نکلے ہین اور جنکا آج امت مرحومہ مین رونا رویا جاتا ہی کہ مسلمانون مین سے یہ بیش بہا جواہر یکقلم گم ہوگئے

اس زمانہ مین بہت سے صاحب الرای ایسے پیدا ہوگئے ہین جنھون نے اپنی قوت عقل اور روشنی خیالات پر اعتماد کرکے تقلید کا پٹہ اپنی گردن سے اُتار پھینکا ہی مگر حال یہ ہی کہ اُنکی تعلیم اُنکے خیالات تھوڑا زمانہ گذرنے کے بعد نیست و نابود ہوجاتے ہین اور آیندہ نسلون کے لیے کچھ بھی ایسا ذخیرہ باقی نہین رہتا جس سے تہذیب تھا.

اور عمل مین مدومل سکے۔ کاش جو لوگ امام غزالی سے بغض رکھتے ہین وہ اگر کچھ نفع نہین پہونچا سکتے تو نقصان بھی نہ پہونچاتے مگر امر بالعکس ہی امام غزالی کی کتابون پر سخت سے سخت ظلم روا رکھا گیا ہی۔ اندلس کے پایہ تخت مریہ مین انکی کتابین علی الاعلان جلائی گئین جن لوگون نے ترجمہ کیا انھون نے رد و قدح کرنیوالون کے لیے ایک موضوع بنا دیا ہی کوئی شخص انکو ملحد اور گمراہ بتاتا ہی اور کوئی محقق و مسلمان کہتا ہی بہر حال لفظی بحثون مین پڑھنے والے کا گلا گھونٹتے ہین اور تعلیمی موضوع کا کہین پتہ نہین ہوتا۔ اسی لیے بڑے بڑے لوگون کی تعلیم مین عملی آثار نہین پائے جاتے۔ اکثر لوگون کا اعتقاد ہی کہ انکی زندگی بغیر اسکے قائم نہین رہ سکتی کہ کسی ایسے صاحب الرای کا مقابلہ کیا جائے جو قوم کے لیے کوئی بہترین فکر کر رہا ہو اسیلیے وہ بہت سے ہفوات اُسکے لیے گڑھ لیتے ہین اور جو چاہتے ہین وہ تہمت اسکے سر تھوپ دیتے ہین جب کوئی حیلہ نہین ملتا تو مذہب کی آڑ مین نشانہ بازی کرتے ہین اور مذہبی احکام کو ایسی بدنما صورت مین پیش کرتے ہین جس سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہین۔ اگر امام غزالی جبکہ انھون نے ابنای زمان کی مذاہب کی قلعی کھولی تھی دنیا سے کنارہ کش نہوتے جسمین وہ لوگ منہمک تھے تو کیا کچھ مصائب اُن لوگون کی طرف سے نہ دیکھتے مگر اسوقت اُنکو کسی چیز کی پرواہ ہی نہ تھی، حاصل یہ کہ غزالی نے اپنے زمانہ مین بہت کچھ سربلندی حاصل کی اور اپنی رای کو نہایت صراحت کے ساتھ ظاہر کیا اگرچہ ہم پوری صراحت کے ساتھ بیان نہین کر سکتے

## نفس کے بارہ مین امام غزالی کی رای

امام کی تمام کوشش اور اہتمام اسپر خرچ ہوتا تھا کہ فضائل کا اکتساب کیا جاوے اور ظاہر ہی کہ جبکی یہ کوشش ہوگی وہ نفس کے بارہ مین ضرور کچھ کہیگا ہمارے نزدیک امام نے جو کچھ اس عنوان پر اظہار خیالات کیا ہی وہ علم تصوف کا مقطر ہی جو اپنے ساتھ مذہبی رنگ کے اثر اور نقل روایات کے ذائقہ کو بھی لیے ہوے ہی مگر وہ ابحاث جسطرح فلاسفہ قدیم کی تشریحات سے الگ تھلگ ہین جنکا اکثر قدمائے اور کچھ تھوڑا سا متاخرین نے اہتمام کیا تھا۔ اسی طرح زمانہ حال کے مغربی فلاسفرون کے طرز عمل سے بھی بہت دور ہین جسکی طرف آج کل ایک عام میلان پایا جاتا ہی۔

امام غزالی فرماتے ہین کہ ہماری اصطلاح مین چار لفظ بولے جاتے ہین جنکے معانی جدا جدا ہین۔

قلب نفس روح عقل قلب کی حقیقت جسمیہ تو سب کو معلوم ہی اور اسمین تمام حیوانات برابر ہین مگر وہ قلب جسکا اس آیت مین اشارہ کیا گیا ہی (ان فی ذلک لذکری لمن کان لہ قلب او القی السمع وھو شھید) وہ ایک ربانی

اور روحانی لطیفہ ہی جسکو اس قلب جسمانی کے ساتھ ایک قسم کا تعلق ہی اور وہی انسان کی حقیقت ہی قلب جسمانی کے ساتھ جو اُسکو علاقہ ہی اُسمین امام صاحب خود حیران ہین یا اسکا اظہار کرنا نہین چاہتے۔

روح سے دو معنی مراد لیے جاتے ہین ایک تو جسم لطیف جسکا منبع تجویف قلب ہی اور عروق کے ذریعہ تمام اجزای بدن مین پھیلتا ہی اُسکے بدن مین جاری ہونے اور اسکے واسطے سے زندگی اور حواس کے آثار تمام اعضا مین پھیلنے کی واضح مثال یہ ہے کہ جسطرح چراغ سے روشنی نکلکر گھر مین پھیلتی ہی اور جس در و دیوار پر جاکر ٹھہرتی ہی اُسے روشن کر دیتی ہی اسیطرح تجویف قلب سے بخار نکلکر اعضا کو قوت اور احساس عطا کرتا ہی زندگی بمنزلہ اُس روشنی کے ہی جو در و دیوار کو روشن کرتی ہی اور روح بمنزلہ چراغ کے ہی اور اُسکی حرکت بمنزلہ حرکت نور ہی جو مکان کے گوشون مین کسی حرکت دینے والے کے ذریعہ پہونچتی ہے دوسرے معنی ایک لطیفہ ہی جسکے ذریعہ انسان کو علم و ادراک ہوتا ہی وہ قلب کے معنی ثانی گویا ایک ہی ہین۔

نفس سے بھی دو معنی مراد ہوتے ہین ایک وہ جو انسان کی قوت غضب اور شہوت دونون کو جامع ہی دوسرے یہی لطیفہ جو انسان کی اصل حقیقت ہی اور اسکی مختلف اوصاف مختلف القاب سے تعبیر کیجاتی ہی کبھی اسکا نام مطمئنہ ہوتا ہی اور کبھی لوامہ

عقل کے چار معنی ہین۔ ایک وہ وصف جسکے ذریعے انسان علوم نظریہ اور صناعات فکریہ کی قابلیت پیدا کرتا ہی اور اسی کو غریزہ یا استعداد کہتے ہین ہمارے خیال مین کوئی شخص حتی کہ مادہ پرست بھی اس سے انکار نہین کرسکتا اس غریزہ کی نسبت علوم کے ساتھ ایسی ہی جیسے آنکھ کو رویت کے ساتھ دوسرے معنی وہ علوم اولیہ جو لڑکے کی ذات مین سن تمیز کے وقت ظہور کرتے ہین تیسرے معنی وہ علوم جو تجربۂ کثیر کے بعد حاصل ہوتے ہین۔ چوتھے معنی یہ ہین کہ یہ غریزہ اپنی انتہا کو پہونچکر امور کا انجام دریافت کرے اور شہوات نفسانیہ کا قلع قمع کردے۔

اتنے بیان کے بعد یہ نتیجہ بخوبی نکل سکتا ہی کہ امام غزالی نے اپنے زمانہ مین جو طریقہ اختیار کیا تھا وہ اُنکے معاصرین کے بالکل خلاف تھا اور اسی باعث انکی مخالفت بھی کی گئی مگر وہ ہر بات مین سینہ سپر رہے اور کسی سے نہین دبے اور یہ بھی بخوبی معلوم ہوگیا کہ انکو اپنے معاصرین پر اسوقت کیا تفوق اور امتیاز حاصل تھا اُنھون نے آخر عمر مین اپنی ہمت اخلاق اور تہذیب نفس کی ہی طرف مبذول کردی تھی۔ اب ہم اپنا کلام ختم کرتے ہین ہمنے اس مضمون کا اکثر حصہ محمد خضری کے اُس مضمون سے اقتباس کیا ہی جو غزالی کے عنوان پر المقتطف مین شائع ہوا ہی۔

سید علی زینبی

لست فینا ولیس خالک منا | یا مضیع الصلاۃ للشہوات

نہ توہم مین سے ہے اور نہ تیرا ماموں | ای نماز کے ضائع کرنیوالی شہوتونکی وجہ سی

واقدی کا بیان ہو کہ سعید گندم رنگ لمبے اور بہت بال والے تھے ۵۱ھ مین اُنھون نے وفات پائی اُسوقت اُنکی عمر کچھ اوپر ستر برس کی تھی۔ انکی قبر مدینہ مین ہو انکی قبر مین سعد بن ابی وقاص و ابن عمر اُترے تھے۔ اور دوسرون کا بیان ہو کہ اُنھون نے کوفہ مین سکونت اختیار کی تھی اور وہین اُنکی قبر ہے۔

**ابو عبیدہ بن جراح** ابو الیقظان کا بیان ہو کہ یہ ابو عبیدہ بن عبد اللہ بن جراح ہین اپنے دادا کے طرف منسوب ہین، انکے دادا کا نام عامر ہے جو اولاد حارث بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ سے ہین۔ اولاد فہر ہی قریش کہلاتے ہین اور فہر کے بعد متفرق قبیلے ہو گئے ہین۔ اُنکی ماں اولاد حارث بن فہر سے تھین۔ اور مسلمان ہو گئی تھین، ابو عبیدہ نے اُنسے اسلام کی حالت مین نکاح کیا تھا۔ حارث بن فہر مطیبین سے تھے۔ ابو عبیدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے اصحاب سے ہین آپ نے انکی شان مین فرمایا ہے ہر امت کا ایک امین ہوتا ہو اور میری اُمت کے امین ابو عبیدہ ہین،، ابو بکر نے سقیفہ بنی ساعدہ کے دن کہا تھا کہ تمھارے لیے دو صاحبون سے ایک کو پسند کرتا ہون، یا ابو عبیدہ یا عمر کیونکہ ابو عبیدہ اِس امت کے امین ہین۔ اور عمر کے باب مین مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ فرماتے سُنا ہو دراے اللہ عمر بن خطاب کے ساتھ یا ابو جہل کے ساتھ دین کی مدد کر۔ ابو عبیدہ نے شام مین طاعون عمواس مین وفات پائی۔ انکی کوئی اولاد نہین۔ واقدی کا بیان ہے کہ یہ دُبلے تھے، انکے چہرہ پر گوشت کم تھا، ڈاڑھی کے بال کم تھے، لمبے کوزہ پشت تھے، آگے دو دانت ٹوٹ گئے تھے۔ معفری اور نیل کا خضاب کیا کرتے تھے۔ دوسرون کا بیان ہو کہ انکے دانتون کے ٹوٹنے کی وجہ یہ ہوئی تھی کہ انھون نے احد کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی سے تیر کا بھالا اپنے آگے کے دونون دانتون سے نکالا تھا اس وجہ سے وہ دونون ٹوٹ گئے۔ ابو عبیدہ سے بڑھکر خوبصورت کوئی اَھتَم (جسکے آگے کے دونون دانت ٹوٹ

گئے ہون نہین دکھا گیا۔ واقدی نے انکے قوم کے ایک مرد سے نقل کیا ہو کہ وہ بدر کی لڑائی مین اکتالیس برس کے تھے سنہ ۳۰ھ مین وفات پائی، اسوقت انکی عمر اٹھاون برس کی تھی۔

**عبداللہ بن مسعود** یہ ہذیل کے گروہ سے تھے، جن سے بنو عمرو بن حارث بن تمیم بن سعد بن ہذیل تھے۔ بنی زہرہ کے حلیفون سے تھے۔ ابو عبدالرحمن اپنی کنیت کیا کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بدر اور بیعۃ الرضوان اور تمام لڑائیون مین شریک تھے۔ عمرؓ کے زمانے مین اور شروع زمانے مین عثمان کے یہ کوفہ کے قاضی اور بیت المال کے خازن تھے۔ اسکے بعد مدینہ چلے آئے، اور سنہ ۳۲ھ مین قضا کی، اسوقت انکی عمر کچھ اوپر ساٹھ برس تھی۔ اور بقیع مین مدفون ہوے۔ یہ دبلے اور ناٹے تھے بیٹھا ہوا آدمی انکے ناٹے ہونے کے وجہ سے انکے برابر ہو جاتا تھا۔ بہت سانولے تھے۔ انکے سر کے بال انکے گردن کی ہنسلی تک تھے یہ انکو کان کے پیچھے کردیا کرتے تھے۔ بالون مین خضاب نہین کیا کرتے تھے۔ لوہے کی انگوٹھی پہنتے تھے

**عبداللہ بن مسعود کی اولاد** عبدالرحمن، عتبہ، اور ابو عبیدہ تھی۔

عبدالرحمن کے بیٹے قاسم بن عبدالرحمن، جو کوفہ کے قاضی تھے، اور معن بن عبدالرحمن مین۔ معن کا بیٹا قاسم بن معن تھا جو کوفہ کا قاضی تھا اور کبھی مشاہرہ نہین لیا یہانتک کہ وفات پائی، فقہ، حدیث، شعر، لوگون کے واقعات اور نسب کے عالم تھے۔ اپنے وقت شعبی کہلاتے تھے۔ عتبہ بن عبداللہ کی نسل باقی ہو منجملہ انکے ابو عمیس عتبہ بن عبداللہ بن عتبہ بن عبداللہ بن مسعود ہے انھون نے بغداد مین قضا کی، انکا بھائی عبدالرحمن مسعودی ہو، اخیر زمانے مین انکی عقل خراب ہوگئی تھی، بغداد مین انتقال کیا اور یہ مسعودی اکبر ہین۔ اور مسعودی اصغر عبداللہ بن عبدالملک بن ابی عبیدہ ہین۔

**عتبہ بن مسعود** یہ عبداللہ بن مسعود کے حقیقی بھائی تھے اور قدیم الاسلام تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ نہین روایت کرتے ہین، عمرؓ کے خلافت مین وفات پائی۔ انکا ایک بیٹا تھا جسکا نام عبداللہ اور کنیت ابو عبدالرحمن تھی کوفہ مین سکونت اختیار

کی تھی، اور وہین عبدالملک بن مروان کے زمانے مین قضا کی۔ حدیث فتاوی اور فقہ کے ماہر تھے
انکا بیٹا عبداللہ بن عبداللہ بن عتبہ تھا یہ عالم تھے۔ انسے زہری روایت کرتے ہین۔ جب یہ نکلتے
تھے تو زہری کھڑے ہوجاتے تھے۔ مگر جب زہری نے دیکھا کہ جو کچھ یہ جانتے تھے سب
بتا چکے تو اُٹھنا چھوڑ دیا۔ تو انھون نے اُنسے کہا انک سفے العزاز نقم۔ عزاز سخت زمین کو
کہتے ہین۔ اس قول سے انکی مراد یہ ہے کہ تم ابھی کنارے مین ہو۔ ۹۸ھ مین انتقال کیا
اور عبداللہ کا بیٹا عون بن عبداللہ بن عتبہ بن مسعود ہے عالم و زاہد۔ پہلے مرجیہ مذہب
رکھتے تھے پھر اِس سے رجوع کیا اور کہا

| | |
|---|---|
| واول ما نفارق غیر شک | نفارق ما یقول المرجوٴنا |
| سب سے پہلے جس چیز سے ہم علحدہ ہوتے ہین | وہ مرجیون کا مذہب ہے |
| وقالوا موٴمن دمہ حلال | وقد حرمت دماء المؤمنینا |
| اُن لوگون کا قول ہو کہ مومن کا خون حلال ہے | حالانکہ مومنون کا خون حرام ہی۔ |
| وقالوا موٴمن من اہل جود | ولیس المؤمنون بحاربونا |

عمر بن عبدالعزیز کے نزدیک اِنکا بہت مرتبہ تھا، انہی کو جریر کہتا ہی۔

| | |
|---|---|
| یا ایہا القار المرخے عمامتہ | ہذا زمانک قد خلا زمنے |
| اے قاری عمامہ کے لٹکانے والے | یہ تیرا زمانہ ہی اور میرا زمانہ گذر گیا |
| ابلغ خلیفتنا ان کنت لاقیہ | انی لدی الباب کالمشدود فی القرن |
| اگر تجھے ملاقات ہو تو خلیفہ کو میری طرف سے کہنا | کہ تیرے دروازے پر ایک شخص رسی مین بندھا ہوا ہے |

عون کے کلام اکثر بلیغ اور اچھے ہین۔ اپنے بیٹون کو انھون نے بہت لمبی چوڑی وصیت کی تھی
جسکا شروع یہ ہے یا بنی کن ممن نائہ عن من نای عنہ یقین و ترا ہستہ۔
انکے بھائی عبیداللہ کو شعر کہنے پر لوگون نے ملامت کی تو انھون نے کہا "درد سینہ والے
کے لیے تھوک پھینکنا ضرور ہے"

**ابو ذر غفاری** ابوالیقظان کا بیان ہو کہ انکا نام جندب بن سکن اور لقب بریر ہے
واقدی کا قول ہو کہ انکا نام بریر بن جنادہ ہے - اور دوسرون نے جندب بن جنادہ کہا ہے - مجھ سے
ابوالخطاب نے حدیث بیان کی اُنسے ابو عتاب سہل بن حماد نے، اُنسے عمر بن ثابت نے، انھون نے
ابن اسحٰق سے نقل کیا ہو انھون نے حنش بن معتمر سے کہ مین آیا تو دیکھا کہ ابو کعبہ کے دروازے کا
حلقہ پکڑے ہوے کہہ رہے ہین کہ وہ مین ابو ذر غفاری، جو مجھے نہین جانتا تو مین جندب رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کا صحابی ہون، مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہو آپ فرماتے تھے میرے
اہل بیت کی مثال نوح کی کشتی کے مانند ہے جو اِسپر سوار ہوا اسنے نجات پائی"، یہ غفاری ہین اور
غفار قبیلہ ہے کنانہ سے، اور وہ غفار بن ملیک بن ضمرہ بن بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ بن خزیمہ ہے -
ابو ذر مکہ مین مسلمان ہوئے مگر بدر، احد اور خندق کے لڑائیون مین شریک نہین تھے - کیونکہ مسلمان
ہونے کے بعد یہ اپنے وطن لوٹ گئے تھے اور ان سب لڑائیون کے زمانہ تک وہین ٹھہرے رہے
پھر مدینہ مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین حاضر ہوے - عثمان نے انھین "ربذہ"
رخصت کر دیا تھا - وہین انھون نے ۳۲ سنہ ھ مین وفات پائی - انکی نسل نہین رہی - عبد اللہ بن صامت
انکے بھتیجے ہین اپنی کنیت ابو نصر کیا کرتے تھے -

**معاذ بن جبل** یہ معاذ بن جبل بن عمر بن اوس بن عدی ہین قبیلۂ خزرج سے تھے -
ابو عبدالرحمٰن اپنی کنیت کیا کرتے تھے - انکی مان ہند بنت سہل بن جُہنیہ ہو انکا اخیافی بھائی عبداللہ
بن جریر بن قیس بدوی ہو - بعضون کا بیان ہو کہ انکی کوئی اولاد نہین ہوئی - اور دوسرون کا بیان
ہے کہ انکی ایک لڑکی ام عبداللہ تھی جسنے رسول اللہ صلعم سے بیعت کی تھی - اور دو بیٹے تھے ایک کا نام
عبدالرحمٰن تھا اور دوسرے کا نام نہین بتایا گیا انھون نے اور انکے دونون بیٹون نے طاعون عمواس
مین ابو عبیدہ کے بعد وفات پائی اور انکی نسل باقی نہین رہی - انکا انتقال اردن کے اطراف مین
ہوا - انکی عمر مین اختلاف ہے یسعید بن مسیب سے روایت ہو کہ معاذ کی عمر وفات کے وقت تینتیس ۳۳
برس کی تھی - واقدی کا بیان ہو کہ معاذ بدر کی لڑائی مین بیس ۲۰ یا اکیس ۲۱ برس کی عمر مین شریک ہوے تھے

اور ۳۷ھ مین انھون نے وفات پائی۔اس حساب سے انکی عمر اڑتیس برس کی ہوئی
انکے رنگ مین بھی لوگون کا اختلاف ہی۔واقدی کا بیان ہی کہ گورے لمبے خوبصورت دانت والے
بڑی آنکھون والے، گھونگھروداربال والے مردون مین بہت خوبصورت تھے اور دوسرون کا
بیان ہی سانولے، خوبصورت انکے آگے کے دانت چمکتے ہوے تھے۔

**عبادہ بن صامت** یہ عبادہ بن صامت بن قیس ہین قبیلہ خزرج سے ابوالولید
اپنی کنیت کیا کرتے تھے۔انکی مان قرۃ العین بنت عبادہ بن فضلہ خزرجیہ ہی یہ بارہ نقیبون سے
ہین۔بدر اور تمام لڑائیون مین شریک تھے۔اور ستر آدمیون کے ساتھ واقعۂ عقبہ مین
شریک رہے۔انکے بھائی اوس بن صامت ہین۔بدر کی لڑائی مین شریک تھے۔انمین کچھ
دیوانگی تھی۔ایک مرتبہ یہ اپنی بی بی خولہ،، سے لڑے اور اُس سے کہا انت علی کظہر امی اسکا قصہ
مشہور ہی۔عبادہ خوبصورت، لمبے، اور موٹے تھے، شام مین بمقام رملہ ۳۴ھ مین انھون نے
انتقال کیا۔انکی عمر بہتر برس کی تھی انکا بیٹا ولید بن عبادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
اخیر زمانے مین پیدا ہوا، اور عبدالملک بن مروان کے زمانے مین شام مین قضا کی۔ثقہ تھے
اور حدیثین کم معلوم تھین۔انکی نسل باقی ہی۔

**عمارہ بن یاسر** یہ عمارہ بن یاسر بن مالک خاندان عنس سے، اور عنس مذحج کا
ایک گروہ ہی جو یمن کے ہین، جو عنسی نبی کذاب کا رھط ہی اور وہ لوگ براوران مراد سے ہین
جو مذحج سے ہی اور سعد سے جو عشیرہ مذحج سے ہی۔یاسر یمن سے مکہ آئے تھے، اور ابوحذیفہ
بن مغیرہ مخزومی سے عہد و پیمان کر لیا تھا اور اُسنے اپنی لونڈی،، سمیہ،، سے انکا عقد کر دیا تھا
اُسی سے عمار پیدا ہوے ابوحذیفہ نے انکو آزاد کر دیا۔یاسر اور عمار برابر ابوحذیفہ کے
ساتھ رہے یہان تک کہ ابوحذیفہ مر گیا، اور اسلام آیا،، یاسر، عمار اور انکا بھائی عبداللہ
بن یاسر اور سمیہ سب مسلمان ہو گئے۔یاسر کے بعد سمیہ سے ازرق نے عقد کیا، اور یہ
حارث بن کلدہ کا رومی غلام تھا یہ اور غلامون کے ساتھ طائف سے رسول اللہ صلے اللہ

علیہ وسلم کے ساتھ نکل آیا تھا، اور انھین غلامون مین ابو بکر تھے۔ رسول اللہ صلعم نے ان
سبکو آزاد کر دیا تھا۔ ازرق سے سمیہ کا سلمہ بن ازرق پیدا ہوا۔ اسکے بعد سلمہ کی اولاد نے
غسانی اور بنی امیہ کے حلیف ہونے کا دعوی کیا۔ اور مکہ مین شریف بنگئے ازرق اور اسکی
اولاد نے اسکے بعد بنو امیہ سے شادیان کین اور انسے انکی اولاد ہوئی۔ سمیہ عمار کی مان اسلام
مین پہلی شہید ہی۔ اسکے پاس ابو جہل ہتھیار لیکر آیا، اسی سے اسنے وفات پائی۔ عمار
علی رض کے ساتھ صفین کی لڑائی مین شریک ہوے، اور اسی مین مقتول ہوے اور اسی جگہ
مدفون ہوے۔ جنازہ کی نماز علی رض نے پڑھائی اور غسل نہین دیا۔ عمار بدر کی لڑائی اور
تمام لڑائیون مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک تھے مجھسے زیادی نے
حدیث بیان کی، انسے عبد الوارث بن سعید نے، انسے زمعہ بن کلثوم بن جبیر نے، انسے
انکے باپ نے، انسے ابو العامریہ نے کہ مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتے ہوے
سنا ہی "میرے بعد تملوگ لوٹ کر کفار نہو جانا کہ ایک کی گردن ایک مارنے لگے، بیشک
حق پر اُسدن عمار ہونگے"، ابو العاریہ کا بیان ہے کہ " مین عمار کو مسجد مین عثمان رض کی
عیب جوئی کرتے ہوے سنا کرتا تھا، باوجودیکہ یہ نامرد گنے جاتے تھے کہنے لگے کہ یہ دراز ریش
یہ یہ کیا کرتا ہی، اگر میرے ساتھ تین آدمی اور ہو جائین تو مین اسکو روند ڈالون اسکے بعد
قتل کر دون"، اسکے بعد مین نے انکو صفین کی لڑائی مین پہلی فوج مین دیکھا، ایک شخص نے
انکے مونڈھے پر نیزہ مارا جس سے انکا خود انکے سر سے جدا ہو گیا اور اسنے تلوار ماری
جس سے انکا سر جدا ہو گیا میرے باپ کا بیان ہو کہ اس بڈھے سے بڑھکر گمراہ کسیکو
نہین دیکھا کہ کہان تو عمار کی شان مین وہ حدیث بیان کی اور پھر انکی گردن ماری"، واقدی کا
بیان ہی کہ عمار سانولے لمبے مستقیم القامت، سرخ آنکھ اور مونڈھے کے چوڑے تھے
ابو الیقظان اپنی کنیت کیا کرتے تھے۔ دوسرون کا بیان ہی کہ عمار کے کان یمامہ کی لڑائی مین
کٹ گئے تھے، اور ۳۷ھ مین مقتول ہوے۔ عمر ترانوے برس کی تھی عمار کا ایک بیٹا تھا

جسکا نام محمد بن عمار تھا، اس سے حدیث روایت کیجاتی ہی - سعد قرظ عمار کا آزاد غلام ہی، یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر کے زمانے مین مسجد قبا مین اذان دیا کرتے تھے - عمر نے اپنے زمانے مین مدینہ مین بلوالیا تھا، اور مسجد نبوی صلعم مین اذان دیا کرتے تھے - انکی اولاد اسوقت تک مسجد نبوی مین اذان دیا کرتی ہے -

سعد بن عبادہ - یہ سعد بن عبادہ بن دلیم ہین جو اولاد ساعدہ سے ہین اور وہ قبیلہ خزرج سے ہی - ابوثابت اپنی کنیت کیا کرتے تھے - جاہلیت کے زمانے مین کتابت کیا کرتے تھے اور تیرنا اور تیر چلانا اچھا جانتے تھے - انکو لوگ کامل کہا کرتے تھے - بدر کی لڑائی مین شریک نہین ہوے، کیونکہ یہ دُبلے ہوگئے تھے اسکے بعد کے تمام لڑائیون مین شریک رہے - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد شام چلے گئے تھے، اور حوران مین عمر رض کی خلافت کے ڈھائی برس بعد قضا کی - انکے مرنے کی وجہ یہ ہوئی کہ یہ سوراخ مین پیشاب کرنے کو بیٹھے اسی حالت مین انکو کسی نے قتل کردیا اس سے انھون نے فوراً وفات پائی اور بدن سبز ہوگیا - انکی اولاد سے ایک شخص کا بیان ہی کہ انکے مرنے کی خبر مدینہ مین ہملوگون کو اُسوقت معلوم ہوئی جبکہ کنوین سے کسی کہنے والے کو یہ کہتے سُنا -

قد قتلنا السید الخزرج سعد بن عبادۃ

خزرجیون کے سردار سعد بن عبادہ کو ہمنے قتل کردیا

ورمیناہ بسھمین فلم نخط فؤادہ

اُن پر ہمنے دو تیر ایسے چلائے کہ نشانہ ٹھیک انکے دل پر بیٹھا

بعضون کا بیان ہی کہ کسی جِن نے کاٹ لیا تھا اور یہی صحیح ہی - انکا بیٹا قیس بن سعد ہی ابوعبدالملک اپنی کنیت کرتا ہی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت سی حدیثین روایت کرتا ہی - معاویہ کے اخیر زمانے مین مدینہ مین وفات پائی - اور سعید بن سعد ہی، اسکے عقد مین ابوالدردا کی بیٹی تھی اور اس سے اسکی بہت سی اولاد ہی -

زید بن ثابت - یہ زید بن ثابت بن ضحاک ہین انصار سے، اولاد غنم بن مالک

بن نجار سے، ابو سعید اپنی کنیت کیا کرتے تھے، بعضون نے ابو عبدالرحمن کہا ہی۔ انکے باپ بعاث کی لڑائی مین مقتول ہوے تھے اسوقت یہ چھ برس کے تھے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے تھے اسوقت یہ گیارہ برس کے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اخیر دور قرآن شریف کا انھی کے مصحف سے ہوا تھا۔ انکا مصحف ہملوگون کے مصحف سے ملتا جلتا ہوا ہی۔ عمر بن خطاب کے کاتب تھے ہ۴۵ سنہ مین انھون نے وفات پائی، مروان نے جنازہ کی نماز پڑھائی۔ انکے ایک بھائی تھے جنکا نام زید بن ثابت تھا، اور انکا بیٹا خارجہ بن زید تھا اپنی کنیت ابو زید کیا کرتا تھا انکا بیان ہی کہ مین نے خواب مین دیکھا کہ مین نے ستر درجے بنائے ہین اور جب اس سے فراغت کر چکا توسبکو ڈھا دیا، یہ میرا سترھوان سال ہی اور پورا ہو گیا، اسی سال انھون نے وفات پائی مدینے مین اور ۱۰۰ سنہ ھ تھا حرہ کے واقعہ مین زید بن ثابت کے سات صلبی لڑکے کام آئے انکی نسل مدینے مین باقی ہے۔

**اُبَیّ بن کعب** ۔ یہ انصاری ہین، ابو المنذر اپنی کنیت کرتے ہین۔ جاہلیت مین کتابت کیا کرتے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی لکھا کرتے تھے۔ یہ اوپر سے ناٹے تھے سر اور داڑھی سفید رکھا کرتے تھے خضاب نہین لگاتے تھے۔ انکی سال وفات مین اختلاف ہے بعضون کا بیان ہی کہ عمر رض کے خلافت مین ۲۲ سنہ ھ مین وفات پائی، عمر رض نے کہا کہ آج کے روز سید المرسلین نے انتقال فرمایا تھا۔ دوسرون کا بیان ہی کہ ۳۰ سنہ ھ مین خلافت عثمان رض مین قضا کی انکی بہت سی اولاد تھی، منجملہ انکے طفیل بن ابی اور محمد بن ابی ہین۔

**مقداد بن اسود** ۔ ابو الیقظان کا بیان ہی کہ یہ مقداد بن عمرو بن ثعلبہ یمن کے رہنے والے ہین۔ اسود بن عبد یغوث بن عبد مناف بن زہرہ نے حلیف ہونے کی وجہ سے انکا دعوی کیا تھا اسلیے اسی کیطرف منسوب ہوے بدر کے دن یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سوار تھے انکے عقد مین ضباعہ بنت زبیر بن عبد المطلب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چچیری بہن تھین۔ یہ لمبے سانولے اور توندیلے تھے، سر مین انکے بال تھے، داڑھی زرد رنگا کرتے تھے، بڑی آنکھ والے پیوستہ ابرو

| | |
|---|---|
| ما اسرها الا قضاء مبرم | هذا الاسير عن النجاة بعيد |
| يسرى الينا لا محالة عرفها | ضبط السطوع عن الشذاة بعيد |
| لا ينبغى هذا الغضاض لطرفها | حمل السيوف من الكماة بعيد |
| بم تظلم العشاق وهى كريمة | طبع الكرام عن الاذاة بعيد |
| عتبت على بلا اصد ورجناية | هذا العتاب من الدهاة بعيد |
| او تدعى بين الحسان تحملا | طيش المزاج عن الاناة بعيد |
| قلبى ستكسره قساوة قلبها | حفظ الزجاج من الصفاة بعيد |
| نقصت ورقت جثتى وستنقضى | طول البقاء عن الحياة بعيد |
| هذا البكاء من الحمائم كاذب | رتع الرياض عن البكاة بعيد |
| ما الذ رجل السالكين يسيرها | شوك الفلاة عن الحفاة بعيد |
| يا جعفر الطيار كن عونا لنا | وادى العقيق عن السراة بعيد |
| ما فى رياض الابرقين نصيبنا | ثمر الغصون عن الجناة بعيد |
| يا ايها الاسى ازل اسقامنا | بخل الدواء عن الشفاة بعيد |
| لا امنع للعافين فى سعة الندى | نصب الرتاج من الفلاة بعيد |
| اطفأ اوام الظامئين بواتن | منع الزلال من السقاة بعيد |
| لا تكسر القلب الذى عمرته | هدم البناء من البناة بعيد |
| سل الزمان على غضبا ماضيا | غض العيون من الحماة بعيد |
| يا رب ارسل وابلا متواترا | شجر الاراك عن القناة بعيد |
| اتضيم مالكة الورى ازادنا | والضيم عن شان الولاة بعيد |

## وقال متغزلا فى شهر ربيع الاول سنة تسعين ومائة والف

| | |
|---|---|
| حفظ الفؤاد من الفتاة بديع | صون العقيق من المهاة بديع |

ماضيّعت قلب المشوق عنايةً ... ترك الاذاة من الجفاة بديع

يرعى فوادُ العالجيّة مُهجتي ... رعي الزجاج من الصّفاة بديع

حبل المودة فيهما مستحكمٌ ... ربط الجمانة بالعلاة بديع

احسستُ فى ارة المحبّة راحةً ... والامن فى نار الغضاة بديع

انا من جفاء مهاة رامة شاكر ... والشكر فى عوض الشّكاة بديع

سقيا لتعذيب الحسان يُريحني ... فَرَحُ المعذَّب بالاذاة بديع

لا يبتغى العشاق فك رقابهم ... همُ الاسارى فى النجاة بديع

لذت شتيمتها كرافتها لنا ... ذوق اللُّباب من النواة بديع

سَلِمَتْ فتاةٌ انستنى رافةً ... والانس فى رشأ الفلاة بديع

جادت كريمةُ عسقلان بقبلة ... اتيان سرّوى بالجناة بديع

طالت كما امّلتُ ليلة وصلها ... والطول فى ظلّ القناة بديع

جارت على المظلوم ثم ترحمت ... خوف الاله من الطُّغاة بديع

اروى اُوام المستهام رضابُها ... والبذل من ماء الحياة بديع

هدم السحابُ بوع منعرج اللوى ... فعل القُساة من البُكاة بديع

تجلو عيون الناظرين حصاتُها ... حسن الجواهر فى الحصاة بديع

جاء الغمام وما ترشح بالحمى ... بخل الزلال من السُّقاة بديع

بخلت ورود الابرقين بعرفها ... حبس الذكاء من الشذاة بديع

نقضت اساس العهد غانية النقا ... نقض البناء من البُناة بديع

لم ينتقص فى الاحتدام وقارها ... جمع التغيظ والاناة بديع

عتبت على ازاد عارف قدرها ... عمل السّفيه من الدُّهاة بديع

له الصفاة بالصاد المهملة كقناة الحجر ١٢

له العلاة بالعين المهملة كقناة السندان ١٢

له ظل القناة تزعم العرب انه اطول الظلال والظاهر انه لا طول فيه فيكون الطول فيه على زعم العرب بديع ١٢

له النكاء سطوع الرائحة

له الشذاة كقناة الرائحة الذكية ١٢

له الاحتدام بالحاء والدال المهملتين الاحتراق وغيظا ١٢

له قوله عارف قدرها بدل من ازاد ١٢

# وقال متغزلا فی شہر ربیع الآخر سنة تسعین ومائة والف

رقصنا حول مصباح الجمال ... فنحن نقوش فانوس الخیال
نحوم علی التی جذبت فؤادی ... کما حام الظماء علی الزلال
أحب لحبها أحری الغوانی ... لقد صدت الغزال من الغزال
سقی رب الوری أجأ وسلمی ... یجیش العشق فی تلك الجبال
حصاها کلها أخذ الغوانی ... ملکن بهن تأخیذ الرجال
اروم البدر ینزل فی ذراعی ... الام ابیت فی طلب المحال
طویت مفاوز الدهناء شوقا ... فانست العناء علی الکمال
وما جدوای فی قطع البوادی ... اذا ما لم یصب شوك السیال
رضا العشاق ما ترضاه لیلی ... عطاء کامل رد السؤال
اما نقصان حظی ان تناءت ... وناب منابها طیف الخیال
وان یروح من هو مستغیث ... اذا کان الجفا فعل الشمال
تضیم العاشقین ولا تبالی ... وتدری الضیم من اسنی الخصال
فتلت من الهوی حبلا متینا ... وتلك تجد فی نقض الحبال
فؤاد غزالة الوعساء قاس ... فلا اغتر من لین المقال
اشاهد فی حواجبها قطوبا ... ولا ینبات ما وجه الملال
اتیت جناب عزة مستمیحا ... ایحسن ان تضایق بالنوال
وما ابغی جنا من غصن رضوی ... مرادی ان اعرج فی الظلال
عیون العالجیة ساحرات ... فتن الناس بالسحر الحلال
مریضات طبیبات تداوی ... مریض العشق من داء عضال
ایا من یدعی عشق الغوانی ... علیك جفاؤهن من الفعال

| | |
|---|---|
| ماضيّت قلب الشوق عنايةً | ترك الاذاة من الجفاة بديع |
| يرعى فؤادُ العالجيّة مُهجتى | رعى الزجاج من الصّفاة بديع |
| حبل المودة فيهما مستحكمٌ | ربط الجمانة بالعلاة بديع |
| احسستُ فى ارة المحبّة راحةً | والامن فى نار الغضاة بديع |
| انا من جفاء مهاة رامة شاكر | والشكر فى عوض الشّكاة بديع |
| سقيا لتعذيب الحسان يُريحنى | فَرَحُ المعذّب بالاذاة بديع |
| لا يبتغ العشاق فك رقابهم | هَمُّ الاسارى فى النجاة بديع |
| لذت شتيمتها كرا فتها لنا | ذوق اللُّباب من النواة بديع |
| سَلِمَتْ فتاةٌ انستنى رافةً | والانس فى رشأ الفلاة بديع |
| جادت كريمةُ عسقلان بقبلة | اتيان سروى بالجناة بديع |
| طالت كما امّلتُ ليلة وصلها | والطول فى ظل القناة بديع |
| جارت على المظلوم ثم ترحمت | خوف الاله من الطّغاة بديع |
| اروى أُوام المستهام رضابُها | والبذل من ماء الحياة بديع |
| هدم السحاب بوع منعرج اللوى | فعل القُساة من البُكاة بديع |
| تجلو عيون الناظرين حصاتُها | حسن الجواهر فى الحصاة بديع |
| جاء الغمام وما ترشح بالحمى | بخل الزلال من السُّقاة بديع |
| بخلت ورودا لا برقين بعرفها | حبس الذكاء من الشّذاة بديع |
| نقضت اساس العهد غانية النقا | نقض البناء من البُناة بديع |
| لم ينتقص فى الاحتدام وقارها | جمع التغيظ والاناة بديع |

عتبت على ازاد عارفةٌ قدرها
عمل السّفيه من الدُّهاة بديع

ك الصفاة بالصاد المهملة كقناة الحجر — ع العلاة بالعين المهملة كقناة السندان — ع طل القناة ترعم العرب انه اطول الظلال والظاهر انه لا طول فيه تكون الطول فى زعم العرب بديع — ع الشذاة سطوع الرائحة — ه الشذاة كقناة الرائحة الذكية — ع الاحتدام بالحاء والدال المهملتين الاحتراق غيظا — ع قوله عارفة قدرها بدل من ازاد ١٢

## وقال متغزلا فی شهر ربیع الآخر سنة تسعین ومائة والف

رقصنا حول مصباح المجمال — فنحن نقوش فانوس الخیال
نحوم علی التی جذبت فؤادی — کما حام الظماء علی الزلال
اُحِبُّ لحبها اخری الغوانی — لقد صِیدتُ الغزال من الغزال
سقی رب الوری اَجَأً وسلمی — یجیش العشق فی تلك الجبال
حصاها کلها اُخَذُ الغوانی — ملکن بهن تاخیذ الرجال
اروم البدر ینزل فی ذراعی — الا ما ابیت فی طلب المحال
طویتُ مفاوزا لهناء شوقا — فانستُ العناء علی الکمال
وما جدوای فی قطع البوادی — اذا ما لم یُصِبْ شوك السیال
رضا العشاق ما ترضاه لیلی — عطاء کامل ردّ السؤال
اما نقصان حظی ان تناءت — وناب منابها طیفُ الخیال
وان یروح من هو مستغیثٌ — اذا کان الجفا فعل الشمال
تضیم العاشقین ولا تبالی — وتدری الضیم من اسنی الخصال
فتلك من الهوی حبلا متینا — وتلك تجدُّ فی نقض الحبال
فؤاد غزالة الوعساء قاسٍ — فلا تغترّ من لین المقال
اشاهد فی حواجبها قطوبا — ولا ینبات ما وجه الملال
اتیتُ جنابَ عزةَ مستمیحا — ایحسن ان تُضایق بالنوال
وما ابغی جنًا من غصن رضوی — مرادی ان اُعرّج فی الظلال
عیون العالجیة ساحراتٌ — فتنّ الناس بالسحر الحلال
مریضات طبیبات تداوی — مریض العشق من داء عضال
ایا من یدعی عشق الغوانی — علیك جفاء هُنّ من الفعال

اتحسب جور من تغتاظ نكرا[١] | وتكميل الجمال من الجلال
نرى الورقاء في الاغصان تبكي | يان الصب في عين الوصال
اذا يلقى الفراش النار يقضي | ويشكو في الفراق من الليالي
يبدي الترياق من لحم الافاعي | ورشد العاشقين من الضلال
ترد الاثمد المسحوق عيني | غبار المنحنى خير الكحال
سعى النقوش في تصوير سلمى | ولكن جار في نقش الدلال
تعطرت الاجارع من شذاها | سمعنا ما نقول من الشمال
بقاء الصحب يوم الرزء[٢] وهم | يزول الظل في وقت الزوال
تذيب الاستعارة مستعيرا | الم تر ما يمر على الهلال
وما السحابة الجرعاء ترضى | لحوق العار في ترك الضلال[٣]
جزى مولى الورى آزاد خيرا | لقد خدم الظبا وبلا جعال[٤]

## وقال في رجب سنة تسع وثمانين ومائة والف باورنگاباد

جيراننا المهجران يضنينا[٥] | متى عنايتكم بالوصل تشفينا
كانت مخاصمة الهجران تقتلنا | لولا نسيمك المعوان يحمينا
تبين على الماء فلك للنمال[٦] به | لطف قليل من الاحباب يكفينا
عهد الربيع عذاب بعد رحلتكم | تبسم الوردة الحمراء يبكينا
كيف التفرج في البستان يفرحنا | وفيه نائحة تبكي وتشجينا
رجوع عهد الحمى بالسعي ممتنع | ليس البكاء على ما فات يجدينا
ان يرمنا الدهر جبرا عن منازلنا | فليته في فلاة النجد يرمينا
من الذي انجح الايام حاجته | حتى نؤمل منها ما يسلينا

١) النكر بالضم المنكر قال الله تعالى لقد جئت شيئا نكرا ١٢
٢) الرزء بالراء المضمومة والزاي المصيبة ١٢
٣) الضلال جمع الضال بالفتح وهي ارض لم تمطر بين ممطورتين ١٢
٤) الجعال ككتاب الاجرة ١٢
٥) اضناه المرض اثقله ١٢
٦) النمال بالكسر جمع نملة وهي معروفة وضميره راجع الى الماء ١٢

سحابةٌ اطمعتنا الا وميض بها | اين الذى فى ظلام الليل يهدينا
نفدى بنا شمعةً غراء جلوتها | تعطى الفراشات بالاحراق تسكينا
يعدو الرقيب علينا وهى راضيةٌ | هذا الذى فى صنوف الهم يلقينا
لقد نذرنا لخلاق البرية ان | نصير غلمان سلمى يوم ترضينا
بتنا اسود الشرى لكن طالعنا | ان المهاة التى فى النجد تسبينا
تحوى اجوراً اعظاماً لانفاد لها | ان اصبحت عن اسا الهم تنجينا
اماء عزة لا ياتين دارتنا | فكيف تلك دعاها الله تاتينا
يا عالمون باحكام النجامة هل | يجئ يومٌ سعيدٌ فيه تسلينا
تقول عزة احيى اعظماً رمماً | لا نقبل القول الا يوم تحيينا
لا شك ان مهاة النجد جافية | لكنها بعدنا تبكى وترثينا
مرامنا ان نراها اليوم باسمةً | لا انها فى عقيب الموت تبكينا
امالة الدمع حزنا بعدنا عبثٌ | من الذى هو فى المحيا يملينا
تووى الغصون اليها الورق مرحمةً | ايا غانية الوعساء تووينا
هيهات لا تعلم الحسناء ان لنا | قلبا عدوا على العلات يوذينا
اقدامنا فى مقام الحب ثابتةٌ | على مظالمة الدهناء تقلينا
يا صاح ندرك يوم الوصل رويتها | ان كان منظرها القتال يبقينا
عشاقها سرجٌ والصبح طلعتها | اذا تلوح من الظلماء تفنينا
ان اسكنتنا سليمى تحت ارجلها | فتلك فى صهوة الخضراء تعلينا
لما دعونا من البارى مسيتنا | قالت غزالتنا للجباء امينا (السماء ١٢)
يعذب الجرح مسكوما يكابده | من نشو مقلتها ترعى تضمينا
خلاقنا اننا بالراس نخدمها | وخلقها انها بالقطع تجزينا

م١ الا ما ستر تلك ما يشبه العبل وغيره
م٢ ما اراه منقذ
م٣ على العلات اى على كل حال
م٤ فلان الكرهة غاية الكراهة فتركه
م٥ الصهوة اعلى كل جبل
م٦ اصمى الصيد رماه فقتله مكانه والعين ان مقلتها نرعانا حيث تقتلنا فى مكاننا ولا تتركنا نجرح كى نكابد الجرح
م٧ الخلاق نصيب الوافر من الخير

ما نحن الا عباد مخلصون لها ... فعم عن بيتها المحروس تنفينا
ان تشترينا مهاة المنحنى فبها ... وان ابت فمهاة الشفح تشرينا
الا مناصبنا فى العشق عالية ... ما من مطوقة الا وتفدينا
حب الظباء رصين فى طبيعتنا ... كيف العدول عن الغزلان يثنينا
ايا صبا انت فى القيعان سائرة ... وانت الطف خلق الله تكوينا
اتوصلين الى الدهناء اذخنة ... من الاوار الذى بالجزع يكوينا
عنا اليك ولا تهدى العبير لنا ... اما ترين تراب المنحنى فينا
نشيم غادية بيضاء باسمة ... ونرتجى انها بالماء تروينا
فهل تفيض على نيراننا سبلا ... او بالوميض مدى الايام تصلينا
ظهورها خلبا فى الجو منقضة ... لها فيا ليتها تهمى وتسقينا
ان اضطربنا فليس الوجد مختفيا ... برق يلوح من الدهناء يغوينا
ازاد فى مسلك التشبيب مخترع ... يرجو من العرب العرباء تحسينا

## وقال متغزلا فى شهر ربيع الآخر سنة تسعين ومائة والف

عيون الغوانى قد شفين سقاميا ... رعى الله مولانا مراضا شوافيا
لقد جزت منها جاما من العشق ثاويا ... وامسيت شمعا فى الاقامة ساريا
نعم سر طول الليل فى مسلك الهوى ... واصبحت فى النور المقدس فانيا
لقد شاب جثمانى وشبت صبابتى ... الم تر فى عينى دموعا قوانيا
ولا شىء فى الدنيا احر من الهوى ... اليس ذكاء للشمند لى كاويا
انظلمنى ليلى وذكر جفاءها ... يكون الى صبح القيامة باقيا
تجور على من لم يباشر خطيئة ... فكيف معاذ الله ان كان عاصيا

دخلت صباحا بيتها فتغيظت — فقلت لها عفواً القلب جئت ناسيا
اما علمت فی المنع نقصان اجرها — فتاةٌ من الجرعاء تنهرها فيا
شموس النقا غيّرن وضعاً معيّنا — فصيّرن ايام المحب لياليا
رضيت لا رضاء الفواتن قتلتی — وماهن بعد القتل ايضا رواضيا
وتعظيم غزلان الابيرق واجب — فصممت ان اسعی اليهن حافيا
اتليت ظباء المنحنی مترقبا — ولا ابتغی الا قلوبا صوافيا
واين نصيبی ان الم ببيتها — فبتُّ الی وجه الحوائط دانيا
طوت ظبيةُ الوعساء عن كشحها — فيا ربِّ ذكّرها عهودا مواضيا
دموعی من العين البكيّة هاجرت — وقلبی بالدهناء لقی المراسيا
الی الله اشكو من وشاية ادمعی (الكثيرة البكاء ١٢) — جعلن علی الاغيار سرّی فاشيا
او مل منها ان تزود وشاتها — كما ذدتُ عن عينی دموعا سواعيا
ويا ليت طفلا بالغوير مخصّصا — بنار فواد الصب يصبح لاهيا
الا ما حمامٌ كان فی روضة النقا — يطير بانواع السرور مباهيا
يغنّی علی الطرفاء فی نشوة الهوی — ويفحم بالاعجار ورقا شواديا
يعاين احيانا ورود انضيرة — ويلحظ اوقاتا عيونا جواريا
سيد ورد علی بان وضال واثلة — ويشتاق ريحانا ورندا (زعفران) وجاديا
اذا اصطاده فی مصيدٍ متقنّصٌ (الحبالة ١٢) (الصياد ١٢) — فعاد عليه اليوم فی الفور داجيا (المظلم ١٢)
يبيت علی علاته متالّما (علی كل حال ١٢) — ويذكر اورادا فيصبح باكيا
يحنّ الی عشٍّ رفيع مرتّب — علی بانة خضراء لا كان باليا
باوجع منی يوم ودّعت مسكنی — وابصرتُ من جور الزمان تنائيا
اقمتُ ببلاد الظالمين معذّبا — وعشتُ علی حالی تكلّد ردائيا

اتتنى فى رأد الضحى ذات خمرة ... وروّت بصهباء العناية صاديا
على المتقى ان يشرب الخمر طائعا ... اذا كان لطف العامرية ساقيا
شربت عبدها ازاد من غير قيمة ... وقالت كذا لا قد شربناه غاليا

## وقال متغزلا فى المحرم سنة احدى وستين ومائة

وقفنا على طرة المنحنى بايماءها ... وما كان علم لنا ههنا بايذاءها
وديت فى فوادى نار الجوى بايراءها ... فمن لى من اهل وادى القرى باطفاءها
ايا من يسائل عن حالتى ... فقدت فوادى امام الربى بجرعاءها
فياليتنى احتظى بالردى ... الام اقاسى صنوف الاذى بشحناءها
ككتان حالى على محنة ... الى كم ابيت رهين البلى بقمراءها
توقعت من ريقها قطرة ... فما اطفئت قط نار الصدى بصدّاءها
مضى اكثر الوقت من عيشتى ... متى اجتنى ثمرات المنى بغنّاءها
الا اى ذنب عملنا به ... اصرّ القضا هم على قتلنا بافتاءها
صغا الظالمون الى قتلنا ... اظلّت علينا سيوف العدى باغواءها
حياة المحبين فى كفها ... اقوم غدا من حضيض الثرى باحياءها
هنيئ لنا جور من خاصمت ... سرور الذى ذاق طعم الهوى بسرّاءها
كانى ابيت على سندس ... اذا انمّ فوق اللوى ببيداءها
لاهل الغنى جوهر فائق ... وللعاشق المحض صم الحصى ببطحاءها
بنا وردة لا نرى لونها ... ولكننا نستشم الشذا بارجاءها
يسوّد حرّ الظبى جاره ... فلا شك فى ان لون اللمى بصهباءها
تدلّى فروع على خدها ... يرى المستضيئون نور الهدى بظلماءها
عيون البرايا على قدّها ... لقد خطفت خطوات الورى بسمراءها

# انتصاح عن ذکر اہل الصلاح مسمیٰ بہ ایضاح فی ترک اہل الصلاح

مصنفہ حضرت مولانا حافظ شاہ علی انور قلندر نور اللہ ضریحہ الاطہر - اس کتاب مین خاندان ہشت سلسلہ یعنی قلندریہ قادریہ چشتیہ سہروردیہ مداریہ طیفوریہ نقشبندیہ کے بزرگون کے حالات مع سنہ ولادت و وفات نہایت تحقیق سے لکھے گئے ہین مسئلہ خلافت اور قبر مین شجرہ رکھنے کو بہت خوش اسلوبی سے ثابت کیا ہی آخر مین ایک نقشہ ہر سلسلہ کے بزرگون کے اسمای گرامی کا مع تاریخ ولادت و وفات کے بھی لگایا گیا ہی یہ کتاب اصح المطابع آسی پریس لکھنؤ مین چھپی ہی خط نہایت پاکیزہ کاغذ سفید قیمت علاوہ محصول ۱۲؎

**تحریر الانور فی تفسیر القلندر** - یہ کتاب بھی حضرت شاہ صاحب موصوف قدس سرہ کی تصنیف سے ہی اسمین معانی و مطالب لفظ قلندر اور بعض قلندران عظام کا مختصر حال منشای سلسلہ قلندریہ مکیہ اور ہندوستان مین اُسکا شائع اور شاخین ہونا بہت خوبی سے بیان کیا گیا ہی - قیمت علاوہ محصول ڈاک (۴؎) درخواستین حسب ذیل پتہ سے آنا چاہیین **محمد سمی علی** علوی لکھنؤ - بازار جھاؤلال - مکان نمبر ۲۱۲

**اصح المطابع آسی پریس** - یہ مطبع ایک مدت سے لکھنؤ مین قائم ہی اور اپنی اعلی چھپائی صفائی صحت اہتمام و خوش سلیقگی کی وجہ سے مشہور ہی عربی درسیات کی عمدہ اور صحیح کتابین اسی مطبع کی چھپی ہوئی ہین نرخ بھی اُسکے اہتمام اور عمدگی کی حیثیت سے نہایت کم ہی معمولی چھپائی کے نمونے کے لیے خود یہ رسالہ پیش نظر ہے' المشتاقین طبع تجربہ کرلین' ہر قسم کا معاملہ خط و کتابت سے طی ہوسکتا ہی'

## نرخ نامہ

| شمار | قسم کاغذ | پیمانہ | قسم کتابت | قسم چھپائی | تعداد طبع | نرخ طبع فی روپیہ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| و | سفید ولایتی چکنا اعلی ڈبل کاغذ وزنی ۳۰ پونڈ | ۲۰×۲۶ ۸/۱ | اعلے | اعلے خشک | ۳۰۰ | ۱۲ جز | کتاب نثر شدہ ہوئی درست ملیگی' |
| ي | // | // | // | // | ۶۰۰ | ۱۸ جز | |
| يه | // | // | // | // | ۱۲ | ۲۴ جز | |
| | ولایتی کاغذ چکنا ۲۲ پونڈ | // | مثل السودہ | مثل السودہ خشک چھپائی | ۳۰۰ | ۱۵ جز | |
| ج | // | // | // | // | ۶۰۰ | ۳۰ جز | |
| آ | // | // | // | // | ۱۲۰۰ | ۳۵ جز | |
| ۲ | ۲۰ پونڈ | // | اوسط | اوسط | ۳۰۰ | ۲۰ جز | |
| ج | // | // | // | // | ۶۰۰ | ۳۵ جز | |
| د | // | // | // | // | ۱۲۰۰ | ۴۰ جز | |
| ۴ | ۱۶ پونڈ | // | // | // | ۳۰۰ | ۲۵ جز | |
| ز | // | // | // | // | ۶۰۰ | ۳۸ جز | |
| ۱ | // | // | // | // | ۱۲۰۰۰ | ۴۵ جز | |

خاکسار عبد الولی مالک و منیجر آسی پریس' محمود نگر' لکھنؤ

# فہرست اصح المطابع کی مطبوعات میں آخر دسمبر تک کیلئے دفتر البیان ۲ر فیصدی کمی کی گئی

## حدیث شریف

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| مسند امام اعظم مع شرح | | |
| تنسیق النظام برحاشیہ | ۱ے | ۴ر |
| مشکوۃ شریف | للعہ | ۶ر |
| بعض الناس | ۳ر | ۰۲ر |
| انجاح السول | ۲ر | ۰۱ر |

## علم ادب

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| الظریف للادیب الظریف | ۱۲ر | ۱ر |
| المنطوق لمعرفۃ الفروق | ۴ر | ۳ر |
| سفینۃ البلاغۃ | عہ | ۴ر |
| مظہر الفوائد | ۲ر | ۰۱ر |
| زینۃ العامہ بالعذبۃ العامہ | ۴ر | ۳ر |
| الدر النضید فی غرر الفرید | ۸ر | ۰۶ر |
| تمرین الطلاب بحصول الآداب | ۵ر | ۴ر |
| مجلۃ الادیب لاجلۃ التہذیب | ۸ر | ۰۶ر |
| جلستان | ۱۲ر | ۲ر |

## علم منطق بطرز جدید

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| المنطق الجدید | ۹ر | ۷ر |
| منہاج المعراج | ۴ر | ۳ر |
| شرح مرقاۃ | ۱۰ | ۸ر |

## فقہ اصول فقہ معہ عقائد

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| مقدمۃ الہدایہ | ۸ر | ۰۶ر |
| حسامی مع تعلیق حامی | ۴ر | ۳ر |
| عقائد شمسیہ | ۳ر | ۰۲ر |

## فرائض وحساب

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| جبیتر | ۲ر | ۰۱ر |
| حساب یسیرا | عہ | ۱۳ر |

## تصوف

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| کشف الرموز | ۸ر | ۰۶ر |

## مناظرہ ومباحثہ مذہبی

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| فتح المبین مع تنبیہ الوہابین وغیرہ | ۱۳ر | ۱۰ر |
| نصرۃ المجتہدین مع حمایۃ المقلدین | ۴ر | ۳ر |
| نصر المقلدین مع جامع الشواہد | ۴ر | ۳ر |
| تعزیر المفتری | ۳ر | ۰۲ر |
| وہابی نامہ | ۸ر | ۰۶ر |
| دیوان حنفی | ۸ر | ۰۶ر |

## تاریخ

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| البیان المنیجم فی کشف الجم | ۸ر | ۰۶ر |
| الزلازل | ۳ر | ۰۲ر |
| آئینۂ اودھ | عہ | ۱۳ر |

## درسیات صرف ونحو عربی وفارسی

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| مجموعہ میزان ومنشعب بحواشی جدیدہ | ۱ر | ۱ر |
| صرف میر مع رسالہ اصول ہموز | ۲ر | ۰۱ر |
| مصباح | ۲ر | ۱ر |
| مجموعۂ نحو میر | ۳ر | ۰۲ر |
| مفصل | عہ | ۱۳ر |
| شرح مائۃ عامل | ۲ر | ۰۱ر |
| کافیہ | ۶ر | ۵ر |
| ہدایۃ النحو | ۴ر | ۳ر |
| شرح جامی مع حواشی مفیدہ | | |
| وشرح الشیخ عصام اسفرائنی | ۸ر | ۶ر |
| پنج گنج | ۳ر | ۲ر |

## اردو وفارسی کی دلچسپ کتابیں

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| اصلاح ترجمۂ دہلویہ | ۰۱ر | ۱ر |
| ذخر المعارف | ۴ر | ۳ر |
| شجرۂ امام اعظم | ۱ر | ۱ر |
| ارژنگ حضوری | ۱ر | ۱ر |
| مثنوی ید بیضا | ۳ر | ۰۲ر |
| تواریخ نامہ | ۸ر | ۶ر |
| مسدس فاروقی | ۲ر | ۰۱ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| حقیقی ترقی | ۴ر |
| القول الصواب فی تحقیق مسئلۃ الحجاب | ۱ر |
| تذکرۃ الکلام | ۲ر |
| مسدس خیالی | ۰۲ر |

## علم اخلاق وتصحیح معاملات

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مجالس الابرار مترجم عربی مع ترجمۂ اردو | للعہ |
| صفائی معاملات ومسائل کسب حلال اردو | ۲ر |

## ناول اردو

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| قلوپا قلوپطرا | ۸ر |
| پرتھال | عہ |
| عزیز ہند | ۴ |

## تعلیم خوشنویسی

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مرقع نگارین | ۳ر |
| تعلیم النسخ | ۰۲ر |

## پارہ ہای قرآن شریف وادعیہ واوراد

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| پارۂ عم | ۱ر |
| حزب الاعظم | ۴ر |
| قصیدۂ مضریہ | ۱ر |

مجموعۂ منطق اسمیں دس رسالے منطق کے ہیں صغری کبری ایساغوجی میزان منطق تہذیب جدول اشکال اربعہ شرح الضابطہ مختصر المیزان رسالہ تعریف الاشیاء وخصال اقوال

| | قیمت |
|---|---|
| اسکو خاص اہتمام سے طبع کیا گیا ہے | ۴ر |
| مجلۃ البیان بابت سال دوم | ے |
| بابت سال سوم | ے |

مشتہر محمد عبد الولی پروپرائٹر البیان ـ لکھنؤ

مطبوعہ ہاشمی پریس